پھر اونکے دلونمیں یہ رغبت پیدا ہوئی کہ مثل ہندوستان کے یورپ میں بھی کپڑا تیار ہونے لگے - چنانچہ ان لوگ ذریعہ اپنے کے کارخانے وہاں جاری کیے آخرکار وہ لوگ صاحب عقل و فراست تھے انھوں نے بہت جلد اس فن میں ترقی کی اور جب علم طبیعیات وہاں کمال کو پہونچا تو نتیجہ یہ ہوا کہ کلوں سے وہ چیزیں جو یہاں ہاتھ سے تیار ہوتی تھیں بننے لگیں - اور وہاں کا اسباب تیار کیا ہوا بمقابلہ یہاں کے اسباب کے نہایت عمدہ اور ارزان ہاتھ آنے لگا - یہی باعث ترقی تجارت انگلستان کا ہوا جسقدر وہاں صنعت کی ترقی ہوتی گئی اتنا ہی ہندوستان کی صنعت میں ضعف آتا گیا اور ملک میں افلاس چھاتا گیا -

سو ترقیاں ہوئیں اونکو بھی زوال ہوا - وہ بڑے بڑے بدر ہوسے ڈھٹ کی سی حال ہوئے -

اب اگر ہم لوگ ترقی ملک چاہتے ہیں تو لازم ہے کہ حالت زمانہ کو دیکھکر صنعت کی ترقی میں کوشش بلیغ کریں - ایک وجہ اس ملک میں مانع ترقی صنعت کی تقسیم قوم ہے یعنی جو شخص جو پیشہ کرتا ہے وہ اوسی کے نام سے پکارا جاتا ہے - جو منشاء واضعان قانون تقسیم قوم کا تھا اب اوسکے برخلاف ہے یعنی واضعان تقسیم قوم نے جب انتظام دنیوی کو بغور دیکھا تو معلوم ہوا کہ چار قسم کے لوگ انتظام دنیوی کیواسطے مطلوب ہیں - اول صاحبان علم و فضل یعنی برہمن - دوم اہل سیف یعنی چھتری - سوم اہل تجارت یعنی بیس - چہارم اہل خدمت یعنی شودر - اسوقت جو شخص جس پیشہ کو اختیار کرتا تھا اسی نام سے وہ نامزد ہوتا تھا یہ قید نتھی کہ ایک پیشہ کے لوگ دوسرے پیشے کو اختیار نکریں چنانچہ دیکھیے کہ بسوامتر نے جو دراصل چھتری تھا جب اوسنے آئینہ دل کو صیقل علم سے صاف کیا فورا آپ برہمنوں میں شامل ہو گیا - اور ایسی اور بہت مثالیں ہیں مگر اب معاملہ بالعکس ہے یعنی پہلے ہم پیشہ پر منحصر تھی اب پیشہ قوم پر منحصر ہو گیا ہے کہ لوہار ہی کی اولاد لوہار کا کام کرے - اگر دوسرا کرے انگشت نما ہو -

اہالی اس ملک کے باشندگان یورپ اور امریکا میں اوچے اوچے خاندان والے صنعت کو ایک عزت کا خیال کرتے ہیں اور اپنی اولاد کو بمقابلہ نوکری کے زیادہ تر اسکی طرف ترغیب دیتے ہیں - اس ملک میں صنعت کو سبب ننگ و عار سمجھتے ہیں -

اور بات ہے کہ یہاں یہ فن ہمیشہ ناخواندوں کے ہاتھ میں رہا اور وہاں برخلاف اسکے لکھے پڑھے لوگوں کے - یہی وجہ ہوئی کہ وہاں روز افزوں صنعت کی ترقی ہوتی گئی اور یہاں زوال آگیا - کیونکہ تکمیل صنعت کے واسطے اعلیٰ قسم کی تعلیم درکار ہے -

کہ ۱۸۹۳ء میں اوسط اس پیداوار زمین کا جو وہانسی غیر ملک کو جاتا تھا حساب فی کس آٹھ روپیہ اور دس ملا
ایسی پیداوار کا ہندوستان فی کس بکار مع محصول اراضی ایا تھا آب اور ایک بیان سنئیے کہ آسٹریلیا والون
نے جو ملک امریکا کی بہت روزون بعد دریافت ہوا ہی اور جہان انگریز آباد ہین اور حکومت بھی اسی قوم کی ہی۔
جب یہ دیکھا کہ چنبیلی اور گلاب وغیرہ کے پھولون کی ضرورت انگلستان مین عطر بنانی کیواسطی بہت ہی تو اونھون
نے ان پھولون کو درختون کو آسٹریلیا مین بونا شروع کیا اور یقین ہی کہ زمانہ قریب مین وہ ان درختون سے فائدہ
کثیر اٹھاوینگے۔

اب ہندوستان کو ملاحظہ فرمائیے کہ یہان چنبیلی کی درخت جنگل مین بکثرت ہین کوئی اونکی حفاظت نہین کرتا۔ اگر ہم
لوگ بھی پھولون کو درختہا جنکی ولایت مین ضرورت ہی بکثرت بووین تو کیا ہم اسٹریلیا والونکی طرح فائدہ نہ اٹھاوینگے
یہ اختلاف فن زراعت مین اسوجہ سے ہی کہ وہان زراعت اہل علم کی ہاتھ مین ہی جو ازروی اصول علم زراعت کی
کھیتی کرتے ہین اور یہان اون لوگون کی ہاتھ مین ہی جو ہرقسم کی علم سے محض بے بہرہ ہین۔ پس ترقی زراعت
کی لیے ضرورت سیکھنے طریقہ علمی کاشتکاری اور کلون کی اور آلات کی ساخت کی ہے اسلیے سرکار پر فرض ہی کہ مثل
ملک جرمنی فرانس انگلستان امریکہ اٹلی کی اس ملک مین بھی مدارس زراعت مقرر کرے اور اسمین شک نہین کہ
یہانکی لوگونمین مادہ اکتساب فنون سب قسم کا موجود ہی۔ اس خاص معاملہ مین توجہ سرکار ہونا چاہیے۔ ہماری سرکار بنظر
بہبودی اور فلاح رعایا کی تعلیم رعایا مین مبالغ کثیر صرف کرتی ہی اگر تعلیم فن زراعت کو بھی ایک شاخ تعلیم عام کی
گردانی تو بہت بڑی ترقی اس ملک کو حاصل ہو ورنہ یہ کام بدون توجہ سرکار کے ہو نہین سکتا۔

## چوتھی صنعت

ہندوستان مین ایک زمانہ ایسا گذرا ہی کہ اہل ہند نے اس فن مین بھی مثل اور علوم وفنون کی کمال حاصل کیا تھا
گو اب اور ملک والی ہندوستان کی صنعت اور دستکاری کو بنظر حقارت دیکھتے ہین۔
بافندگی اسی ملک سے شایع ہوئی۔ چنانچہ ڈھاکہ کی ململ۔ بنارس کی کمخواب اور کشمیر کے دوشالے اسوقت تک ایسے عمدہ
تیار ہوتی ہین کہ ولایت یوروپ مین اعلی قیمت پاتے ہین۔ یوروپ کی ولایتون مین چند صدی گذرین کہ لوگ فن
بافندگی سے ناواقف تھے وہانکی لوگ جیسا کہ پہلی بیان کیا گیا ہی صرف پوستین پر اوقات بسر کرتے تھے۔
جب انگریزون اور پرتگیزون اور فرانسیسون اور ولندیزون نے سوداگری ہندوستانکی شروع کی تو یہان کی چھینٹین
اور ململین یوروپ کو جانے لگین۔

مجاز نہین کہ ایسی زمین کو آسانی سے نکال دیوے - اوسکی اصلاح بھی ضرور ہے یعنے زمیندارون کو اختیار دیا جاوے کہ بعد اطلاع حاکم ضلع اپنی اپنی زمین کا عمدہ انتظام کرے -

چھٹے - ترقی تخم کیطرف بھی زمیندار اور رعایا کی کوشش اور سرکار کی ہدایت اور توجہ ہونا چاہیئے کیونکہ اکثر تخم اچھا نہین بویا جاتا اور یہ بھی وجہ ہے کہ یہان کا غلہ انگلستان کی بازارون مین بمقابلہ امریکا کی قیمت نہین پاتا -

ساتوین - آبپاشی ہندوستان مین وسائل آبپاشی ایسی مختلف ہین کہ ایک اصول پر قواعد آبپاشی منضبط نہین ہو سکتے - ایسا پایا جاتا ہے کہ تالاب اور کنوؤن سے زمانہ قدیم مین آبپاشی ہوا کرتی تھی کیونکہ ہر پرانی کھیڑون اور گانوون مین دو چار تالاب یا بڑے بڑے کنوئین پائے جاتے ہین -

عہد سابق مین علی مردان خان دہلی مین نہر جمنا بعہد شاہجہان لایا جس سے گورنمنٹ انگلینڈ نے آبپاشی کا کام لیا - ہماری سرکار نے بہت سی نہرین جاری کین - مگر میری راے مین نہرون کی آبپاشی سے چند نقصانات ہین - اول یہ کہ آب و ہوا اون قطعات کی جہان نہر گذرتی ہے مرطوب ہو جاتی ہے جسکی وجہ سے تولید و تناسل کم ہوتا ہے اور امراض مرطوبہ پھیل جاتے ہین - دوم گو پیداوار چند سال تک نہایت عمدہ ہوتا ہے مگر پھر زمین پر ریہ آجاتی ہے اور پیداوار حالت ابتدائی سے بھی کم ہو جاتا ہے اس صورت مین آبپاشی بذریعہ کنوؤن اور تالابون کی عمدہ ہے ہمکو چاہیئے کہ اپنے اپنے گانوون مین کنوئین اور تالاب تیار کراوین اور اگر روپیہ کی ضرورت ہو تو سرکار ایسے کام مین روپیہ قرض دینے کو مستعد ہے مگر شاید بخوف بندوبست میعادی کا ہو رہا ہو زمیندار اسطرف توجہ نہین کرتے یا سرکار عوض نہرون کے کنوئین اور تالاب بنوا کر اوسکے ذریعے سے محصول آبپاشی وغیرہ وصول کرے -

آٹھوین ضرورت تقرر مدارس فلاحت -

اب مین ضرورت تقرر مدارس کاشتکاری کو بیان کرتا ہون واضح ہو کہ نوے برس ہوے جب امریکہ مین کپاس کو لوگ بنظر استعجاب دیکھتے تھے سنہ ۱۷۹۱ع مین اوس ملک مین اول کپاس بوئی گئی اور اوس سال مین دو سو چالیس من روئی پیدا ہوئی پچاس برس بعد پونے چار لاکھ من روئی سواے خرچ امریکہ کے دیگر ملکون کو گئی اور اب تو یہ حال ہے کہ قریب قریب تمام روے زمین کے آدمی وہان ہی کی روئی کا کپڑا پہنتے ہین - ہندوستان جو اصلی منبت روئی کا ہے اور جہان ہزارون برس سے روئی پیدا ہوتی ہے امریکہ کی برابری نہین کرتا اور نہ ہم لوگ ویسی عمدہ روئی پیدا کر سکتے ہین - ایک اور مثال ترقی ملک امریکا کی اس فن زراعت مین لکھتا ہون

کے کام آوین اور گائے دودھ کے اور بھیڑ بکری کھانے کے لیے ارزان ملیں اور گوبر اوپلا کھاد کے کام آوے - چونکہ بسبب ہونے چراگاہون کے چارہ کی قلت ہوگی اور نسل مواشی کو اس سے نہایت تنزل پہونچا ہے اسلیے مناسب ہے کہ ہر گانون مین کسیقدر اراضی چراگاہون کے لیے چھوڑ دیجاوے اور چری کے عوض مین سارگو سیکرٹم اور انڈیا الکسوریانا وغیرہ جسکا پیداوار بکثرت ہوتا ہے اور نیز بانیز اونکو رغبت تمام کھاتے ہین اور جنکی غذا جانورکو بقدریہ تشبیہ کا فائدہ پورا پورا دیتی ہے -

اس تحریر کا منشا اعتماد ہرگز نہین اور نہ یہ محل ایسی بحث کا ہے - یہ امر صرف متعلق مصالح مملکت اور منافع خلقت کے معرض بیان مین آیا ہے - اکثر مسلمان زمیندارون نے بھی میری اس رائے کے ساتھ اتفاق کیا ہے -

تیسرے - ترقی زراعت کیواسطے بندوبست استمراری کا ہونا ضرور ہے تاکہ زمیندار اور رعایا دونون بیدغدغہ جمع اور لگان سے محفوظ رہکر ترقی پیداوار مین کوشش یکجائی کرکے مستفید ہون - البتہ بندوبست استمراری مین سرکار کا نقصان بادی النظر مین معلوم ہوتا ہے الا ملک کا فائدہ متصور ہے اور سرکار کا جبر نقصان اور طرح سے بھی ہو سکتا ہے یعنے جب زمیندار اور رعیت متمول ہونگے - اور سرکار کو ضرورت روپے کی ہوگی تو سرکار اور طرح سے لے سکتی ہے کیونکہ بموجب اصول عامہ کے سرکار اسقدر لینے روپیہ کی مجاز ہے جسقدر مطلوب ہو خواہ کسی طور سے -

چوتھے یہان کے آلات کشاورزی کی اصلاح ہونا ضرور ہے چنانچہ کارنیگی صاحب نے جو ہل بنایا ہے اس سے اٹھارہ انچہ گہری زمین آسانی سے کہودی جاتی تہی اور اوسمین جو پیداوار ہوتا تہا اوسکو آبپاشی کی ضرورت مطلق نتہی - مسٹر کارنیگی صاحب نے بدایون مین مجکو دو کہیت دکہلائے تہے ایک وہ جسمین آبپاشی سے کاشت کی تہی اور دوسرا وہ جو زمین گہری کہود کر بلا آبپاشی تیار کیا گیا تہا -

واقع مین پچھلے کہیت کا پیداوار کسی طور سے پہلے کہیت سے کم نتہا بلکہ زیادہ اسی طرح قریب قریب سب آلات کشاورزی اصلاح طلب ہین مگر وقت اصلاح اس امر کا لحاظ ضرور چاہیے کہ ایسے آلات جاری کیے جاوین جنکی مرمت گانون کے کاریگر کرسکین اور یہان کے بیلون سے بذریعہ اون آلات کی کام ہوسکے -

پانچوین اکایہ اور نقصان یہ بہی ہے کہ بعض کاشتکارون کے پاس اراضی زیادہ اور سامان کاشت کا کم ہے جسکی وجہ سے زمین کا تردد کما حقہ نہین ہوسکتا ہے خصوصاً اراضی ثبانی مین اور زمیندار از روئے قانون

کیا جاتا ہے کہ مسلمان امرای ہندوستانی کا اسراف میل نہیں ہے سوای غربا کے - اب اگر ارزانی قیمتا
مطلبہ اُن نقصانات سے جو اس جانور کی کمی نسل سے ہوتی ہیں کیا جاوے تو کوئی نسبت نہیں ظاہر ہے
گاے کے گوشت سے ۸۰ - یا ۹۰ آدمی سے زیادہ کی قوت بسری ایک دن سے سوا نہیں ہوسکتی
اگر وہ گاے زندہ رہے اور اوسط عمر ۱۵ - برس کی قایم کیجاے اور عمر میں تیرہ دفعہ بچہ دیوے اور
کی بابت ایکسال دودھ دیوے مدت سال قرار پائی ہر روز اقل مرتبہ ڈیڑہ سیر دودھ فی یوم فرض کریں تو ایک گاے سے
بیاسی من دودھ حاصل ہوتا ہے کہ جس سے سولہ سترہ سو آدمی کی پرورش ہوسکتی ہے اور اگر اون فوائد کو کہ جو
اس درمیان میں اوسکی نسل سے حاصل ہونگے محسوب کریں تو تعداد مزید ہو جائیگی -
اگر اس جانور کی ترقی نسل اور حفاظت کی کوشش نکیجاویگی تو تعجب نہیں کہ جسقدر ضرورت بیلوں کی ہم
لوگوں کو واسطے کاشتکاری کے ہوگی ہم نہ پہونچینگے -
بیل کی ساخت جسم اور پیٹ کی چوڑائی اور گردن کی مٹائی اور اگلے دھڑ کی قوت اور کندھے کی
مضبوطی سے صاف ظاہر ہے کہ حکیم مطلق نے اسکو غذا کے لیے نہیں بنایا ہے بلکہ جوتنے کے لیے
پیدا کیا ہے تاکہ زمین کھودنے اور شانوں کی قوت اور کوہان کی مضبوطی سے بڑے بڑے کھار
بوجھوں کو کھینچکر منازل بعیدہ میں پہونچاویں اور بیل کے ذریعے سے کاروبار زراعت کا لیا
جاوے - اگر اس جانور کی حفاظت کیجاوے تو سواے اور فائدوں کے جنکا ذکر ہم اوپر کر آئے ہیں
اوسکے گوبر اور پیشاب سے عمدہ کھاد کھیتی کے لیے میسر ہوسکتی ہے کہ جسکے ذریعے سے پیداوار
زراعت بہت زیادہ ہو -
اگر یہ کہا جاوے کہ کلوں کے ذریعے سے کاشت کرائی جاوے تو جسقدر نقصان ہوگا تو ہمالی زمین
اور نیز حالت ملک ایسی نہیں کہ جو کلوں کے ذریعے سے کاشتکاری کیجاے -
قطع نظر نقصان زراعت کے ایک یہ نقصان بھی ہے کہ کمی نسل اس مویشی سے ہم اور ہماری اولا
ہوتی جاتی ہے کیونکہ دودھ اور گھی ہی اعلے اور مقوی اجزا اکثر ہماری غذا کے ہیں - ہمکی کمی
آدمی کمزور اور ضعیف الجثہ ہوتے جاتے ہیں اور شملہ اور بیماریان کے یہ ایک بڑا سبب ہے - چونکہ ا
کیواسطے جمہور تک ہی کا گوشت نہایت نافع ہے - پس سرکار اور بڑے بڑے زمینداروں کو لازم
نہایت ان کو قائم رکھنے کے واسطے ترقی نسل مویشی کے تدبیر کریں تاکہ مویشی کی کثرت ہو

درخت کے لگانے کو ایک ثواب اور درخت کے کاٹنے کو ایک عذاب عظیم قرار دے کر ان دونون باتون کو عقاید مذہبی مین شامل کر دیا تھا اور اہل اسلام کے نزدیک بھی قاطع الشجر مردود ہے - نتیجہ اسکا یہ ہوا اس ملک مین درخت بکثرت بوئے جاتے تھے اور ہرے درخت کو کوئی نہین کاٹتا تھا - اب بہ نسبت سابق کے ہندوستان مین سب جنگل کٹ گیا درخت کم ہو گئے اسلیے یہان بارش بھی کم ہو گئی -

زمیندارون پر واجب ہے کہ اپنے دیہات مین جو اراضی افتادہ ہے اوسمین درخت لگا دیوین جنسے سواے اون فوائد کے جو مسٹر کار صاحب نے لکھے ہین اور جو ذیل مین درج ہوتے ہین ایک بڑا فائدہ یہ ہے کہ ان درختون کی سوکھی لکڑی جلانے کی کام مین آویگی اور گوبر جو اب جلایا جاتا ہے کھاد کے کام مین آویگا - اور راے کار صاحب کی یہ ہے - کہ مئی - جون - جولائی - کے دنون مین جب فصل اٹھائی جاتی ہے اور اراضی کھلی ہوئی پڑی رہتی ہے تو شعاع آفتاب زمین پر بلا حجاب پڑتی ہے اور اوس سے لو پیدا ہوتی ہے اگر اراضی افتادہ مین درخت لگا دیے جاوین تو امید ہے کہ سایہ کی وجہ سے زمین اسقدر گرم نہو اور نیز بوجہ اسکے کہ درخت مادہ رطوبت کو ہوا سے جذب کر لیتے ہین پانی بھی زیادہ برسے -

دوسرے مویشی کی قلت - جبکہ واضعان قانون قدیم ہند نے دیکھا کہ مدار کاشت جس پر ہماری حیات منحصر ہے اوسپر ترقی نسل مویشی کے بھی ہے تو انھون نے واسطے تحفظ اور ترقی نسل گاؤ کے نہایت تاکید کی اور حکم دیا کہ اس جانور کو سواے قلبہ رانی اور سواری کے لوگ دوسرے کام مین نہ لائین چنانچہ اسی وجہ سے حفاظت اور خدمت اس جانور کی ایک جزو عظیم مذہب ہنود کا ہو گیا اور اس طریقے سے گاو کی نسل نے نہایت ترقی پائی - چنانچہ ملاحظہ فرمائیے کہ علاء الدین خلجی کے وقت مین گھی فی روپیہ تیس سیر بکتا تھا اور اب اس جانور کی نسل کو اسقدر زوال پہونچا کہ روپیہ کا سیر سوا سیر گھی بھی نہین آتا اسکی وجہ صرف یہ ہے کہ اس جانور کو کئی صدی سے لوگ غذا مین استعمال کرتے ہین مگر نہ معلوم کہ سوا اس امر کے کہ اس جانور کا گوشت ارزان ملتا ہے کیا فوائد خلاف حکم حدیث یعنی لحمہا داء ولبنہا شفاء کے لوگون نے دیکھے ہین جنسے اوسکے لحم کی طرف رغبت کی - نواب صاحب بہادر والی رامپور نے عند التذکرہ مجھ سے فرمایا کہ ملک عرب مین گاوکشی بالکل نہین ہوتی - معلوم ہوتا ہے کہ وہان یا تو گاے کی قلت ہے یا لوگ پابند حدیث مسطور کے ہین -

قطع نظر اسکے حکماے یونانی اور ڈاکٹران انگریزی بھی اسبات کے قائل ہین کہ اس جانور کا گوشت ثقیل گرم ... مورث حرارت و یبوست اور مہیج ... [illegible]

لیکن افسوس ہے کہ آج کل بیچارے کسان اس ملک کے ایسے پنجۂ افلاس مین گرفتار ہین کہ قریب آدہے کاشتکار کے ایسے ہونگے جنکو دن اور رات مین ایک دفعہ روٹی نصیب ہوتی ہو اور ایسے تو بہت ہی کم ہین جو ایکسال کے قحط کے متحمل ہو سکین۔

راجگان اور بادشاہان سابق ترقی زراعت کی طرف کم متوجہ ہوے اور وجہ اسکی یہ تھی کہ زمانہ سابق مین آبادی کم اور پیداوار زیادہ کا لبسبب صعوبت راستون کے غیر ملک کو نہین جاتا تھا بلکہ ایک حصہ ملک کا پیداوار دوسرے حصہ ملک کو نہین جاتا تھا قطع نظر اسکے زمین کی کثرت اور آبادی کی قلت تو جس زمین مین ایکسال کھیتی ہوتی تھی دوسرے سال وہ زمین مویشیون کی جو اوس زمانہ مین کثرت سے تھے چراگاہ ہوتی تھی اور بوجہ پڑنے گوبر کے جو نہایت عمدہ کہاد ہے اوس زمین مین قوت پیداوار زیادہ ہو جاتی تھی اور فی بیگہہ پیداوار نہایت عمدہ ہوتی تھی۔ اور انہین وجوہ سے ارزانی رہتی تھی چنانچہ علاء الدین خلجی کے عہد مین گیہون ۰ من اور جو پونے چار من اور مصری ۲۰ مار فی روپیہ فروخت ہوتی تھی۔ اب گیہون ۱۲ سیر اور جو ۱۶ سیر۔ اور مصری ڈیڑھ سیر فروخت ہوتی ہے۔ ببین تفاوت رہ از کجاست تا بکجا۔
اب بہ نسبت زمانہ سابق کے بالکل معاملہ بالعکس ہے یعنے آبادی زیادہ ہوگئی۔ راہین صاف ہوگئین جسوجہ سے یہانکی پیداوار بکثرت غیر ملکون کو جانے لگی۔ زمین مین بالکل تردد ہوگیا بلکہ اکثر قطعات زمین مین سال بھر مین دو دو فصلین ہوتی ہین۔ چراگاہ مطلق نہین رہی مویشی کم ہو گئے زمین کو کہاد میسر نہین ہوتا اسلیے اوسکی قوت پیداوار روز بروز گھٹتی جاتی ہے۔ اور کاشتکار اپنی پرانی چال پر جو شاید وقت ایجاد اس فن کے تجویز کی گئی تھی کھیتی کرتے ہین۔ اس صورت مین رعایا زمینداروں اور گورنمنٹ کا فرض مین ہے کہ ترقی زراعت کو مقدم سمجھین۔ ورنہ اس ملک کا جہان مدار زندگی پیداوار زمین ہی پر ہے کہان ٹھکانا۔ نقصانات جو حال کی زراعت مین ہین اور انکے رفع ہونیکی تدابیر جو میرے ذہن ناقص مین گذرے ہین مختصراً ذیل مین لکھتا ہون۔

اول۔ درختون کی قلت۔ یہ بات تجربے سے ثابت ہوئی ہے کہ جس ملک مین جنگل کم ہو گئے اور درخت کٹ گئے وہان بارش کم ہوتی۔ چنانچہ جزیرۂ سینٹ ہلینہ مین اول جنگل بکثرت تھا اور بارش بھی خوب ہوتی تھی جب آبادی کی کثرت ہوئی اور جنگل صاف کروا دیے گئے تو بارش موقوف ہوگئی۔ اب موجودہ حال مین ہزاروں صنوبر کے درخت لگائے گئے تو بارش اچھی ہونے لگی۔ اسی اصول پر ہمارے بزرگون نے

ممکن نہیں کہ زمرہ اقوام شایستہ مین جگہ پاوین۔

اس موقع پر یہ بحث پیدا ہوتی ہے کہ زیادتی اتفاق کا باعث کیا ہے۔

اسکا جواب نہایت مشکل ہے۔ پر جہانتک عقل سلیم کچھ پہنچتی ہے کہہ سکتے ہین کہ ترقی علم پر زیادتی اتفاق منحصر ہے۔ جسقدر روشنی علم کی زیادہ چمکیگی اسیقدر بنائے نااتفاقی دور ہوگی اسلیے ہمپر فرض ہے کہ اتفاق مین کوشش کرین

## [illegible] ترقی زراعت

ہر شخص جو علم جغرافیہ اور تاریخ سے آشنا ہے وہ کہہ سکتا ہے کہ ملک ہندوستان سے عمدہ کوئی ملک نہین ہے کل ممالک یوروپ ایشیا اور افریقہ اور امریکا کی آب وہوا اس ملک مین پائی جاتی ہے۔

مثلاً بعض مقامات ہندوستان مثل انگلستان کے سرد اور بعض مقامات مثل افریقہ کے گرم ہین۔ اگر کوشش کیجاوے تو ہر ملک کے میوے اناج اور درخت یہان اوگ سکتے ہین۔

یہ تو کیفیت مجموعی ہوئی اب اگر ایک ایک ملک کا علیحدہ علیحدہ مقابلہ کیا جاوے تو یہ ملک سب سے عمدہ ہے اگر یہ کہین کہ روس ہندوستان سے بڑا ہے تو اوسمین اسقدر آبادی کہان اور اگر یہ کہا جاوے کہ انگلستان مین فی میل آبادی زیادہ ہے تو اوسمین اسقدر زمین کہان۔

کتب قدیم ہند کی بخوبی ثابت کرتی ہین کہ جس زمانے مین اور ملک کے آدمی جنگلون مین رہتے اور مچھلیون سے اور شکار سے اوقات بسری کرتے تھے اور زراعت کے نام کو بھی نہین جانتے تھے اوسوقت مین اہل ہند علم فلاحت اور قواعد انتظام سلطنت سے بخوبی واقف تھے چنانچہ منو ہندوون کے واضع قانون نے اپنے قانون مین جو بنام منوسمرتی مشہور ہے نہایت شرح اور بسط کے ساتھ قواعد تقسیم اراضی اور طریق وصول لگان اور پرورش مویشی اور قوانین ملکی اور مالی منضبط کیے ہین۔

ہندوستان مین نہ تو ایسی کانین معلوم ہین کہ جنسے نفع معقول ملائی کو بھی پہنچے نہ ہم لوگ اتنے دستکار ہین کہ کوئی ایسی چیزین تیار کرسکین جو غیر ملکون کے بھیجنے کے لائق تصور کیجاوین۔ نہ کسی قسم کے شکار اس ملک مین کثرت سے ہین کہ اس سے یہان کے لوگ اپنا شکم پروری کرین نہ یہان کے لوگ بسبب پست ہمتی کے غیر ملکون کا جانا پسند کرتے ہین۔ پس اس ملک کی صلاح اور فلاح زمین ہی کی پیداوار پر منحصر ہے۔ باوجود اس بات کی کہ یہ ملک ایسا سرسبز وشاداب ہے اور ابتداے آفرینش سے یہان زراعت جاری ہے اور اس زمانے مدار حیات یہان کے لوگون کا پیداوار زراعت پر موقوف ہے

جغرافیہ کے رسالہ جات علوم فلاحت کی پڑہائی ہاین تو وہ اونکو شوق سے پڑہین اور اونکو ابتدا ہی سے شوق ترقی زراعت کا پیدا ہوا ور طریقے ترقی زراعت کے کسی قدر اونکو حاصل ہو جائین۔

ترقی قوم کیواسطے تعلیم نسوان ایک جزو اعظم ہے چنانچہ جس زمانے مین آفتاب ہندوستان کا اوج پر تھا تو یہانکی عورتین زیور تعلیم سے ایسی ہی آراستہ اور پیراستہ تھین جیسی آج کل یورپ و امریکا کی لیڈیان۔ ملاحظہ فرمائیے کہ لیلاوتی کیسی عقیلہ اور صاحب علم عورت ہندوستان مین گذری ہے اور مثل اوسکے اور بہت سی عورتین اس ملک مین ہوئی ہین اس تعلیم کا تخم میور صاحب بہادر لفٹننٹ گورنر کے زمانے مین بویا گیا تھا ابھی او سکے انکھوے بخوبی نمودار نہوے تھے کہ تخفیف کی خزان نے اوسے پژمردہ کر دیا۔ اگر سرکار اس قسم کی تعلیم کو ترقی نہین دیسکتی تو ہم لوگون کو چاہیے کہ اپنی کوشش سے اوسکو سبز کرین۔

## دوسرا اتفاق

واضح ہو کہ سلسلہ کائنات کا انتظام منتظم حقیقی نے اتفاق ہی پر مبنی کیا ہے چنانچہ ملاحظہ فرمائیے کہ قیام دنیا اتفاق عناصر اور قوت جاذبہ پر منحصر ہے۔ علی ہذا ترتیب جمادات اور نباتات اور نیز ابدان حیوانی کے اوپر اتفاق اُن اجزائے بسیط کے کہ جنسے وہ مرکب ہین قرار دی گئی ہے اسکو علم طبیعی کے محاورہ مین اعتدال کہتے ہین۔ دور کیون جائیے اپنے ہی جسم کی بناوٹ کو دیکھیے کہ یہ امتزاج عناصر سے قائم ہے روح اوس سے متعلق ہے اور امور غریبہ اور حرکات عجیبہ معرض ظہور مین آتے ہین جہان ذرہ افراط و تفریط کسی عنصر مین پیدا ہوا نہ جسم رہا نہ روح سب بنا بنایا قدرتی گھر مسمار ہو گیا اسیطرح جب سورج کی بہت سی کرنین متفق ہوتی ہین تو اسقدر وسیع قطعہ روے زمین کو روشنی پہونچاتی ہین جہان کوئی سبب نفاق پیدا ہوا فوراً ہم سے آفتاب اور ہم آفتاب سے علیحدہ ہو گئے۔ اتفاق کی بدولت جنگل مین گائین اپنی اور اپنے بچون کی جان شیرین شیرون سے بچا لیتی ہین۔ کچّے سوت کے دھاگے جب اکٹھے کیے جاتے ہین تو اُنسے کیسے کیسے بھاری بوجھ اوٹھا لیے جاتے ہین۔

اتفاق ہی کی بدولت چھوٹے چھوٹے قطرون سے بڑے بڑے دریا بنجاتے ہین۔ خیر یہ تو سب جانتے ہین

تعلیم اعلے قوم کی ہمدردی اور بہبودی کا باعث ہوتی ہے چنانچہ مین اس بیان کی تائید مین چند
مثالین قوم انگریزی کی قلمبند کرتا ہون۔
۱۶۱۵ع مین جیمز اول بادشاہ انگلستان کی طرف سے ٹامس رو صاحب بہ حیثیت سفیر تجارتی کمپنی
کے ہندوستان مین شاہجہان بادشاہ کے پاس آئے اور اپنی ہوشیاری لیاقتی اور خوش تقریری سے
تین ہی ملاقات مین بادشاہ سے فرمان حاصل کیا کہ انگریز جہان چاہین تجارت کی کوٹھیان بناوین۔
بعدہ ۱۶۳۶ع مین شاہجہان بادشاہ دکن مین آیا ہوا تھا اور اوسکی بیٹی جل گئی تھی اسد خان وزیر نے
بادشاہ کو انگریزی ڈاکٹر کے علاج کی صلاح دی چنانچہ ڈاکٹر گبریل بوٹن جو انگریزی سورت کی کوٹھی
کا ڈاکٹر تھا مقام سورت سے بلایا گیا اور اوسکا علاج شروع ہوا اور بیمار کو صحت ہوئی بادشاہ
نے ڈاکٹر صاحب سے فرمایا کہ اب آپ صلے مین کیا مانگتے ہین اگر اوسوقت ڈاکٹر صاحب کرور
روپیہ مانگتے تو ملجاتے مگر اس نیک نہاد اور عالی ظرف نے قومی فائدہ کو فائدہ ذاتی پر ترجیح دیکر
یہ انعام مانگا کہ انگریز بنگالے مین جہان چاہین تجارت کی کوٹھیان بناوین اور ہندوستان مین جو
اسباب تجارت انگریز لیجاوین اوسپر محصول نہ لیا جاوے غرض تجارت مطلق العنان ہوجاوے کہ
ساری روک ٹوک دور ہوجاوے چنانچہ بادشاہ نے یہ درخواست منظور فرمائی۔ اب یہ ڈاکٹر
صاحب دکن سے بعد دو برس کے بنگالے مین آئے جبکہ بادشاہ کا بیٹا مرزا شجاع صوبہ دار بنگال
مقرر ہوکر آیا اور اوسنے راج محل کو اپنا دار الحکومت بنایا۔ جس روز ڈاکٹر صاحب اوسکے ملنے کو گئے
اسکی بی بی سخت بیمار تھی اور اونکے علاج سے اوسکو شفا ہوئی شاہزادہ نے ڈاکٹر صاحب سے کہا کہ
جو کچھ آپ مانگتے ہین مانگ لیجیے اوس عالی ہمت نے بھی مثل سابق کے یہی درخواست کی کہ
ملک بنگالہ اور بالاسور مین انگریزون کو کوٹھی جاری کرنیکا فرمان شاہی ملجاوے۔ اوسکے بعد ۱۷۱۵ع
مین فرخ سیر کے عہد مین پریزیڈنٹ کلکتہ نے سرارڈ صاحب کو کچھ تحفہ تحائف دیکر بادشاہ کے پاس
دلی مین اپنا سفیر بناکر بھیجا۔ اسوقت بادشاہ بعارضہ آتشک سخت بیمار تھا اور مہاراج جیپور کی لڑکی
سے شادی کرنے کو تیار رہا تھا ہرچند یونانی علاج ہوا مگر کچھ فائدہ نہوا۔ ڈاکٹر ہملٹن صاحب جو اس
سفارت کے ساتھ تھے بادشاہ کے معالج ہوئے اور انکے علاج سے بادشاہ کو ایک مہینے مین
صحت کلی ہوئی اس علاج کے صلے مین ڈاکٹر صاحب نے مثل ڈاکٹر گبریل بوٹن کے اپنی ذاتی فائدہ

ل کرنے لگتا ہے پھر اور بھی وجہ سے ایک نقصان عظیم اپنی قوم کے صناعون اور کارگیرون کو
ہوتا ہے کوئی عقلمند آدمی اس کا انکار نکریگا کہ سب سے پہلے ہم مین سے وہ ایک آدھ سیون نی
ی اشیا کا استعمال بلاضرورت شروع کیا ہوگا پھر رفتہ رفتہ اب یہان تک نوبت پہونچی ہے
ہندوستان مین ہزارہا لاکھون آدمی ایسی ہو گئے جو رات دن ولایتی اشیا کا استعمال
نے لگے کیا کھانے مین کیا پہننے مین کیا برتنے مین کیا سواری مین کیا مکانکی زیب و زینت مین
اور یہی امر ہمارے قوم کی تباہی کا ایک سبب عظیم ہوگیا اللہ تعالی اپنے فضل سے و اپنے
حبیب ... کے صدقے سے ہمکو اور ہمارے قوم کے لوگون کو ہدایت کرے اور قوم کی سچی خیرخواہی
اور ہمدردی عنایت فرماوے آمین یارب العالمین

## ہندو کی تقریر

اگرچہ عہد سلطنت انگلشیہ مین بمقابلہ شاہان سلف یہان بہت کچھ ترقی ہوئی جیساکہ جلسہ گذشتہ
مین پادری اسکاٹ صاحب نے بیان کیا تھا الا جب نظر غور سے دیکھا جاتا ہے تو ایسے اکثر
امور پائے جاتے ہین کہ جبتک اونکیطرف سرکار اور رعایا کی توجہ کافی نہوگی ہم کہہ سکتے ہین
کہ پوری ترقی اس ملک کو حاصل نہوگی چنانچہ وہ امور ذیل مین لکھے جاتے ہین۔

## اول علم

شکر ہے خالق کائنات کا کہ جسنے انسان کو عقل عطا فرمائی اگر یہ نعمت بیبہا انسان کو عطا نہوتی ت
بنسبت حیوانات کے اپنے رفع ضروریات مین زیادہ محتاج رہتا چنانچہ دیکھیے کہ وہ جانور
ملک کے رہنے والے ہین مثلاً بھیڑ اونکے جسم پر قدرتی پوشش بالون کی ہوتی ہے اور ج
گرم ملک کے باشندے ہین مثلاً ہاتھی اور بھینس اونکے جسم پر بال نہین ہوتے اب انسان ک
یہ اسباب مرحمت نہین ہوے درگاہ ایزدی سے سب باتونکی عوض ایک جوہر بے بہا ع
ہوا ہے کہ جسکی بدولت وہ جمیع حیوانات کو جو اوس سے جسمی طاقت مین بدرجہا
اپنا مطیع اور فرمانبردار بناتا ہے۔ اور اسی عقل کی بدولت بلقب اشرف المخلوقات
... ہتھیار صیقل سے مجلا ہوتے ہین اسیطرح عقل انسانی علم سے صفائی پا

خیال کرکے حتی المقدور اوس ملک کی چیزیں اگرچہ ارزان قیمت پر فروخت ہوتے ہوں اور بظاہر
لطافت اور نفاست میں عمدہ ہوں خرید نکرنا اور اپنے ملک کی چیزیں اگرچہ بالفعل گران ہوں یا کچھ بار نا
ہو مول لیوین تاکہ ہمارے ملک کے کاریگروں کو رغبت ہو اور رفتہ رفتہ وہ اسباب عمدہ اور نفیس
اور خوشنما تیار کریں بیان کرتا ہوں کہ چند روز میں مثل ولایتی شئے کے وہ چیز تیار ہونے لگے اتفاقا
مجھے ایک شخص کا قول یاد آیا جو ہندوستان کا جوتا باوصف خوشنما اور عمدہ اور نفیس اور
ارزان ہونے کے نہیں پہنتا تھا اور اپنے قصبہ کی وضع کا جوتا پہنا کرتا تھا کسی نے اوس سے
پوچھا کہ بھلا یہ کیا بے وقوفی ہے جو تم روپیہ کا روپیہ خرچ کرتے ہو یہ چیز ہمیں لینے ہو اوس سے
کم کو عمدہ جوتا کیوں نہیں لیتے وہ بولا کہ اگر میں اپنی بستی کا جوتا پہنا چھوڑ دوں تو ہمارے بستی
کے چمار کیا کماوین اور کس طرح پلیں گے یہ بات سادہ طور سے اوسنے کہی مگر در حقیقت کیسی
دور اندیشی اور باریک بینی پر مبنی تھی اگر غور کرکے دیکھو تو جو لوگ ہمارے ملک کے ولایتی
اشیا بے ضرورت لیا کرتے ہیں اور ہر ایک ولیسی چیز کہ جو ہمارے ملک کی ہو اوسکی جگہ ولایتی شئے کا استعمال
کرتے ہیں وہ قوم کے بالکل بدخواہی کرتے ہیں افسوس یہ ہے کہ وہ لوگ اپنے تئیں عقل و فہم
فراست میں کامل سمجھتے ہیں اور بظاہر لوگوں کو عمدہ تعلیم اور تہذیب کی نصیحت کرتے ہیں
اور قوم کی خیرخواہی کا دم بھرتے ہیں مگر اونکے افعال سے کچھ بھی خیرخواہی معلوم نہیں ہوتی
برخلاف اوسکے یورپین لوگوں کو دیکھو اپنی ہی ملک کی چیزوں کو پسند کرتے ہیں اور اونہیں
کا استعمال کرتے ہیں اگرچہ ولیسی شئے درحقیقت عمدہ اور خوب ہو تب بھی اوسکا استعمال
نہیں کرتے کوئی انگریز اپنے ملک کی سوا یعنی بعض چرٹ کو چھوڑ کر خوشبودار خمیرہ تمباکو
لکھنؤ کا بنا ہوا پیچوان میں نہیں پیتا کوئی انگریز ریشمی اوڑھنا نہیں پہنتا کوئی انگریز
پان نہیں کھاتا علیٰ ہذا القیاس یہ خیال نکرنا چاہیے کہ اگر ایک دو شخص ہم میں سے
ولیسی اشیا کا لینا ترک کیا اور ولایتی اشیا کا استعمال اوسکی عوض میں شروع کیا
تو اوس سے قوم کا کیا نقصان ہوتا ہے جب ہزاروں لاکھوں ولیسی ہی اشیا لیا کرتے ہیں
کیونکہ ایک دو شخصوں کے استعمال سے اوروں کو بھی رغبت ہوتی ہے اور ہر ایک دوسرے
کے دیکھا دیکھی اور نیز اپنی زعم میں انگریزوں کو خوش کرنے کے لئے ولایتی اشیا کا

یہی جواب دیا کہ میان قدردان کون ہے لوگ تو ولایت کی شئے نام ہی سے لی لیتے ہین اور ویسی ہم کو اگرچہ وہ ولایتی کے مثل یا اوس سے بھی عمدہ ہو پسند نہین کرتے اور جو چیزین ہندوستان مین بالکل بنتی ہی نہین اون کے بنانے اور تیار کرنے کے لئے اشتہار بدرج انعامات مناسبا اجرا کرے غالباً بعض چیزون کے بنانے والے ہمارے ملک مین نکل اوینگے جو زمانے کی ناقدری سے گمنام ہو گئی ہین اگر باوجود اجرای اشتہار کے بھی ایک مدت تک ہندوستان مین اوس چیز کا بنانے والا نہ نکلے تو ایسی چیزون کو ایک جگہ قلمبند کرتے جاوین پہر اون مین سے ایک ایک یا دو دو کے سیکھنے کے لئے مجلس اون لوگون کو جنکے دیانت اور امانت اور قوم کی خیرخواہی پر اعتبار ہو یورپ مین زاد و راحلہ دیکر روانہ کرے اور جب تک اونکا قیام وہان لازم ہو تو ضروری خرچ اونکے واسطے مقرر کرے۔

ترقی اور دستکاری کے لئے یہہ بھی ضرور ہے کہ جو لوگ ہمارے قوم مین انگریزی دان ہین وہ کیمسٹری اور کیمیا کی کتابون کا ملکی زبانون مین ترجمہ کرنا اپنا فرض سمجھین اور جو کتاب اس قسم کی ترجمہ کرین وہ اون مجلسون مین سے کسی مجلس مین جو ترقی صنعت کے لئے قایم ہون روانہ کردین مجلس اوس کتاب کو زر چندہ مین سے طبع کرے اور جہان تک ہو سکے اوسکو قیمت لیکر یا بلا قیمت اپنی قوم مین رایج کرے۔

ترقی صنعت مین یہ بھی مویدہی کہ خود مجلس صنعت انگریزی کتابین کیمسٹری اور کیمیا اور جرثقیل وغیرہ کے منگوا کرا اپنے پاس رکھے اور کاریگرون کو ولایتی شئے کے تیار کرنے مین اگر کچھہ مشکلات واقع ہون تو جتنی مدد اون کتابون سے حاصل کر سکے اون کاریگرون کو دیوے۔

ترقی صنعت کی ایک یہ بھی تدبیر ہے کہ جو شخص ہمارے ملک مین کوئی صنعت جانتا ہو تو وہ اوسکی تعلیم اور ترویج مین بخل نہ کرے بلکہ اوسکی ترکیب کو نہایت صفائی اور درستی سے اخبارات مین طبع کرا دے اور اوس قسم کے کاریگرون کو خود محنت اوٹھا کر قوم کے فائدے کے لئے وہ ترکیبا تعلیم کرے تاکہ وہ بیچارے جو حضرت آدم کے وقت سے اب تک ایک ہی ڈہرے پر چلے جاتے ہین روز بروز اپنی صنعت مین عمدگی اور ترقی کرین۔

ترقی صنعت کے لئے یہہ بھی ضرور ہے کہ ہمارے ملک کی لوگ اپنی قوم کی بہبودی اور خیرخواہی کا

اور جن اشیا کی صناع اس ملک مین نہین ہون اون کے سیکھنے کیواسطے لایق لایق نوجوانان ہند کو
یورپ جیسے انگلنڈ اور جرمن اور فرانس اور اسٹریا مین بہیجین کہ ایک مدت قلیل مین وہ وہان سے
تعلیم پاکر مراجعت کر سکتے ہین پھر جہان وہ آگئے ایک شخص ہزارون شخصون کو وہ صنعت
سکہا سکتا ہے۔

ہمارے امرا اور متمول اور عام خوش باش لوگون کو ضرور ہے کہ ہر ہر شہر اور قصبے مین ایک چندہ مقرر
کرکے ایک ایک مجلس ترقی صنعت اور دستکاری قایم کرین اور جو کام اوپر لکہے گئے ہین اونکا انتظام
زر چندہ سے کرین اگر سچ پوچہو تو یہ طریقہ کچہ مشکل نہین ہے نہ ہمارے روسا اور والیان ملک
پر کچہ شاق ہے کہ ایک رقم قلیل منجملہ مصارف ریاست اس امر عظیم کے لئے جسکے وجہ سے ہم
قلیل مین رفاہ قومی اور ترقی نمایان آمدنی ریاست مین ہوگی منتخب کرین نہ ہمارے ملک کے
امرا اور متمولین اور عوام پر گران ہے کہ اپنی اپنی آمدنی مین سے ایک حصہ قلیل جسکا دینا کبہی
بار نہ گزرے اس مجلس کے چندے مین دین۔

فرض کیجئے کہ ہمارے شہر حیدرآباد دکن مین جو آج کل تمام ہندوستان کے شہرون مین
ایک اعلی درجہ کا شہر ہے چھ سات لاکہہ آدمی ہین اگر سب ملکر مجلس صنعت قایم کرین اور
اپنی قوم اور ملک کے ترقی چاہین تو کس آسانی سے ہو سکتی ہے کہ کسی پر بار نہ گزرے اور صنعت نیز
ہماری قوم ترقی کرے اور صنعت و دستکاری مین کمال پیدا کرے۔

ترقی صنعت اور دستکاری کے لئے مجلس کو سب سے پہلے یہہ کام کرنا ہوگا کہ جو اشیا ہمارے
ملک مین غیر ممالک سے آتے ہین اونکی ایک ایک دو دو نمونے منگاوین اور کاریگرون سے کہ بلا انکی
کے لئے طلب کرے پہر اون چیزون مین سے جو جو چیزین ہندوستان مین بنتی ہین لیکن
صفائی اور خوبی مین مثل اور ممالک کے نہین ہوتی ہین اونکے کاریگرون اور بنانے والون کو بلاکر
اور ہر ایک چیز کی تیاری کے واسطے بشرطیکہ وہ شے ہو بہو ولایتی کے مثل ہو ایک معتدبہ انعام
زر چندہ مین سے مقرر کرے تاکہ کاریگر انعام کے حصول کے واسطے اور نیز ناموری کے لئے
ویسی ہی شے تیار کرے اکثر دیکہا گیا ہے کہ جب ہم اپنے ملک کے چادرون یا بتی یا صابون بنانے
والون سے پوچہا کہ تمہاری ساخت مین مثل ولایت کے صفائی اور خوبی کیون نہین ہوتی تو انہون نے

فروخت ہوتی ہین اُن سب کے مواد اور اجزا ہمارے ملک ہی مین موجود ہین اگر ہمکو علم کیمیا مین دخل ہو یا ہم اوسکو ولایت سے سیکھکر آوین تو اپنے تمام قوم کو سکھا سکتے ہین اور صنعت اور دستکاری کے فنون کو بخوبی ترقی دے سکتے ہین خیال کرنا چاہیے کہ اور ولایتون مین آمدنی مالگذاری سے تجارت کے آمدنی بمراتب زیادہ ہے اب ہمارے ہی ملک کو دیکھو کہ سرکار انگریزی کو ہندوستان سے جسقدر مالگذاری وغیرہ کے آمدنی ہے وہ سب ہندوستان ہی کے اخراجات مین صرف ہوجاتے ہے کوئی فائدہ یورپ کو ہندوستان کے قبضے سے نہین ہے بجز اسکے کہ سالانہ بیس یا تیس کروڑ روپیہ کا مال تجارت انگلستان کا ہندوستان مین فروخت ہوتا ہے اور چونکہ ہندوستان اپنی نادانی اور جہالت سے خود صنعت اور تجارت کیطرف متوجہ نہین ہوتا اور انگلستان سے برابر اشیاے تجارتی اپنے ضروریات کے خرید کرتا جاتا ہے اسوجہ سے اوسکی حالت روز بروز ابتر ہوتی جاتی ہے خود ہمارے سرکار انگریزی کو فکر ہے کہ ہندوستان کی یہ تباہی اور مفلسی کیونکر رفع ہو رات دن اسکی تدبیرین کرتے ہین اور تجارت کو ترقی دیتے ہین اور راستون مین حفاظت اور امن کرتے ہین تاکہ رعایا صنعت اور تجارت کیطرف متوجہ ہو مگر ہماری سر پر جون نہین پھرتی اور ہم اوسیطرح غافل کے غافل ہین اگر سچ پوچھو تو یہ ہمارے بڑی خوش قسمتی ہے کہ جناب ملکۂ معظمہ جو ہم لوگونکی سرپرست حاکم ہین کیسے رحمدل اور رعایا پرور ہین کہ سیکڑون اسکول اور مدارس ہماری قوم کی تعلیم کے واسطے قایم کئے اور ہمکو ہر طرح سے آزاد کیا کہ ہم بخوشی اپنے خیالات ظاہر کرین جو تجارت اور صنعت ہم رفاہ قوم کے واسطے چاہین بلا تکلف کرین کسی نوعکی مزاحمت نہین ہے —

(۱۴) غرض اوپر کی تقریر سے یہ امر بخوبی معلوم ہوگیا کہ تجارت بغیر صنعت اور دستکاری کے کسی قوم کو مفید نہین ہوسکتی پس جسطرح ہوسکے ہمکو دولت اور عزت حاصل کرنے کے لئے صنعت اور دستکاری کی تحصیل اور تکمیل ضرور ہے صنعت اور دستکاری کی ترویج کے لئے سب سے بہتر یہ ہے کہ ہمارے والیان ملک اور رؤسا اپنی اپنی ریاستون مین ایک ایک مدرسہ تعلیم صنعت اور دستکاری کے لئے جاری کرین جو صناع ہندوستان مین ہون اون کو وہین سے ماہوار تنخواہ مقرر کرکے فراہم کرین اور رعایا کو تعلیم کرادین اور کارخانے تجارتی اشیا کے جاری کرین

سیکڑون اور ہزارون روپیہ اپنی قوم کے غیر قوم کے لوگون کو کہلاتا ہے ہمارے ملک کے تاجر اور سوداگر جو بڑے بڑے شاپین اور دوکانین لگاکر بیٹھے ہین جب اونکی شاپ مین جاؤ تو سر سے انتہا تک زمین سے چھت تک جو بہرا دیکہو وہ انگریزی اور جرمنی اور فرانسیسی غیر ممالک کا اسباب ہی اسباب دکہلائی دیتا ہے ایک چیز بہی اون مین ہمارے ملک کی بنی ہوئی نظر نہین آتی اب یہ تاجر اون اشیا کو جو اور ملکون مین تیار ہوئین اور وہان کے لوگون سے نفع کثیر سے ہمارے ملک مین لاکر ہمارے قوم کے ہاتھ فروخت کرتا ہے اور اپنی دانست مین یہ تاجر خیال کرتا ہے کہ اس تجارت مین مجکو بہت منفعت ہوتی ہے حالانکہ اس منفعت کی کوئی حقیقت بمقابلہ اوس مضرت کے جو کل قوم کو لاحق ہوتی ہے نہین ہی ایک تو یہ کہ منفعت قلیل اور وہ بہی شخصی اور مضرت کثیر اور قومی پہر ایسی منفعت جس سے اتنی بڑی مضرت اپنی قومکو پہونچی دور ہی رہنا بہتر ہی فرض کرو کہ ایک سوداگر انگریزی بوٹ ساختہ لنڈنکا ولایت سے منگاکر ہندوستان مین فروخت کرتا ہی اب ہر ایک بوٹ کی لاگت پہ اگر خیال کرو تو اوسمین ۱۲ر سے زیادہ کا چمڑا نہین ہی اور وہ بہی ہمارے ملک سے ولایت کو گیا ہی لیکن ولایت والون نی اوسکو صاف کرکی ایسا درست کیا اور ایسی کاریگری اور محنت اوسکی صفائی اور رنگ اور ملائمی مین کی کہ وہ بوٹ عہ کو ہندوستانی تاجر کے ہاتھ فروخت کیا ہندوستانی تاجر نے جسکو اپنے قوم کے ہاتھ بیچا تو درحقیقت چار آنے کا نفع اپنی ذات خاص کے واسطے کمایا اور ۱۲ر اپنی قوم کے گنوائی اور غیر ملک والون کو کہلا دئے پس اگر سچ پوچھیے تو غیر ممالک کے اسباب کی تجارت مین اپنی قوم کی بدخواہی ہے نہ خیرخواہی لیکن نہین سمجھتے اور اپنی شخصی منفعت کو قومی منفعت پر ترجیح دیتے ہین چنانچہ اوپر ہم ذیل اسباب تنزل بیان کر چکے ہین کہ یہ امر بہی ہمارے قوم کی تنزل اور ادبار کے اسباب مین سے ہے اس سے میری یہ غرض نہین ہے کہ عموماً ایک ملک مین دوسرے ملک کی اشیا کا فروخت ہونا باعث اوسکے تنزل اور ادبار اور انحطاط کا ہے بلکہ مقصد یہ ہے کہ جو ملک صنعت اور دستکاری سے بے بہرہ ہو جیسے آجکل ہمارا ملک ہندوستان ہے اوسمین اور ممالک کے اسباب اور اشیائے تجارتی کو جسقدر فروغ ہوتا جاویگا اوسیقدر اوس ملک کا تنزل اور افلاس روز بروز بڑہتا جاویگا وجہ اسکی یہ ہے کہ اس ملک مین صنعت اور دستکاری کا رواج نہین ہے ورنہ جسقدر اور ملک والے اپنے صنایع اور بدایع اس ملک مین بہیجکر یہان سے جلب منفعت کر لیتے ہین اوسیقدر یہ ملک والے بہی اگر اپنے صنایع اور بدایع

پیداوار کے اجزا کو دیکھین اور جس چیز کی قیمت گران اور اوسمین منفعت زیادہ اور محنت کم ہو جیسے روئی اور نیل اور قہوہ اوسکی کاشت کراوین اور باغات کی درستی اور اصلاح کرین اور عمدہ تخم میوون کے اور پھولون کے اور ممالک سے منگا کر اون کو یہان بووین اور اونکا امتحان کرین اور اور جو نقص نکلے اوسکی اصلاح کرین پھر ذرایع اور وسایل آبپاشی کی ترقی کرین اور نہرون اور نالابون سے جا بجا شاخین نکالین اگر ان سب کامون پر ہمارے ملک کے عمدہ اور رئیس زیادہ تر توجہ کرین اور جو عہدہ دار سرکار سے مقرر ہوت وے خیرخواہی اور دلسوزی سے محنت کرین اور اپنے ملک اور قوم کی بہبودی چاہین تو یقیناً روزافزون ترقی ہمارے ملک مین شروع ہووے۔

(۵) تجارت بھی ایک عمدہ ترین اسباب تحصیل دولت اور عزت مین سے ہے مگر ہماری قوم کے اکثر اشخاص اسطرف التفات نہین کرتے بلکہ بعض تجارت کو بیعزتی کا باعث جانتے ہین اور نوکری کو جو سراسر بیعزتی ہے عزت خیال کرتے ہین حدیث صحیح مین ہے التاجر الصدوق الامین مع النبیین والصدیقین والشہداء یعنی سچا سوداگر امانتدار قیامت مین پیغمبرون اور اولیاء اور شہیدون کے ساتھ ہوگا تجارت مین کسی کی تابعداری نہین ہوتی آدمی آزاد اور خودمختار ہوتا ہے نوکری مین بالکل غلامی کرنا پڑتی ہے تجارت مین آمدنی کی کوئی حد مقرر نہین سیکڑون سے ہزارون ہزارون سے لاکھون لاکھون سے کروڑون کی نوبت آتی ہے نوکری مین وہی گنی ہوئی بوٹیان نپا ہوا شوربا ہمیشہ آمدنی محدود ہوتی ہے تجارت مین آدمی روز بروز ہوشیار اور چالاک اور عالی ہمت ہوتا جاتا ہے نوکری مین برخلاف اسکے روز بروز بخیل و پست ہمت ہوجاتا ہے۔ تجارت مین کبھی زوال کا خوف نہین ہے اگر اتفاق سے کسی چیز مین نقصان ہوگیا تو دوسرے چیزون مین اوس سے زیادہ نفع ہوجاتا ہے برخلاف اسکے نوکری مین ہمیشہ فکر رہتی ہے کہین دیر مین گیا تو دیر حاضری ہوئی نگیا تو غیر حاضری۔ بشریت سے اتفاقاً غلطی ہوگئی تو جرمانہ یا موقوف ہوتا ہے پھر اگر موقوف ہوگیا تو دھوبی کے گدھے کیطرح نہ گھر کا نہ گھاٹ کا ہے نہ کوئی اوسکو نوکر رکھتا ہے اسخیال سے کہ فلان جگہہ نوکر تھا ضرور اوس نے کوئی قصور کیا ہوگا یا شرارت کی ہوگی جب تو برطرف ہوا نہ وہ تجارت کرسکتا ہے اسواسطے کہ آمدنی محدود تھی جتنا کماتا تھا اوتنا ہی اوڑاتا تھا اگر اتفاق سے کچھ پس انداز بھی کرتا تھا تو تجارت مین دخل کہان بچپن سے نوکری کیا کئی جب سے آنکھ کھلی عقل آئی نوکری کا خیال رہا سوا اسکے اور کوئی ذریعہ معیشت اوسکے ذہن ہی مین کبھی نہین گذرا اگر کبھی توجہ کام

واسطے تعلیم علوم دنیاوی کے قایم کرین ہمارے عوام کو لازم ہے کہ ان نصیحتون کو سنین
اور سناوین اور پڑہین اور پڑہاوین تفرق اور اختلاف کو یک قلم دلسے دور کرین جو مسلمان توحید نبوت ملائکہ
اور حشر اجساد کا معترف ہو منکرین کے مقابلے مین اوسکو اپنا بہائی سمجہین اور دل سے اوسکی
مدد اور معاونت پر مستعد رہین قومی حمیت اور غیرت اور جوش پیدا کرین۔

(۴) ان اسباب مین سے بہت بڑے سبب تنزل کے دو ہین ایک عمدہ تعلیم کا نہ ہونا دوسرے
زراعت اور تجارت اور صنعت مین ترقی نکرنا عمدہ تعلیم کے لئے بالفعل ہماری سرکار نے ہندوستان مین
مختلف کالج اور اسکول قایم کئے ہین پر جو کچہ کہ ہماری قوم کی سستی اور کاہلی ہے کہ تعلیم کیطرف
توجہ نہین کرتی اور ایک بڑا حصہ اپنی عمر کا رائیگان کر دیتی ہین زراعت اور تجارت اور صنعت تو دنیا مین
تحصیل دولت کی یہی تین ذریعے ہین زراعت کی اصلاح سرکاری پر متعلق ہے کہ وہ علم زراعت کی مدارس
جاری کرے اور عمدہ اور لایق عہدہ دارون کو انتظام مالگذاری کیلئے مقرر کرے جو بذات خود تمام ممالک
محروسہ کی اراضی کو دیکہین اور دریافت کرین کہ کل اراضی کی مقدار کیا ہے اور اوسمین سے کس قدر
بیگہہ مزروع ہین اور کتنی غیر مزروع پہر غیر مزروع کی فیصدی کیا ہے بعد اوسکی غیر مزروع مین سے
دریافت کرین کہ کتنی اراضی قابل الزراعت ہین اور کتنی زراعت کی لایق ہی نہین ہے اب جو قابل الزراعت
اراضی ہون اور غیر مزروع اون کی فیصدی لگاوین اور اوس فیصدی کو اور ممالک آباد اور مہذب کے
فیصدیون سے مقابلہ کرین تاکہ معلوم ہو کہ غفلت اور کاہلی اور خرابی انتظام کی وجہ سے ہماری آمدنی
مالگذاری مین بمقابلہ اور ممالک کی کسقدر نقص ہے جب یہ نقص معلوم ہو جاوے تو اور ممالک کی
انتظام مالگذاری کی تراکیب اور طرق کو دیکہین اور اونکی کتابون کو زبان ملکی مین ترجمہ کراوین
اور اوسکے واسطے مجلسین منعقد ہون تاکہ کسی صورت سے وہ اراضی جو قابل زراعت ہین لیکن
غیر مزروع مزروع اور آباد ہو جاوین اور جب تک اونکی آبادی پوری نہ ہو جاوے اوس وقت تک
انتظام مالگذاری مین نقص سمجہین اور اوسکی اصلاح کرتے جاوین غافل نہ ہین زمیندارون پر
یہ متعلق ہی کہ جو اراضی غیر مزروع ہین اونکی ہر جنس کے پیداوار کا اور ممالک کی اراضی مزروعہ کی پیداوار سے مقابلہ کرین اور
کمی اور زیادتی کی وجوہ پر غور کرین اور اوسکا بندوبست کرین اسیطرح آلات زراعت جو اور ممالک مین مروج ہین اونکو بھی
اور جن آلات سے کاشتکار کو زراعت مین آسانی ہوتی ہی اونکو طلب کرین اور کاشتکارون مین رواج کرین بعد اوسکے

دوازدہم اسراف اور فضول خرچی شادی اور موت اور لہو ولعب مین خلاف آیہ کریمہ ولا تسرفوا ان اللہ لا یحب المسرفین اور ان المبذرین کانوا اخوان الشیاطین۔

سیزدہم جو کچھ اگلے لوگ دینی علوم اور دنیوی علوم مین لکھہ گئے اوسی پر قناعت کرنا علوم وفنون مین روز بروز تحقیق اور ترقی نکرنا۔

چہاردہم حالت موجودہ پر قناعت کرنا۔

پانزدہم دنیا کو فانی سمجھہ کر اوسکے اصلاح نہ کرنا اور حدیث صحیح اللھم اصلح لی دنیای التی فیہا معاشی سے غافل ہوجانا۔

شانزدہم قومی اور ملکی منفعت پر شخصی منفعت کو ترجیح دینا۔

ہفدہم عمدہ عمدہ علوم اور فنون کو نشر نکرنا بلکہ اخفا کرنا۔

ہیژدہم سلطنتہای گذشتہ اور حال کو انقلابات اور تنزلات اور ترقیات سے غافل ہونا اور اونکی وجوہ اور اسباب پر غور نکرنا

الغرض جو اسباب اوپر بیان ہوئی ہین وہ قوی ترین اسباب ہین جنکی وجہ سے ہماری قوم پر ادبار اور تنزل چھا گیا باوجودیکہ روز بروز یہ ادبار اور تنزل بڑہتا جاتا ہی مگر ہم اون کو اسباب پر غور نہین کرتے اور اور اقوام شبانہ روز برخلاف ہماری ترقی کرتے جاتی ہین اگر ہم اور چند یوہی خواب غفلت مین پڑے رہے تو ہمارا مرض لاعلاج ہوجاویگا اور ان اسباب کا زوال ہمارے امکان مین نرہیگا یہہ وہ وقت ہے کہ ان اسباب کا ازالہ اور رفع ہم مین سے ہر ایک شخص پر حتی المقدور فرض ہے لیکن ایک شخص کو کوئی کیا ہوتا ہے جب تک ہماری قوم مین سے ہر قسم کی اشخاص اوسپر متوجہ نہون کوئی امید بہتری کی نظر نہین آتی ہمارے امرا کو چاہیئے کہ وے اپنی دولت کو عمدہ تعلیم علوم اور فنون مین صرف کرین جو جو مجالس اور محافل ترقی علوم و صنعت کی لئے قایم ہون اونکی اعانت کرین ہمارے علما اور مشائخین کو چاہیئے کہ وی عوام کو تعلیم علوم اور فنون کیطرف رغبت دلاوین اور اتفاق اور اخوت اور اتحاد قوم مین سعی کرین جتنے اختلافات اور تعصبات عوام مین پڑے ہوئے ہین اون کو دور کرین وقتاً فوقتاً اور عملاً عملاً یہی وعظ کرین اور یہی پند سناوین کہ علوم اور فنون سیکہو اور تعصب ومخالفت کو دل سے دور کرو اور سب مسلمان بلکہ مثل شیر و شکر کے ہوجاؤ اور جو اختلافات جزئی ہین اون سے قطع نظر کرو یہہ اختلافات جزئی اصل اتحاد ایمانی کے مانع نہین ہین حدیث صحیح مین ہے من صلی صلوتنا واستقبل قبلتنا واکل ذبیحتنا فذلک المسلم ہمارے ... والیان ملک کو لازم ہے کہ عمدہ عمدہ کارخانہ صنعتی کے اور عمدہ عمدہ ...

معلوم ہوتی ہے کہ وہ کئی امور ہین-

علوم اور فنون دنیا مین کارآمد مین جیسے تاریخ اور حساب اور ہندسہ اور انجینیری اور پیمایش اور

اور جر ثقیل اور مناظر اور طبیعیات یعنی علوم جمادات و نباتات اور حیوانات اور معدنیات

آب و ہوا اور برق اور تحلیل اور ترکیب اشیا اور طب وغیرہ سے غافل اور لاعلم رہنا اور جو علوم

ہین نہ دنیا مین مفید نہ آخرت مین نافع جیسے منطق اور الٰہی اور کلام شعر شاعری وغیرہ اون کی

ضرورت سے زیادہ تحصیل کرنا اور اپنی اکثر عمر عزیز اون مین رایگان کردینا اور حدیث صحیح اللھم انی

اعوذ بک من علم لا ینفع کو بھلا دینا-

دوم زراعت اور تجارت اور صنعت کا اصول اور فروع پر غور نکرنا اور اون کی ترقی اور ترویج مین

سعی نہ کرنا اور نوکری کو ان پر ترجیح دینا بلکہ زمانہ حال کے موافق نوکری کی بھی لیاقت حاصل

نکرنا-

سوم غیرت اور حمیت اور جوش اور ہمدردی قومی کا چھوڑ دینا-

چہارم نااتفاقی اور تعصب بیجا بات بات پر مسئلے مسائل پر جھگڑنا اور لڑنا اور اخوت ایمانی کو چھوڑ دینا

اور آیہ کریمہ انما المومنین اخوة اور واعتصموا بحبل الله جمیعا ولا تفرقوا اور حدیث صحیح

من قال لا اله الا الله دخل الجنة اور من قال لا اله الا الله حرم الله علیه النار

پر دھیان نکرنا-

پنجم تقدیر سے منکر ہونا یا تدبیر سے غافل رہنا-

ششم شخصی رای پر عمل کرنا اور مشورے کو ترک کرنا خلاف آیہ کریمہ وامرهم شوری بینهم

ہفتم ظلم و تعدی-

ہشتم بے انتظامی-

نہم ترک سیر و سیاحت-

دہم خیالات کو تنگ کردینا اور آزادی کی رای نہ دینا ہر شخص کو-

یازدہم سلطنت اور خدمات پر مامور کرنے کے لیے ذاتی علم اور لیاقت نہ آزمانا صرف بطور وراثت کرا...

... کہ باپ کے بعد بیٹے کو کردیا-

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تقریر دلپذیر

# ترقی قومی وملکی

## مسلمانونکی تقریر

(۱) ای میرے ہم وطن اور ہمقوم اور ہم مذہب بہائیو اور ای میرے امرا اور رؤسا اور عمایدین اور ارباب دول اور ای میرے علما اور فضلا اور مشایخ اور ای میرے تجار اور صناع ذرا متوجہ ہو کے اس تقریر کو سنو یا اس تحریر کو دیکھو ہوشیار ہو ہوشیار بہت زمانہ غفلت اور جہالت مین گذر گیا اب بہی جاگو اور علوم وفنون اور تجارت اور صنعت اور دستکاری کیطرف التفات کرو — ای کہ پنجاہ رفت و در خوابی * مگر این پنج روز دریابی * کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا بہائی ہے جو اپنے بہائیون کی بہلائی نہ چاہتا ہو کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا شخص ہے جو اپنی قوم اور اپنے ملک کی ترقی پر خوش نہ ہو کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا فرد ہے جسکو مطلق غیرت اور حمیت اپنے ملک کی نہ ہو کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا ہے جو دولت اور عزت کا خواہان نہ ہو کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا ہے جو اپنے ملک اور قوم کی رونق اور رفعت کا جویان نہ ہو کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا ہے جو اپنے بہائیونکی ذلت و خواری دیکہکر نہ گہبراوے کیا تم مین سے کوئی بہی ایسا ہے جو اپنی قوم کی مفلسی اور تباہی پر آٹھ آٹھ آنسو نہ بہاوی نہین نہین ہرگز نہین ای میرے ملک کی باحمیت باشندو اور ای میری قوم کی باعزت بہائیو اٹھو ہمت کرو سب ملکر پھر ترقی اور دولت اور عزت اور حکومت کی تدبیرین کرو * ہر کاریکہ ہمت بستہ گردد * اگر خاری بود گلدستہ گردد * —

قومونکی ترقی اس بات پر منحصر ہے کہ ہم اپنے اسباب تنزل کو سمجہین اور اون پر غور کرین — یعنی اون ذرات پر جنکی وجہ سے ہمارے ملک اور قوم پر تباہی اور مفلسی و کمزوری کی گھٹا چہا گئی ہے استقلال کی

مشتهر قیصر هند حضور نواب کلب علیخان بهادر فرمانروای دار الریاست مصطفی آباد عرف
رامپور دام اقبالهم و ملکهم مطبع محمد حسنخان مین باهتمام محمد حسین مهتمم اخبار دبدبه سکندری کی ۱۹ تاریخ ماه صفر سنه ۱۲۹۸
مین زیور الطباع پہنکر جلوه آرای عالم شهرت هوئی

## قطعه تاریخ طبع نتیجه فکر منشی امیر احمد صاحب امیر مصاحب سرکار

فکرت تسلیم آمد واجب التسلیم خلق — به ازین نظم وقایع می نگنجد در خیال
منصف از اہل سخن داند که چون گردید نظم — ذکر اسلاف کرام شاه و شاه خوشخصال
مثنوی محبوب و حسن طبع باشد آئینه — کاندران آئینه این محبوب می بیند جمال
حسن صورت حسن معنی هر دو باهم آمده — فخر سازد طابع و شاعر بنازد بر کمال
بسکه شد مطبوع و شد مطبوع سالش گفت امیر — گشت حسن طبع و حسن طبع حسن بی زوال ۱۲۹۸

## قطعه تاریخ جناب محمد احمد صاحب قمر خلف منشی امیر احمد صاحب امیر

تسلیم نمود نظم تاریخ بدیع — وصفش نبود حوصله هر عامی
تاریخ طبع آمدنش کلک قمر — بنوشت که ذکر روسای نامی ۱۲۹۸

## تاریخ طبع میر ضامن علی صاحب جلال

مثل این نیست نظم در تاریخ — طبع گردید مثنوی غریب
سال طبعش رقم نمود جلال — مثنوی چه بیمثال و عجیب ۱۲۹۸

## قطعه تاریخ سید عبد الجلیل صاحب مارهروی که هر مصرعش

زد رقم خامه منشی تسلیم ۱۹ سنه ۳۷ — واقعات امرا ذی ... ۱۲۹۸

ذکر ... سلطان ۱۲۹۸

غرض آپ کامل ہین ہر بات مین — ہزارون فضائل ہین اک ذات مین
کہانتک لکہون مدحت خسروی — دعا پر کرون ختم یہ **مثنوی**
الٰہی ہی جبتک سخن کو قیام — سخن سی ہی جبتک سخنور کا نام
سخنور کا جبتک ہی حسن بیان — شکیب آزمای دل قدردان
تہ گنبد چرخ فیروزہ مند — رہی نام **کلب علیخان** بلند
سخن سنج کی قدر کرتے رہین — دہن روز موتی سی بہرتی رہین
شب و روز بخت عدو مال سی — رہین حکمران جاہ و اقبال سی
نہ کم ہو کبہی شوکت و احتشام — غلامی کرین بخت و دولت مدام
ہمیشہ خوشی کامرانی رہی — یہی عالم شادمانی رہی

گلستان عالم مین باصد فراغ
برنگ گل تر رہین باغ باغ

**خاتمۃ الطبع** ہزاران ہزار شکر و سپاس اوس خلاق عالم کو سزاوار ہی جسنی لفظ کن سی ہیزدہ ہزار عالم کو تخلیق فرما کر اپنی قدرت و عظمت کا جلوہ دکہایا اور لکہہ لکہہ وصف و ثنا اوس برگزیدہ عالم محبوب یزدان کو زیبا ہی جسنی بیشمار گمکردہ راہون کو بادیہ ضلالت سی بچاکی چراغ رہنمای دکہایا اما بعد مشتاقان علم تاریخ پر روشن ہو کہ ان دنون کتاب لاجواب مسمی بہ تاریخ بدیع تصنیف لطیف جناب منشی امیر اللہ صاحب تسلیم لکہنوی ملازم سرکار حسب الحکم حضور فیض گنجور سکندر صولت سلیمان شوکت حضرت ظل سبحانی خلیفہ رحمانی مقبول بارگاہ شہنشاہ خاقان حاجی حرمین شریفین

تقاریظ و اسناد کو دیکھ کر — ہوئی شاد نواب والا گہر
او سیدن تقاضی سی ارمان کی — دیا حکم چہپنی کا دیوان کے
سفیرِ سپہرِ ہمہ دان یہان — رہا مدتون روز و شب میہمان
برابر مدارات ہوتی رہے — مراعات و برات ہوتی رہی
پسِ سال رخصت کیا آپنی — بہت کچہ عنایت کیا آپ نی
او ہر چہپ کی یہ نسخہ بمیثال — ہوا عینک چشم اہل کمال
جو نامی گرامی تہے ارباب فن — زبانداران و یکتای شعر و سخن
اونہون نی دواوین کو دیکھ کر — کیا اتفاق آپ کی فضل پر
سو مدح و اوصاف مائل ہوئی — کمالات علمی کی قائل ہوئی
ہزار و دوصد اور پنجاہ مین [۱۲۵] — نکو فال ذی حجہ کی ماہ مین
بلا اختلافِ زبان ہر کہین — زمانی مین تاریخ تہی بیسوین [۲۰]
دمِ صبح یکشنبہ خورشید وار — ہوئی جلوہ گر خسروِ نامدار
شرف بخش روزِ سعادت ہوئی — نوید جہان ولادت ہوئی
کم و بیش تا ختم نظمِ کتاب — اگر کیجئی اوس گہری سی حساب
تو ہو عمر نواب جم جاہ کی — چہیالیس [۴۶] سال اور نہ [۹] ماہ کی
اکابر اصاغر کو شام و سحر — تعجب ہی یہ کیف فضل و ہنر
یہ علم و کمالات حسن قبول — ہوئی کیونکر اس کم سنی مین حصول

بڑی مرتبی کی جو اوستاد ہین — اونہین کو یہ اسرار فن یاد ہین
اور اوسپر یہ اعجاز لطف بیان — کہ خالی تکلف سی نطق زبان
اثر شعر مین نقش تسخیر کا — مزا درد کا میرزا میر کا
فقط فارسی ایک دیوان ہے — بلیغان ذی فہم کی جان ہی
پس جمع یہ نسخہ کیمیا — مع ہدیہ ایران بہیجا گیا
وہان ہین جو فخر فن شاعری — جہان علوم سخن گستری
فلک شان ہم جلوہ ماہ و مہر — ندیم شہنشاہ اعنی سپہر
اونہون نی اسی دیکہکر حرف حرف — شب و روز کی چندی اوقات صرف
ہر رنگ زر نقد کامل عیار — ہر اک طرح پاکر تمام اعتبار
سند کی لیی دلکش و خوبتر — لکہی ایک تقریظ اتمام پر
جو تعریف تہی واقعی یکقلم — وہ کی نثر مین بی تصنع رقم
سوا اونکی ہین اور بہی جو وہان — فن شعر مین یادگار جہان
ہر اک نی تقاضای انصاف سے — بہری خاتمی مدح و اوصاف سے
پس چندی مدت سفیر سپہر — ہوا جلوہ گر صورت ماہ و مہر
اوسیدم ہر اسباب راحت ملا — مکان ایک بہر اقامت ملا
اراکین پیش آئی مہمان سے — عنایت کرم لطف احسان سے
قدمبوس سی جب ہوا کامیاب — کیا پیش وہ نسخہ لاجواب

کتابیں ہی تحسین شہر بنا ... چہار — نہین سرمہ دیدہ روزگار
فقط ایک انمین ہی اردو زبان — لکھی ہے کوئی غم ربا داستان
طرب بخش ہی دافع درد و رنج — اسی کہتی ہین بلبل نغمہ سنج
سوا اسکے ہر نسخہ ہی نظیر — زبان عجم مین ہی شہرت پذیر
کرون نام تحریر قدرت نہین — کہ بحر تقارب مین وسعت نہین
جو استاد ہین ماہران سخن — سمجھتے ہین سرمایہ کسب فن
کیا کرتے ہین سیر آٹھون پہر — ورق سی اوٹھاتی نہین ہین نظر
تتبع مین رکھکے پیش نگاہ — کیا کرتے ہین روی کاغذ سیاہ
پس چند مدت یہ صورت ہوئی — سوی نظم مائل طبیعت ہوئی
ذہانت نی طوفان برپا کیا — دیا فکر عالی نی دریا بہا
ہزارون کہی شعر وہ بی نظیر — کہ چونک اوٹھی مدفن مین سنکر ظہیر
نئی جان معجز بیانی کو دی — حیات دوبارہ معانی کو دی
بلند ایسی مضمون کی بیگمان — زمین سخن بن گئی آسمان
وہ اشعار جسدم فراہم ہوئی — کسی جا زیادہ کہین کم ہوئی
برنگ گل باغ پیراستہ — ہوئی پانچ دیوان آراستہ
طرب بخش جان چار دو مین ہین — زبان دل آویز لہجہ مین
ہزارون ہین انمین وہ قیدین نہان — کہ ماہر نہین جن سی ہر نکتہ

کہا کرتی ہی دیکھکر برتری — یہی ہی یہی لایق سروری
اسیکو ہی زیبندہ شاہنشہے — سزاوار تاج و نگین ہی یہی
یہی ہی رعایا کا پشت و پناہ — یہی ہفت کشور کا ہو بادشاہ
وقار و تحمل کا وہ رنگ ہے — کہ کوہ گران سنگ پاسنگ ہی
سخاوت مین دریا شجاعت مین شیر — دہش مین تامل نہ حملی مین دیر
عطوفت سی آفاق دلشاد ہی — مروت فتوت خداداد ہی
شریعت کی پابند شام و سحر — طریقت مین پای طلب پیشتر
وحید جہان ہی جو **عبد الرشید** — جگر گوشہ **شاہ احمد سعید**
مقامات عالی سی تہی بہرہ مند — کہ تہا نقشبندی طریقہ پسند
مرید اونکی ہین مدتون سی حضور — اونہین کی بدولت سراپا ہی نور
جو **نواب** مخزن فضیلت کے ہین — یہ انوار سب فیض حضرت کی ہین
کسی اور مین یہ محاسن کہان — یہ ظاہر کہان حسن باطن کہان
فنون لطیفہ کی جانب مدام — رہا التفات طبیعت تمام
لکہی **نثر** ایسی کہ جسکا جواب — کسی اہل فن کا نہین انتخاب
زبان اچہی تشبیہ نایاب و چست — معانی صحیح استعاری درست
فصاحت ہی قربان تقریر پر — فدا ذوق انداز تحریر پر
بلاغت مین پیدا کیا ہی وہ اوج — کہ ہر فقرہ ہی آب کوثر کی موج

ہوا ثابت الفاظِ القاب سی   کہ مملو ہی تہذیب و آداب سی
مضامینِ الطاف پڑہ کر حضور   ہوئی جلوہ بخشِ نشاط و سرور
سفیرِ شہنشاہِ عالم ستان   خدیوِ جہان کا رہا میہمان
ادا سب حقوقِ ضیافت کئی   گرانمایہ تحفے عنایت کئی
کیا رخصت اعزاز سی شان سے   گیا وہ دل آسودہ احسان سی
اسی طرح کی سیکڑون ہین بیان   کرون سبکو تحریر ممکن کہان
نہ گنجایش اتنی سخن مین مری   نہ وسعت خیالاتِ فن مین مری
جدہر دیکہئی کچہ عجب رنگ ہی   خرد صورتِ آینہ دنگ ہی
کمالات ہین آپ مین اس قدر   کہ حیران عالم ہی شام و سحر
دیا حافظہ حق نی ایسا قوی   کہ حاصل ہی ہر کہنگی کو نوی
جو آنکہون سی دیکہا سُنا کان سی   علاقہ نہین اوسکو نسیان سی
زمانی کی تاریخ سی باخبر   قدیمی وقائع ہین پیشِ نظر
ہر اک علم معلوم تحقیق سی   تعلق طبیعت کو تدقیق سے
حدیث و تفسیر و فقہ و اصول   سب آئینۂ حسنِ روی قبول
[illegible] معقول مین جس قدر   حکیمانہ سب پر ہی یکسان نظر
[illegible] کیا مسائل ہین یاد   کہ ہو بوعلی بہی جنہین سنکی شاد
[illegible] امداد سے   کہ بوسی لئی شوکت و جاہ نی

ہزارون ہوئی دونون جانب ہلاک / بنا لالہ گون خون سی روی خاک
اوس آشوب مین آپ نی بےخطر / کمر باندہی تائیدِ اسلام پر
مدد زر سی کی قیصرِ روم کی / ہوئی دہوم مقدارِ معلوم کی
پسِ صلح سلطانِ والاگہر / ہوئی جنگ دشمن سے جب بےخطر
نگاہِ عنایت سی شام و پگاہ / نظر کی سوئِ خیر خواہانِ جاہ
خدیوِ جہان کا نظر کرکے حال / ہوئی خرم و آفرین خوان کمال
سمِ خط و تمغای کوکب نظیر / روانہ کیا ایک نامی سفیر
وہ آیا یہان دور تر راہ سے / سلامی ہوئی عزت و جاہ سی
جو خورشید منزل ہی قصرِ بلند / رہا حسبِ حکم اوسمین وہ ارجمند
تواضع مین پاس مدارات مین / دقیقہ نچہوڑا کسی بات مین
مراعاتِ مہمانِ والامقام / بخوبی ادہر سی ہوئی صبح و شام
تجلی دکہائی اوسی طور کی / ہر اک شب ہوئی روشنی نور کی
بہر پل سے وقتِ سحر ناگہان / کمشنر بہی تشریف لائی یہان
سفیر اونکی ہمراہ نواب سے / ملا شرطِ آئین و آداب سے
کیا پیشتر پیشِ فرمانِ شاہ / دیا پہر وہ تمغای ہمتاب ماہ
لیا خود بدولت نی اعزاز سے / ثنا خوان ہوئی عمدہ انداز سے
کیا وا جو بستہ فرمان کو / پڑہا اوسکی شایستہ عنوان کو

ترقی مراسم مین پیدا ہوئی — طبیعت روابط کی شیدا ہوئی

ہوئی شانِ اخلاص باہم بلند — دلون مین نظر آئی الفت دوچند

پھر آئی یہان شوق مین بیقرار — **لوہارو** کی نواب والا تبار

رہی جاہ و اعزاز سی چند روز — مکانات عمدہ مین رونق فروز

تواضع مدارات ہوتی رہے — ملاقات دنرات ہوتی رہی

اوٹھائی مزی دعوتِ خاص کی — ثنا خوان گئی لطف و اخلاص کے

اسی طرح **ٹیری** کی اعلی رئیس — مع خادمان و جلیس و انیس

ہوئی رونق افروز اس شہر مین — نظیر آج جسکا نہین دہر مین

جو تہی شرطِ حفظ مراتب ضرور — بجالائی سب بندگانِ حضور

کئی روز کے بعد رخصت ہوئی — روانہ مع جاہ و حشمت ہوئی

غرض جسقدر ہین رئیسانِ ہند — فزون جنکی شوکت سی ہی شانِ ہند

ہر اک سی ہین مستحکم و استوار — روابط مراسم کی لیل و نہار

شب و روز باہم ہی نامہ پیام — سفیر آتی جاتی ہین ہر صبح و شام

یہی اوج اقبال دنرات ہی — زیادہ ترقی کی یہ بات ہے

کہ بارہ سو پچانوی (۱۲۹۵) مین بہم — لڑی جب دو سلطانِ گردون حشم

صف آرا ہوا لشکرِ روم و روس — گیا تا فلک غلغل بوق و کوس

چلی خوب شمشیر و توپ و تفنگ — ہوئی مدتون تک قیامت کی جنگ

خوشی سے دلون مین سرور آگیا | جو دیکھا تو آنکھون مین نور آگیا

چمن مین نئی سر سے آئی بہار | مقدر نے تازہ دکھائی بہار

ہوا دور غم جانِ مشتاق سے | پھر آئی خوشی جاگی آفاق سے

بنا شہر آئینۂ روے خلد | گلی کوچہ دینے لگے بوے خلد

بجین نوبتین اہلکارونکے گہر | ہوئی رت جگے جان نثارونکے گہر

رعیت ہوئی شاد و خرم سپاہ | چھٹے قیدِ تشویش سے خیرخواہ

اوسی طرح دربار ہونے لگا | وہی کارِ سرکار ہونے لگا

اوسی شان شاہانہ سے روز و شب | ریاست کا کرنے لگے کام سب

رعیت کو پاکر خریدارِ عدل | کیا ہر طرف گرم بازارِ عدل

جو مصروف ادہر طبع والا ہوئی | ریاست کی رونق دوبالا ہوئی

ترقی یہ سن سنکے ہر صبح و شام | ہوئے دنگ رایانِ عالی مقام

یہ چاہا کہ چلکر کسی طور سے | کرین دید خود دیدۂ غور سے

چنانچہ مہاراجہ گوالیار | یہان لائے تشریف بے اختیار

ملی آکے نواب جم جاہ سے | رہی شوکت و شانِ دلخواہ سے

ادہر سے تواضع مناسب ہوئی | مدارات حسبِ مراتب ہوئی

وہ اخلاق کی ڈہنگ باہم رہی | کہ جبتک رہی شاد و خرم رہی

دمِ رخصتِ راجۂ نامدار | وہ کی صرف ہمت کہ لیل و نہار

تمنا تھی ہر چند دل مین یہی ۔ کہ چھوٹی نہ یہ سر زمین اب کبھی
یہین زندگانی بسر کیجئے ۔ یہین رہئے حج عمر بھر کیجئے
تمنای عالم پناہی نہین ۔ سرِ سطوتِ کج کلاہی نہین
بہت کچھ تھا چرخِ فیروزہ رنگ ۔ برآئین مرادین نکالین امنگ
ولیکن رعایا کا آیا خیال ۔ کہ ہوگی پریشان و آشفتہ حال
ودیعت خداوندِ عالم کی ہے ۔ ازل سی ضمانت مری دم کی ہی
اگر ہوگی یہ میرے ہوتی خراب ۔ توکیا دونگا اللہ کو مین جواب
انہین باتون سی ہوکی مضطر وہان ۔ کیا آپ نی قصد ہندوستان
اکابر اصاغر سی رخصت ہوئی ۔ روان چشم سی اشکِ حسرت ہوئی
تہی جس روز تاریخ صحت قرین ۔ زمانی مین ذی حجہ کی چودہوین
لئی اپنی ہمراہ خیل و خدم ۔ چلی ہند کو خسرو جم حشم
اوسی شوکت و شان و اعزاز سی ۔ اوسی خاص شاہانہ انداز سی
رہی راہ بھر صرفِ جود و نوال ۔ کئی بی سروبرگ لاکھون نہال
سلامی رئیسون سی لیتی ہوئی ۔ غریبون کو انعام دیتی ہوئی
تہی بارہ سو نوی عیان دہر مین ۔ چہٹی تہی محرم کی بر شہر مین
برنگِ نویدِ مسرت اثر ۔ ریاست مین آکر ہوئی جلوہ گر
رعایا ہوئی دیکھکر باغ باغ ۔ جلے شہر مین گھی کے گھر گھر چراغ

جبی آرزو ہوا اس احوال کی
تمنا ہو تفصیلِ اجمال کی

وہ رستم اپنی شوق جگر پر کری
سفرنامی کی سیر دم بھر کری

مفصل ہی سب حال اوسمین رقم
حقیقت سی ہرگز نہین بیش و کم

ہوا ماہِ ذی حجہ جب جلوہ گر
خوشی سی ہوئی ختم راہِ سفر

اوسی روز عشرہ کو باصد سرور
مع الخیر **کعبی** مین پونہچی حضور

اوسی طرح شاہانہ انداز سے
فروکش ہوئی شان و اعزاز سے

تصدق مین اللہ کی شان کی
فدا اوسکی رحمت کے احسان کی

قدومِ مبارک ہمایون ہوا
یہ فضلِ خداوندِ بیچون ہوا

کہ اوس سال حجاج بیت الحرام
ہوئی حج اکبر سی سب شادکام

جو تھی ساتھ خدامِ عالی دماغ
نسیم خوشی سی تھی سب باغ باغ

...سدیو جہاندار کو خاص و عام
دل و جان سی دیتی دعائین تمام

...رض جبکہ ہر طرح فرصت ہوئے
حج و عمرہ سب سے فراغت ہوئی

...ہر اصاغر کو لیل و نہار
علی قدرِ حیثیت و اعتبار

...ین تواضع مین اکرام مین
دیی سیکڑون سبکو انعام مین

...ین و محتاج کو سیم و زر
کیی آرزو سی عطا بیشتر

...ضای خدای ودود
خداوندِ نعمت رہی صرفِ جود

...ن سوا ہند سی صبح و شام
کرم کی بدولت ہوئی نیکنام

یہ سردار ذیجاہ والا تبار | تھی ینبوع کی حاکم نامدار
عمر نامی ایک شخص سردار تھا | بیابانیون کا طرفدار تھا
قبیلے کے اعیان واحباب سے | ملا راہ مین آکی نواب سی
سرافراز پابوس خدمت ہوا | شرفیاب لطف وعنایت ہوا
وہ پیش آیا اعزاز واکرام سے | کیا آپ نی شاد انعام سی
اسیطرح ہرقوم مابین راہ | مشرف ہوئی جابجا گاہ گاہ
اطاعت سی جو پیش آیا جہان | کیا اوسکو احسان سی شادمان
خوش آیا جسی کبر مین انحراف | ہوا سرکش ورہ نورد خلاف
سزا تو ادب سی نہین دی مگر | نہ فرمائی چشم عنایت اودہر
رہا کاوش بخت ناکام سے | پشیمان ومحروم انعام سی
چنانچہ حدیدہ سی کچھہ دور اور | قریب بیابان خدمای تر
رہ تنگ مین زیر دامان کوہ | بیابانیون کا ملا اک گروہ
بظاہر تو صورت کی انسان تھے | حقیقت مین بی شاخ حیوان تھے
خلاف اطاعت وہ ناحق پژوہ | مقابل مین آئی نظر سوی کوہ
ملا اس طرف سی وہ ترکی جواب | کہ بھولی وہ سرگرمی ناصواب
پشیمان اپنی خطا سی ہوئی | پریشان یاس عطا سی ہوئی
ضروری سمجھکر بیان کالعدم | کیا مینی یہ حال کچھ کچھ رقم

معیت مین شیخ الحرم کی جناب　　ہوئی حجرۂ خاص تک باریاب

جمالِ مزارِ پُر انوار کے　　اوٹھائی مزی خوب دیدار کے

وہان کی تہی تصنیف دن رات مین　　کتاب ایک نعت و مناجات مین

کرون مین اگر نام اوسکا رقم　　تو ہو بعدِ قندیل لفظِ حرم

اوسی کاغذِ زرفشان پہ تمام　　کیا جلوہ بخشِ خطِ مشک فام

مطلّا کیا عمدہ عنوان سے　　بنایا مرقع نئی شان سے

پی کسبِ فیضِ زیارت وہان　　کیا پیش اوسی صورتِ ارمغان

دکہایا یہ سوزِ دلی نے اثر　　کہ وہ نسخۂ کیمیای جگر

پسندِ حبیبِ الٰہی ہوا　　قبولِ رسالت پناہی ہوا

ہوا داخل اوس منزل پاک مین　　کتب خانۂ شاہِ لولاک مین

جو خالد ہین مشہور شیخ الحرم　　گرامی منش مفتخر محترم

ہوا خاص دفتر سے اونکی وصول　　شرفنامۂ اعتبار قبول

ہر اک قبر نامی کی زائر ہوئے　　بقیعِ مقدس مین حاضر ہوئی

نوین دن کہ ذیقعدہ کی ہر کہین　　تہی مشہور تاریخ اکیسوین ۲۱

دیا آپ نی حکم بہرِ سفر　　سوی مکہ لی راہ شام و سحر

اکابر نے یہ پاسِ عزت کیا　　کہ آکر اوسی طرح رخصت کیا

بجا لا کی خالد نی تعظیم کو　　کیا ساتہ قاضی براہیم کو

جہان قلعہ یا فوج سلطان کی تہی ‌‌ مطیع ایسی ذی جاہ مہمان کی تہی
عمائد ملی آکی نواب سے ‌‌ سلامی ہوئی خاص اداب سی
غرض ماہ ذیقعد مین جنیطرہ ‌‌ کہ تاریخ تہی تیرہوین مشتہر
اوسی ولولہ سے مع راحلہ ‌‌ مدینے مین داخل ہوا قافلہ
ہوئی شاد مشتاق دیدار کے ‌‌ ارادی بڑہی ہر طلبگار کے
عمائد نی بڑہ کر لیا آپ کو ‌‌ مدارات سی خوش کیا آپ کو
مدینے مین شایستہ اندازسی ‌‌ لی آئی ملوکانہ اعزاز سی
اداشرط والامقامی ہوئی ‌‌ چلی توپ یعنی سلامی ہوئی
تہی سید حسین ایک والاتبار ‌‌ گرامی گہر عمدۂ روزگار
اونہین کی مکان مین پی چند روز ‌‌ ہوئی آپ خاطر سی رونق فروز
قریب اپنی آرام کی واسطے ‌‌ رفیقان و خدام کی واسطے
لیی کچہہ مکان اور بہی چارسو ‌‌ ہوا قافلہ اوسمین آرام جو
پی کسب فیض سعادت اثر ‌‌ رہی آٹہہ دن تک وہان جلوہ گر
زیارت سی اوس روضۂ پاک کی ‌‌ بجہائی لگی جان غمناک کی
ہجوم تمنا مین دم بہر نظر ‌‌ نہ ہلتی مزار آپ کا چہوڑ کر
شب و روز بیتابی شوق مین ‌‌ رہی بیخبر عالم ذوق مین
ادب کا یہ عالم کہ لیل و نہار ‌‌ چلی دو قدم بہی نہ ہو کر سوار

تقاطر ہوا اس قدر چار سو
کہ تر ہو گئی خشک لبہا مجو

زمین عرب منزلون ہر کہین
ہوئی تازہ مانند خلد برین

جو داؤد یہ مدرسہ ہی وہان
دلاویز و دلچسپ و رشک جنان

حرم سی اوسی قرب کامل بہی ہے
مقرر کوئی سمت داخل بہی ہے

وہین آپ ہر روز با صد نیاز
قدم رنجہ فرماتی بہر نماز

کیا کرتی تہی ظہر سے تا عشا
فرائض نوافل سنن سب ادا

کیا مکی مین ایک ہفتہ قیام
بسر کی وہین چین سی صبح و شام

کیا آٹہوین دن وہان سی سفر
ہوا ی مدینہ ہوئی راہبر

مقرر کئی پانسو راہ چلے
چلے آگی پیچہی بہم قافلے

نرالی طرح کی نئی شان کی
جلو مین بڑہی فوج سلطان کی

شریف ایک تہی عبد محسن وہان
گرامی منش زبدۂ خاندان

اونہین پا کی سنجیدہ و انتخاب
شریف حرم نی کیا ہمرکاب

تہی شوال کی بیست و ہفتمین ۲۷
روانہ ہوی سوی یثرب زمین

کہون ان منازل مین کیا کیا بیان
خدیو جہان کی اولوالعزمیان

تمکن اگرچہ تہا بہت خوب تہا
شجاعت سی آفاق مغلوب تہا

کیے کام وہ حسن تدبیر سے
جو ممکن نہ تہی اہل تسخیر سے

شہ روم کی سمت سی راہ بہر
رہا پاس اعزاز مد نظر

مگر آپ بیتابی شوق مین
اوسی حالت وجد مین ذوق

روانہ زیارت کو تنہا ہوئی
سو کعبہ تشریف فرما ہو

اوسیوقت رستہ لیا آپ نی
ادا شبکو عمرہ کیا آپ ن

وہان سی دل آسودہ و پرسرور
اوسی کوٹھی مین آکی ٹھہری حضو

کیا شب کو آرام بے درد و غم
اوٹھی بستر خواب سی صبحدم

طلب کر کے خدام سی چوکڑی
ہوئی بگھی پر جلوہ گر اوسگھڑی

شریف اور جملہ مشاہیر شہر
اراکین سلطان فیروز بہر

ہوئی ساتھ با صد شکوہ و حشم
چلی جانب کعبۂ محترم

بہجوم تمنای دیدار مین
قیامت کا مجمع تھا بازار مین

غرض کوٹھی سی تا مکان شریف
عجیب ایک تھا ازدحام لطیف

بہت جلد مثل نسیم سحر
سواری ہوئی مکہ مین جلوہ گر

تماشائیون کی برآئی مراد
بلائین نگاہون نی لین شادشاد

دعا خلق دینی لگی چارسو
ہمیشہ رہی یہ شہ ناجو

کان شریف حرم مین حضور
ہوئی رونق افروز عیش و سرور

لامی کی توپون نی زیر فلک
سنائی نوید طرب دیر تک

وم مبارک کی تاثیر سے
ہوئی تازہ بہبود تقدیر سی

سال کی بعد اوسدن وہان
ہوا ابر رحمت محیط جہان

وہان کی مشاہیر فرخندہ فر
قدوم مبارک کی سنکر خبر

فراہم لب ساحل آب تھے
طلب گار پابوس **نواب** تھے

ہراک کی لکھون نام قدرت نہین
کہ اس بحر مین اتنی وسعت نہین

جہازون مین خشکی مین شام و سحر
معین وہان فوج تھی جس قدر

وہ فرمان شاہنشہ **روم** سے
سلامی کو آئی بڑی دہوم سے

فراہم ہوئی ایک جگہہ اہل حرب
چلی وقت پہر توپ اونیس[19] ضرب

وہان ایکدن رات ٹھہری حضور
رہی رونق افروز بزم سرور

وکیل **شریف** حرم ناگہان
ہوئی ملتمس بہر دعوت وہان

سمجھکر محبت کی عنوان آپ
رہی تین وقت اون کی مہمان آپ

ٹہری دوسری دن شہ نیک رو
ہوئی خاص جدّے مین رونق فزو

یہان بہی کیا ایک ہی شب قیام
چلی صبح کو سوی بیت الحرام

حجالیہ مین پیشتر سی وہان
سجی ایک کوٹہی مثل جنان

سراپا تکلف سی آراستہ
دل صاف کیطرح پیراستہ

شب و روز کی صبح کی شام کی
مہیا سب اسباب آرام کے

یہ سامان جو شان و شوکت سی تہا
**شریف** حرم کی محبت سی تہا

اونہین کی وہ کوٹہی تہی بیرون شہر
نہایت دلاویز و نایاب دہر

وہین پیشوائی کو آی بہی تہی
وہین پہلے تشریف لائی بہی تہی

دکہائی یہ دریا دلی اوسگہڑی — کہ تہی اک جماعت وہان پر پڑی
نہ زادِ سفر تہا نہ صرفِ جہاز — فقط دل سے مشتاقِ خاکِ حجاز
کیا رحم دوسو کی ارمان پر — دیا حکم دو انکو زادِ سفر
اوسیوقت دلوا کی سیم و درم — روانہ کیا سوی بیت الحرم
درِ عصر لنگر اوٹہا ناگہان — چلا دودکش مثلِ عمرِ روان
ہوا آٹہوین روز وقتِ سحر — سوادِ **عدن** جلوہ بخشِ نظر
وہان تہا جو مدت سی فرمان روا — کیی اوسنی جملہ مراسم ادا
لبِ ساحل آکر ملا چاہ سے — انہین لی گیا شوکت و جاہ سی
اوتارا نفیس ایک ایوان مین — نہ تہا کم جو فردوس سی شان مین
اوسی طرح **نواب** عالی ہمم — ہوی مائلِ لطف و جود و کرم
وہان دفن ہین دو بزرگانِ دین — جہانِ کرامات و کشف و یقین
لحد ایک ہی چرخ درگاہ کی — **ابان ابنِ عثمانِ** ذیجاہ کی
دوم نورِ عرفان و شمسِ شموس — گرامی گہر **سید عیدروس**
خبر سنکی خادم جو حاضر ہوی — قدمبوس آکر مجاور ہوی
دیا اونکو اسدرجہ زر عیار — کہ ذرہ ولیش سی بن گئی مالدار
ہوا دوسری دن وہان سی سفر — سوی جدہ لنگر اوٹہا بیخطر
اوسی دودکش پر بیس پنجہ زن — ہوی جدہ ہی مین شبکو دلق فروز

وہان سی مع فوج وخیل و خدم | روانہ ہوئی ریل پر صبحدم
ملا شہر جو بنبئی تک جہان | سلامی کی توپین ہوئین سر وہان
ملاقات کی آکی حکام سے نے | بجا لائی شرط ادب سامنی
خداوندِ نعمت نی بہی راہ بہر | لٹائی مساکین پر سیم و زر
امیدِ خلائق سی بڑہ کر دیے | ہزارونکو لاکہون تکر ر دیے
اوسی بست[27] و ہفتم کو با صد سرور | ہوئی جلوہ گر بنبئی مین حضور
کیا ایک بستانسرا مین قیام | ہوئی جمع حکامِ انگلش تمام
اکابر تہی اوس شہر مین جسقدر | قدمبوس کو آئی شام و سحر
سفیرِ شہ روم بہی چند بار | ملاقات کو آئی ہو کر سوار
کمالِ عطوفت سی اخلاق سے | ملی آپ خاصانِ آفاق سی
اوسی باغِ شاہی مین شام و سحر | رہی آپ نہ[9] روز تک جلوہ گر
کمشنر تہا کوئی وہان رامنین | ستودہ منش لائقِ آفرین
وہی جان و دل سی ہوا چارہ ساز | اوسیکے ذریعہ سی ٹہرا جہاز
کرایی کی بابت وہین چہرہ دار | دیی آپ نی ایک لاک و دہ ہزار
دخانی تہا وہ مرکبِ برق دم | خلائق مین مشہور دہاکا علم
اوٹہا کر عمائد نی رنج و تعب | اوسی پر کیا بار سامان سب
تہی شوال کی ساتوین آشکار | ہوئی آپ بہی ظہر پڑہ کر سوار

پہر اک جمعی کو خسروِ پاکباز | ہوئی زیبِ مسجد برای نماز
قیامت کا اوس روز تہا ازدحام | بہری تہی خلائق سی مسجد تمام
اوس انبوہ مین ہر مسلمان سے | یہ الفاظ فرمائی اعلان سے
مری ہین حقوق آپ پر جس قدر | کیی مینے بخشد سب درگذر
دکہائی وہ خلقت کو شانِ کرم | کہ سب بن گئی بندۂ بی درم
زبس ساز و سامانِ راہِ سفر | مہینون سی تیار تہا پیشتر
ریاست سی تا بمبئی جابجا | مہیا ہر اسبابِ آرام تہا
تہی ماہِ مبارک کی بائیسوین ۲۲ | مسلمان روزی سی تہی ہر کہین
ملا حکم لشکر کو بہرِ سفر | ہوا رستم آباد مین جلوہ گر
مع چند خاصانِ والا تبار | ہوئی خسروانہ حشم سی سوار
بڑہی آگی کو وہ فرشتہ جناب | سعادت ہوئی پای بوسِ رکاب
خبر سنکی یہ رستم آباد مین | خلائق تہی کُل آپ کی یاد مین
مشاہیر حاضر برابر ہوئے | درِ خیمہ پر جمع آکر ہوئی
وہین پیشتر سی پیادہ سوار | فراہم تہی حکامِ فتح تبار
ہوئی رونق افروز جب در حضور | بڑہی آگی حضار با صد سرور
ملی سب خدیوِ جہاندار سے | سلامی ہوئی سمتِ سرکار سے
سرافراز پابوسِ خدمت ہوئے | شرفیاب اعزاز و رفعت ہوئے

پر آشوب ماتم مین گلیان ہوئین — تاسف سی جائین پریشان ہوئین

نہ ہنگامہ شادمانی رہا — نہ وہ عالم کامرانی رہا

سجاوٹ سی لوگون کے دل ہٹ گئے — گریبان مثلِ کتان پہٹ گئی

پسِ سال وہ نوشۂ ذیوقار — عروسِ اجل سی ہوئی ہمکنار

مکانات شاہانہ کو چہوڑکر — بسایا لحد کا پسِ مرگ گہر

کیا شوقِ فردوس نی بیقرار — ندیکہی گل زندگی کی بہار

اسی کہتی ہین ضبط و صبر و رضا — کہ نواب گردون حشم نے ذرا

اس آشوب و اندوہِ جانکاہ مین — ہجومِ غم و دردِ ناگاہ مین

کسی وقت کم استقامت نہ کی — کبہی کوئی بیجا شکایت نہ کی

رہی راہِ تسلیم مدِ نظر — کسی دم نہ لغزش ہوئی بال بہر

پس مدتِ یک ہزار و دو صد — کہ ہشتاد و نہ تہی قریبِ نود

زیارت کی پیدا ہوئی حوصلی — زیادہ ہوئی شوق کی ولولے

سفر کو حضر پر مقدم کیا — پی حج ارادہ مصمم کیا

ہوا رہنمون شوق سوی حرم — تمنا نے کعبہ مین اوٹہی قدم

ہوئی تنگ دنیا کی جنجال سے — کنارہ کیا ملک سی مال سے

ذریعی سے ہر کار پرداز کے — کیی کام شایستہ انداز کی

رعایا سی درخواست کی صاف صاف — حقوق اپنی کردین مجہی سب معاف

کرین جشن اپنی جگہہ پر تمام ۔ اوٹہائین مزی عیش کی خاص و عام
غرض تا بہ چند دن تک یہ عالم رہا ۔ کہ مست می عیش عالم رہا
دلون مین تمنائین تہین جوش پر ۔ نہ تہا نامرادی سی کوئی خبر
ہر اک جام عشرت سی بیہوش تہا ۔ جو تہا بیخود و خود فراموش تہا
رہا دست سلطان عالی ہمم ۔ گہر ریز مانند ابر کرم
یہانتک دیا ہر کسیکو کہ بس ۔ پکارا اوٹہی گہبرا کی اہل ہوس
عمائد کو خلعت مین گہوڑی دیی ۔ جو کم رتبہ تہی اونکو جوڑی دیی
رئیس اور جو محض مہمان تہی ۔ خداوند عزت تہی ذیشان تہی
عنایت کرم سی عطیات سے ۔ اونہین بہی کیا شاد ہر بات سی
نئی بات یہ بڑہ کی عالم سی کی ۔ نرالی سلاطین اعظم سے کی
کہ خوش خوش ہوئی جبکہ رخصت برات ۔ دکہاتی چلی شان و شوکت برات
خدیو جہاندار نی راہ بہر ۔ لٹائی عوض سیم و زر کی گہر
رہی لوٹنی والی سب سے کہرے ۔ گہر ہای روشن سی دامن بہری
یہ عالم تہا رستون کا بازار کے ۔ کہ دامن تہی ابر گہر بار کی
مگر حیف چرخ ستمگار نے ۔ سپہر فسون ساز مکار نی
یکایک دکہائی وہ آفت کی دن ۔ کہ بہولی خلائق کو عشرت کی دن
نگاہون مین تاریک عالم ہوا ۔ زمانی کا کچہ اور عالم ہوا

کہ خانہ شماری کی روسی یہان ‏ ‏ ‏ کہ ومہ ہین لاکھہ آدمی بیگمان
کئی توری تقسیم کل شہر مین ‏ ‏ ‏ ہوا شور دریادلی دہر مین
گہرونمین مساجد مین شام وسحر ‏ ‏ ‏ روانہ کئی خوان بالای سر
مسافر سرا مین جو آکر رہی ‏ ‏ ‏ ملی کہانی اونکو بہی سب بہی کہی
نہ محروم ادنی نہ اعلے رہا ‏ ‏ ‏ نہینون رہی کار جنانا رہا
کنوین عمدہ تہی شہر مین جسقدر ‏ ‏ ‏ اونہین بہر دیا شہد سی بیشتر
خلائق نی شام وسحر ہر زمان ‏ ‏ ‏ کیی آب کوثر سی ترکام جان
چراغان سی آفاق روشن ہوا ‏ ‏ ‏ ہراک کوچہ مہتاب ایمن ہوا
درِ قصرِ دولت سی تا بی نظیر ‏ ‏ ‏ بنی نور سی ذرّی بدر منیر
ہوا خاک کا روشن السیا جگر ‏ ‏ ‏ کہ آیا زرِ گنجِ قارون نظر
پری پیکرون کا برابر ہجوم ‏ ‏ ‏ گلی کوچہ مین رقص نغمی کی دہوم
خبر سنکی شادی کی نزدیک ودور ‏ ‏ ‏ چلی سیکڑون طائفی رشک حور
فراہم ہوئین رنڈیان دہر کی ‏ ‏ ‏ پرستان گلیان بنین شہر کی
یہ تہا شہر والون کو حکم حضور ‏ ‏ ‏ کہ ہو ہر محلی مین بزم سرور
شب وروز خوبانِ نوخاستہ ‏ ‏ ‏ رہین رونق بزم آراستہ
ضرورت پی صرف ہو جسقدر ‏ ‏ ‏ وہ لیجائین سرکار سی بی خطر
شب و روز گہر گہر رہی راگ رنگ ‏ ‏ ‏ نکالی خلائق دلون کی امنگ

الٰہی اسیطرح شام و سحر　　رہین آپ اعزاز سی بہرہ ور
ترقی رہی جاہ و اجلال کی　　نہ کم ہو چمک نجم اقبال کی
برنگ خضر شاد و فیروز مند　　ہمیشہ رہین زیر چرخ بلند
یہانتک ہو عمر گرامی دراز　　کہ عیسٰی کی مہدی پڑہائین نماز
دل آسودہ و خوش احبّا رہین　　پریشان و برباد اعدا رہین
ہوئی جبکہ بارہ سو ستاسی سن　　بنا نوجوان آسمان کہن
عجب دن خوشی کی دکہانی لگا　　نئی طرح ہردم ہنسانی لگا
کہی حال دل کون مہلت نہین　　لبون کو تبسم سی فرصت نہین
خدیو جہان نی اوسی سال مین　　زبان نکو فرخی فال مین
جو فرزند ارشد تہی والا گہر　　سرور دل و جان و نور بصر
زمانی مین کہتی تہی سب خاص و عام　　جنہین **ذوالفقار علیخان** مدام
خزانی کیی اونکی شادی مین صرف　　بنی بزم عشرت طلسم شگرف
کسی شخص نی ایسی شادی کبہی　　کہین آنکہون دیکہی نہ کانون سنی
خریدی گئی جملہ شئی بیحساب　　زمانہ ہوا منتفع کامیاب
کیی گرم باورچی خانی ہوئے　　تکلف کی تیار کہانی ہوئی
ہوا موجزن بحر احسان عام　　دیا حکم تقسیم خوان طعام
سخاوت کرم کا کہون کیا حساب　　یہ ادنی ہی نمکو فیض جناب

وہ جب ریل جلوہ آرا ہوئی | ریاست کو یہ عزم فرما ہوئی
حقیقت مین یہ چار باتین یہان | ہوئین خاص بہر خدیو جہان
یہ اعزاز لندن کی سرکار مین | کسی کے لیے تھے نہ دربار مین
مین تفصیل کرتا ہون اونکی رقم | سنین نکتہ سنجان و اہل قلم
ہوئی ایک یہ بات اعزاز کی | نئی ڈھنگ کی طرفہ انداز کی
کہ جسدن رئیسان فرخندہ فر | گئی لینی شہزادی کو ریل پر
گورنر بہادر نی یکبار گے | کیا سبکو زینت دہ بارگی
فقط آپ کو بہر پاس وقار | دیا حکم چلیے چھرٹ پر سوار
دوم یہ کہ جب شاہزادی کی پاس | گئے آپ اُنکی پس التماس
لیا آگی حکام نے دور سی | چلین تو ہین شایستہ دستور سے
ملاقات سی پاکی فرصت حضور | پھری اپنی خیمہ کو با صد سرور
زیادہ یہ والا مقامی ہوئی | کہ بار دگر پھر سلامی ہوئی
سوم شاہزادی جب آئی یہان | کیا حسن اخلاق سی شادمان
طلب کرکی تصویر نواب کی | گہی آرزو جان بیتاب کی
ملاقات کا شوق ظاہر کیا | خصوصیت دل سی ماہر کیا
چہارم وہ شہزادی کا ریل پر | بلانا محبت سی وقت سفر
قدم رنجہ فرمانا نواب کا | وہ اخلاص اوس رشک مہتاب کا

بجالائی خدام درگاہ کی — مراتب سب اعزاز کی جاہ کی
سلامی ہوئی پیشوائی ہوئی — وہی جملہ خدمت نمائی ہوئی
بہم بیٹھی تہی دونون والا گہر — زبانین تہین آب تکلم سی تر
تقاضای شوقِ جگرتاب سی — کہا شاہزادہ نی نواب سی
کہ مین اپنی تصویر زیبا نگار — محبت سی دونگا پی یادگار
مجہی آپ بہی اپنی تصویر دین — مین مشتاق ہون نقشِ تسخیر دین
جدائی کی عالم مین شام و سحر — مین دیکہا کرونگا اوسی بیشتر
کوئی دم طبیعت بہل جای گی — کسی وقت حسرت نکل جای گی
یہ نواب نی سنکی اظہارِ شوق — کیی زیبِ لب حرفِ تکرارِ شوق
کہا ماجرا جانِ مشتاق کا — کہا شکر ادا حسنِ اخلاق کا
سمجہکر خلافِ مروت عدول — کیا شاہزادی کا کہنا قبول
ہوئی جبکہ رخصت وہ عالی گہر — کہا مین ہون آمادہ بہرِ سفر
دمِ صبح کل ہونگا بیشک سوار — یہ امید رکہتا ہون ای جم وقار
گہڑی بہر کو تکلیف فرمائیے — کرم کیجئے ریل پر آئیے
ملاقات ہنگامِ رخصت بہی ہو — تسلی بہی ہو رفعِ وحشت بہی ہو
مبادا کہ ہون شاہزادی ملول — کہا آپ نی یہ بہی خوش خوش قبول
دمِ صبح وعدہ کی ایفا کیا — عنایت سی ممنون اپنا کیا

| | |
|---|---|
| کسیکی نہ ایسی سلامی ہوئی | نہ حاصل یہ والا مقامی ہوئی |
| اوسی ہفتی مین بعد صرف کثیر | ہوئی منعقد صحبت دلپذیر |
| بڑی شان وشوکت سے دعوت ہوئی | رئیسون کی ہر سمت کثرت ہوئی |
| دلون مین نہ باقی رہا نام رنج | ہوا اخاص اسکے لئے تاجگنج |
| تہی نواب بہی شبکو مدعو وہان | شرف بخش صحبت ہوئی ناگہان |
| اراکین لندن نے اعزاز سے | بٹھایا رئیسانہ انداز سے |
| تمکّن سے بالای کرسیِ زر | جہان آپ محفل مین تہی جلوہ گر |
| ملوکانہ فرمائی لطف وکرم | وہین آئی شہزادۂ جم حشم |
| عنایت محبت عطوفت کی ساتہ | ملائی اوسیطرح آپس مین ہاتہ |
| لیا ساتہ نواب جم جاہ کو | چلی سیر لطف شب ماہ کو |
| لب بام بالای کرسی زر | ہوئی دونون رشک قمر جلوہ گر |
| خوش آتا نہ کیون وہ مقام بلند | کہ تہی دل کو سیر چراغان پسند |
| پہر آخر کو نواب رخصت ہوئی | شرف بخش جای اقامت ہوئی |
| مراتب تہی اعزاز کی جس قدر | بخوبی ہوئی سب ادا وقت پر |
| پہر اکیسوین[۲۱] کو پے بازدید | ہوئی آمد شاہزادہ کی عید |
| اراکین واعیان درگاہ سی | ملی آکی نواب جم جاہ سے |
| دکہاتی ہوئی شوکت کروفر | ہوئی خیمۂ خاص مین جلوہ گر |

بجا لاکی آداب مثلِ خدم
وہین بیٹھی ایجنٹ و سمسن بہم

برابر سوِ دستِ چپ فرش پر
چمرلین صاحب ہوئی جلوہ گر

قریب اونکی کچہ اور اہلِ فرنگ
زمین بوس خدمت ہوئی بیدرنگ

کہا شاہزادی نی نواب سی
کہ سنتا ہون مین اکثر احباب سے

بہت خوب ہی آپ کا انتظام
ریاست کی ہین منضبط جملہ کام

مہمات ملکی ہین رای رسا
نہین کرتی ہرگز کسی جا خطا

رعایا ہی خوش ملک آباد ہی
یہ حسنِ فراست خداداد ہی

نہایت ہی شایستہ عنوان سے
ریاست کو رونق ہی سامان سے

مقر ہین ذکاوت کی خورد و کلان
گورنر بہادر بہی ہین مدح خوان

یہ نواب نی سنکی وصف و ثنا
کیا حرفِ شکریہ خوش خوش ادا

دمِ گفتگوی سراپا صواب
دیی آپ نی سب مناسب جواب

کہڑی ہو کی شہزادی نی عطر و پان
عنایت کیا وقتِ رخصت وہان

اراکین دولت جو ہمراہ تہی
معظم مکرم تہی ذی جاہ تہی

نہایت محبت کی انداز سے
دیا اون کو سمسن نی اعزاز سے

دوبارہ وہی پہر سلامی ہوئی
نمودار عالی مقامی ہوئی

یہ اعزاز تہا خاص نواب کا
سکندر حشم رشکِ داراب کا

وگرنہ وہین نون بنفسِ نفیس
تہی کلکتی مین جمع صد ہا رئیس

یہ سنکر خدیو جہانِ وقار — اوسیدم ہوئی بی تامل سوار
لیا ساتھ بھائی کو فرزند کو — ولیعہد کو خاص دلبند کو
مع چند اعیانِ دولت پناہ — ہوئی جلوہ فرما سوِ بارگاہ
جو نزدیک پونہچی تو آیا نظر — تمامی رئیسانِ والا گہر
فراہم ہین اعزاز سی جاہ سی — سڑک سی الگ دور تر راہ سی
یہ منتر مین جسوقت داخل ہوئے — شرف بخشِ فوجِ مقابل ہوئی
اونہون نے سلامی اوتاری شتاب — بجالائی شاہانہ آئین و داب
برابر ہوئین توپین آتش فشان — پکاری فلک پر ملک الامان
بڑہی پیشوائی کو تانیمہ راہ — اراکین سرکارِ عالم پناہ
خصوصًا سکرٹر فلک اقتدار — گرامی منش سمسن نامدار
محبت کی ہنگامہ آرا ہوئی — چبرٹ تک یہ تشریف فرما ہوئی
اوترکر سواری سی جسدم حضور — گئی خیمہ تک خرم و پرسرور
پڑی شاہزادہ کی ان پر نگاہ — اوٹھی بہرِ تعظیم با فر و جاہ
لبِ فرش تک آئی شوکت کی ساتھ — ملایا بکمالِ محبت سی ہاتھ
پہنچی تہین مکلف برابر دو ہان — سرِ مسند اک سمت دو کرسیان
سوِ راست نواب کو دی جگہہ — ہوئی چپ مین خود زینتِ جایگہ
اراکین نواب کرسی نشین — ہوئی رونق افروز سوی یمین

رئیس اور جتنے ہین باکروفر ... یہ سب ہونگی ہمراہ رہوار پر
چنانچہ موافق اسی بات کی ... رہی قاعدی دن ملاقات کی
تہی اٹھارہوین ماہ مذکور کی ... ہوئی آمد اوس شکِ فغفور کی
تمامی رئیسانِ والاگہر ... گئے پیشوائے کو رہوار پر
فقط خاص نوابِ والاتبار ... جیرٹ پر ہوئی اپنی اوسدن سوار
جنوبی طرف ہی جو جسرِ چمن ... رہی مثلِ خورشید پرتو فگن
جلوس سواری کہ تہا زرق برق ... سراپا زر و سیم و گوہر مین غرق
تمکن سی ٹھہرا ربابی ہراس ... سڑک سی ذرا دور سنتر کی پاس
سواری جو شہزادہ کی آ گئے ... بہارِ چمن اوس سے شرما گئی
زیادہ ہوئی عزت و شانِ ہند ... جلو مین تہی فرمانروایانِ ہند
سواری نظر آئی جب غور سی ... ہوئی اہلِ دل شاد ہر طور سی
پسند آئی تہذیب و ترتیب وہ ... مزہ دی گئی خاص ترکیب وہ
پہر اوس شاہزادی کو تا بارگاہ ... رئیسونے پونہچا کی لی اپنی راہ
خدیو جہان بہی بصد کروفر ... ہوئی خیمۂ خاص مین جلوہ گر
پہر اونیسوین کو یہ ٹھہری کہ آج ... اسیوقت نواب عالی مزاج
ملین شاہزادہ سی عزت کی ساتھ ... قدم رنجہ فرمائین شوکت کی ساتھ
جلو مین اراکین ذی جاہ ہون ... اقارب بہی دو ایک ہمراہ ہون

وہ اخبار مین چہپ چکی ہین تمام — یہان عرض کرنا ہی طولِ کلام
مگر بعض باتین ہو ہین انتخاب — وہ لکہتا ہون مین بہر زیب کتاب
کہ شوال کی چودہوین[14] کو حضور — خداوند ممدوح نزدیک و دور
مناسب سمجہکر ملاقات کو — دیا سب کو حکمِ سفر رات کو
دمِ صبح اعیانِ دولت کی ساتہ — روانہ ہوئی شان و شوکت کی ساتہ
اوسی سولہوین[16] کو بصد کر و فر — ہوئی اکبر آباد مین جلوہ گر
اودہر سی یہ عزت فزائی ہوئی — کہ دو کوس تک پیشوائی ہوئی
بڑی دہوم سی تا درِ خیمہ گاہ — گئی ساتہ حکامِ عالم پناہ
ملی آپ لفٹنٹ سی ایک روز — رہی دیر تک صحبت دلفروز
پسِ قصہ این و آن دو بدو — یہ اوسوقت باہم ہوئی گفتگو
کہ کلکتی مین جبکہ آئی رئیس — ریاست سی تشریف لائی رئیس
گئی پیشوائی کو شوکت کی ساتہ — ملی شاہزادی سی الفت کی ساتہ
کیا سب نی یہ پاس اعزاز و فر — کہ تہی جلوہ گر آپ رہوار پر
فقط شاہزادی جیرٹ پر سوار — رہی رونق افروز جاہ و وقار
یہان بہی وہی طور منظور ہے — وہی جملہ آئین و دستور ہی
تامل ہوا صاحبِ نواب کو — کیا طی پسِ بحث اسباب کو
یہی بات خاطر سی پائی قرار — کہ ہون آپ تنہا جیرٹ پر سوار

وار ہو جای جسکا علاج
ں ہی مناسب یہی ہی صواب
بان اب توقف نفرمائیی
ازل سی جو پائی تہی ہمت بلند
گورنر بہادر نی سنکر یہ حال
مصر ہو کی سمت گرم نہضت کیا
وہان سی اوہر عزم فرما ہوی
اوسی جاہ و شاہانہ انداز سی
سر ریل جہڑہتی او ترقی ہوی
شب قدر کی دن بصد احتلا
ہوئی جب یہ چرخ فیروزہ گون
پی سیر شہزادۂ مہ لقا
سفر کرکے شام و سحر ناگہان
بڑہی پیشوائی کو ارباب ملک
اسی وجہہ سی شاہ جم جاہ بہی
گئی شان و اعزاز و اجلال سے
مراتب تواضع مدارات کی

اونہالی کی صحت کی بہم مزاج
کہ ہون آپ عازم بوطن کو شتاب
ریاست کو تشریف لیجائیی
نکی آپ نی یہ گزارش پسند
کیا ظاہر اخلاص باطن کمال
بڑی شان و شوکت سی رخصت کیا
ریاست کی جانب روانا ہوی
اوسی خاص تعظیم و اعزاز سے
ہر ایک شہر کی سیر کرتی ہوی
ہوئی رونق افزای دولت سرا
ہزار وو صد پر چہیاسی فزون ۱۲ ۹۶
مسمی ڈیوک آف ایڈنبرا
ہوئی رونق افروز ہندوستان
ملی شان و شوکت سی اصحاب ملک
فلک رتبہ و غیرت ماہ
ملی اوس مہ برج اقبال
عنایت کرم لطف دنراز

عناصر سے جاتا رہا اعتدال
ہوا کثرت ضعف سے اور حال

قدیمی عوارض کی جدت ہوئی
حقیقۂ حرارت مین شدت ہوئی

ہوا آفت آب و ہوا کا خلاف
کدورت سے دم بھر رہا دل نہ صاف

مگر آپ اسپر بھی ہوکر سوار
شرف بخش کونسل ہوئے چند بار

وہان دو بڑے صاحب اقبال تھے
گورنر تھے ہا لفٹنٹ بنگال تھے

دم گفتگو جب ہوا کچھ خطاب
دیا آپ نے وہ مناسب جواب

کہ حسن کی ارباب فرہنگ و ہوش
رہے شکل تصویر بیجان خموش

ہوئے قائل انداز تقریر کی
بنے بندے فرزانہ تحریر کی

سوا اسکے جسوقت بگڑا مزاج
ضروری ہوا چارہ دربان علاج

گورنر بہادر کی اصرار سے
ہر اک دم کی تاکید و تکرار سے

مداوا ہوا ڈاکٹر کا شروع
کیا ہیلی صاحب کی جانب رجوع

ولیکن مزاج تقدس اثر
نہ آیا کسی طرح اصلاح پر

کیا ہیلی صاحب نے یہ التماس
کہ اے نجم چشم خسرو حق شناس

مزاج آپ کا ہے نہایت لطیف
یہان کی ہوا ناموافق کثیف

دکھائے گی بیشک یہ اپنا اثر
شکایت رہے گی یہی بیشتر

عوارض مین ہوگی نہ ہرگز کمی
رہے گی یہی روز و شب برہمی

مجھے ڈر ہے ناگاہ ایسا نہو
کوئی عارضہ اور پیدا نہو

ی پیشوائی کو حکام سب — بجا لائی تعظیم و اکرام سب
لامی کی توپون نے دی کر صدا — کیا شکرِ احسانِ مقدم ادا
رمانی کو آئین و دستور سے — سنائی نویدِ طرب دور ہی
جب آیا قدمبوس ہوئی پراگ — وہان روک لی رخش سرعت کی باگ
ملی آکی حضرت سی حکام سب — بجا لائی آئینِ اکرام سب
بنارس مین آکر کیا جب قیام — ہوئی ہر جگہہ سے سوا دہوم دہام
زمین بوس حکام آکر ہوئی — شرفیاب خدمت سی افسر ہوئے
سلامی کی توپون نے آواز سے — کیا سبکو آگاہ اس راز سے
قدیمی روابط کی جدت ہوئی — کہ راجہ کی جانب سی دعوت ہوئی
تہی مستعجل اس راہ مین گو حضور — مگر خاطرِ میزبان کی ضرور
کیی آپ نی دو برابر مقام — رہی صحبتِ عیش سے شادکام
وہان سی ہوئی ریل پر پہر سوار — بڑہی آگی وہ آسمان اقتدار
شرف بخش کلکتہ جب دم ہوئے — اراکین انگلش فراہم ہوئی
گئی پیشوائی کو سامان سے — ملی شوکت و جاہ کی شان سی
برابر سلامی کی توپین چلین — پڑا قلعہ مین زلزلہ ہر کہین
رہی آپ کچہ دن وہان متصل — مگر سست و ناچاق و افسردہ
قلق رنج و اندوہ دل پر رہا — مزاج مبارک مکدر رہا

یہانتک کہ سنکر فراست کا حال | ہوا انکو انکو نہایت خیال
جو کونسل کا ہی محکمہ بی نظیر | ہوا کرتے ہین جمع جسمین مشیر
پی مہرِ اوجِ کرم گستری | گورنر نی تجویز کی ممبری
لکہا چہیڑ کر ذکر احباب مین | طلب کی رضامندی اسباب مین
اون ایام مین گو مزاجِ حضور | رہِ تندرستی سی کوسون تہا دور
نحافت سی دل سخت ناچاق تہا | سفر خاطرِ پاک کو شاق تہا
مگر چونکہ رکہتی تہی ہمت بلند | سفر مین نہ آیا تامل پسند
مسافت کی صدمی سمجہکر فضول | کیا آپ نی بی تردد قبول
ہزار و دو صد پر زیادہ قلم | تراسی برس کر چکا تہا رقم
مہینی مین شعبان کی ناگہان | کہ تاریخ تہی بیسوین بیگمان
جلو مین لئی فوجِ عیش و سرور | ہوئی سوی کلکتہ راہی حضور
نمائش مین سمجہی مناسب کمی | لیی ساتہ کل چار سو آدمی
سرِ شام شکلِ قمر ریل پر | ہوئی درجۂ خاص مین جلوہ گر
گورمنٹ اعزاز نواب مین | تواضع مدارات کی باب مین
جو نامی مقامات تہی جا بجا | جہان عمدہ حاکم تہی فرمان روا
کیی رہ نہ اس عزم سی پیشتر | خبر دی چکی تہی اونہین تار پر
شکوہ و تجمل سی جس دم حضور | ہوئی دفعتہً داخلِ کانپور

ڑا اک طرف قلعہ میدان مین — فرشتون نی دین انگلیان کانین
صدا توپ کی بم کی گولون نی دی — زمین آسمان کی برابر ہلی
کلس قصر شاہی کی مہتاب سی — چمکنی لگی تاب مہتاب سے
چلین زور مین اسقدر چرخیان — کہ چکر مین آیا سر آسمان
غرض خاک سی چرخ تک رات بہر — سوا شعلے کی کچہ نہ آتا نظر
تماشائیون کی تمنای دل — نکلتی رہی رات بہر متصل
عیان جب ہوا حسن لجوی صبح — چہپی شب پس جلوۂ روی صبح
کیا خواب نی چشم انجم کو بند — کہلی سر اوٹہا مہر فیروزمند
ہوا ختم میلا خواص و عوام — گہرون کو چلے خرم و شادکام
جو اسباب بکنی سی باقی رہا — وہ سب لے لیا دیکی کامل بہا
ہر اک کو علی قدر اعزاز و جاہ — عنایت کیا آپ نی زاد راہ
وہان سی مع ساز و سامان ہر — ہوئی رونق افروز ایوان شہر
او سمید لنسی ہر سال میلا یہان — مقرر رہی بہر رفاہ جہان
ہزارون ہین اس فیض سی کامیاب — خلائق کا ہی فائدہ بی حسا
کمالات نواب جم جاہ کے — خدایو جہان غیرت ماہ کے
زمانی مین ہر سمت مشہور ہین — زیادہ وظیفی سی مذکور
ذکاوت فراست مین اخلاق مین — نہین دوسرا آج آفاق

وہ بے مثل تہا ہر طرف انتظام | کہ بے خوف چورون سی تہی خاص و عام
دکانین شب و روز ہوتین نہ بند | پہونچتا کسیکو نہ کوئی گزند
تماشائی طرح کا ہر کہین | ٹھہرتین نگاہین نہ دم بہر کہین
کہین جلسہ یاران دمساز کا | کہین مشغلہ نغمہ و ساز کا
کسی سمت بازیگرونکا ہجوم | کہین بانک لکڑی بنیٹھی کی دہوم
یہ ہنگامہ عشرت متصل | رہا سات دن تک طرب بخش دل
شب ہشتمین کو ہوا اور رنگ | بندہا روشنی کا گلاسون مین ڈہنگ
پی دید انجم سی چرخ برین | سراپا بنا دیدۂ دوربین
چراغان سی پہولی زمین پر شفق | شب ماہ کا ہوگیا رنگ فق
جو برق ضیا چمکی افلاک پر | گری چاندنی کہا کی غش خاک پر
لب نہر اک عالم نور تہا | تہ آب بہی جلوۂ طور تہا
یہ دعوی تہا ہر ایک گرداب کو | کہ نسبت نہین مجسی مہتاب کو
چراغون کی پرتو سی بالای آب | بنی کہکشان موج و انجم حباب
ادہر تو یہ عالم تہا مد نظر | خدیو جہان نی یکایک ادہر
دیا حکم نور علی نور کا | کہ ہو جائی عالم سوا نور کا
فتیلون مین دی آگ خدام نی | غباری ہوا مین چلی سامنے
ہزارون جو یکبار چہوٹی انار | ہوا صحن گلشن مین رقص شرار

...پشس مین سوی طرفِ چمن — گل و لالہ و نرگس و یاسمن
...وئی آپ جاہ و حشم سی سوار — چلی سوی باغِ ہمیشہ بہار
...وسی کوٹھی کو دیکھکر ہر طرف — کیا فیض مقدم سی بیت الشرف
...مچی وہ ہوم میلی کی ہر صبح و شام — ہوا چار سو خلق کا ازدحام
گڑی خیمی صدہا وہ میدان مین — جو افلاک سی کم نہ تھی شان مین
ہزارون رئیسانِ والا تبار — امیرانِ ذی مرتبہ بیشمار
ہر اک شہر کے نامی اربابِ فن — ہنر پیشہ و تاجدارانِ زمن
یہ سب آئی مشتاق دیدار کی — ہوئی خاص مہمان سرکار کی
نظر کر کی اوجِ مراتب کی شان — عنایت کیی سبکو خیمی مکان
شب و روز و شام و سحر غور سی — ہوا کی مدارات ہر طور سے
تماشائیون کی یہ کثرت ہوئی — کہ نظرون کو پھرنی مین دقت ہوئی
پڑا پشت پر بارِ خلق اسقدر — کہ گاوِ زمین کا ہوا شق جگر
ہوئی گرم باہم خرید و فروخت — مٹی ہر زیانِ تجارت کی سوخت
جو تھی تاجرانِ سفر آزما — ہوئی منتفع آرزو سی سوا
دکانین ہوئین جب خالی اسباب سے — بھری کیسی سیم و زرِ ناب سی
کیا طرہ او سپر پہ سرکار نی — خدیوِ جہان و جہاندار نے
...کی نسبت و با حکم صاف — کیی جملہ محمل بتنے ...

مکانات شاہی ہی نور سے — اوڑین دیکھکر ہوش فغفور کے
گلستان مین ہی کہکشان کا جواب — کہچی دور تک جدولِ نہرِ آب
حقیقت مین یہ دونون ہمثل باغ — زمین و فلک کے ہین چشم و چراغ
بلایا ارکین ذی جاہ کو — دیا حکم اعیانِ درگاہ کو
کہ ہر سال عمدہ سرانجام ہی — یہان جشن اجلاس کی نام ہی
مقرر کرو ایک میلا ضرور — کسی بات مین ہو نہ اصلا قصور
رہی ہفتی تک مجمعِ خاص و عام — خلائق کا ہو ہر طرف ازدحام
نئی طرح آرایشِ باغ ہو — جسی دیکھکر خلد بہی داغ ہو
جو باہر سی احباب آئین یہان — پیِ سیر تشریف لائین یہان
اونہین جملہ اسباب ہر کام کے — نشاط و طرب عیش و آرام کی
عنایت کیی جائین سرکار سے — زبان آشنا ہو نہ تکرار سے
یہ سنتی ہی ارکانِ دولت تمام — ہوئی روز و شب مائلِ انتظام
سجا بیشتر باغ دل خواستہ — کیا لاکہہ صورت سی پیراستہ
کیی دن مین آراستہ کردیا — زمانی کی اسباب سی بہر دیا
ذریعی سے اخبار کی اشتہار — روانہ کیی ہر طرف بیشمار
خبر سنکی یہ تاجرانِ جہان — گہرون سی چلی کاروان کاروان
ہوا جبکہ غنچو نسی پیدا او بہار — نکہرنی لگی نوعروسِ بہار

دھمان جنات وکلب علیخان صاحب بہادر دام اقبالہم ملکہم

تجویز فرمائی زیب بیان
کہ ہر سال ہو ایک میلا یہان

رعایا ہواس سی بہی کچہ کامیاب
اوٹہائی مزی عیش کی بیحساب

دکانین جمین جنسِ نایاب کی
بہم ہو خریداری اسباب کی

فزون ہو دل آسودگی کی اُمنگ
تجارت دکہائی ترقی کی رنگ

بو مشہور دو باغ ہین قربِ شہر
ترو تازہ و سبز و فردوس بہ

بنہین بی نظیر اور بدرِ منیر
زمانی مین کہتی ہین برنا و پیر

ں وارغوان سی ہی جسکی زمین
زیارت گہِ باغِ خلدِ برین

منظرگاہ تک سبزۂ سرگران
ٹپراسست لیتا ہی انگڑا

محبت کی عالم مین شبنم مدام
وُہلاتی ہی غنچون کے مُنہ صبح و شام

گُلون سی برنگِ بُت نوجوان
صبا کرتی پہرتی ہی اٹہکہیلیان

اقِ تبسم لبِ گل مین ہے
مزہ دردکا آہِ بلبل مین ہی

من مین ہین گلہای سوسن کہلے
شب وروز ملتی ہین باہم گلی

اکڑتی ہین شمشاد طرفِ چمن
غضب کا ہی جوبن عجب بانکپن

ں کی شاید سواری مین ہے
کہ سو بچ ملکہی چترداری

ا کی اگر دیکہی رضوان بہار
کری ہشمت جنت کو صدق

اردن طرح کی شجر سربلند
ہمیشہ بر و برگ سی بہرہ

روز مانندِ نخلِ جنان
ترکانہ کہٹکا نہ بیم خ

ہوا حکم خدام با صد شرف ۔ درِ دولت مغربی کی طرف
بنی ایک کوٹھی نہایت وسیع ۔ بشکل سپہر مقرنس رفیع
اوسی دم سی مزدور آنے لگے ۔ عمارت کی سامان لانی لگے
مہینون مین آخر وہ قصرِ بلند ۔ ہوا اونکی تیار و قیصر پسند
پس زیب آرایش و صرفِ گنج ۔ مقرر ہوئی محکمی اوس مین پنج
کہین اہل دیوانی آکر تمام ۔ ہوئی کارپرداز ہر خاص و عام
مقرر کہین فوجداری ہوئی ۔ کہین صدر کی روبکاری ہوئی
کہین جمع اہل رجسٹر ہوئی ۔ مکمل کاغذ برابر ہوئے
تھی درجہ مین مثل شمس و قمر ۔ وہ عالی عدالت ہوئی جا وہ گر
کہا کرتی ہین جسکو اکثر عوام ۔ کچہری مرافعہ کی وقت کلام
یہ شوق عمارت جو حضرت کو ہی ۔ مدام اس سی اک شغل خلقت کو ہی
مثل سچ یہ مشہور و مسرات ہی ۔ کہ تعمیر بھی نصف خیرات ہی
ہزارون ہر اک قسم کے پیشہ ور ۔ بڑی چین سی کرتے ہین دن بسر
بڑھی حوصلے کامرانی کی ہین ۔ ہری روز و شب زندگانی کی ہین
کبھی شکوہ سی آشنا لب نہین ۔ غم و رنج دنیا سی مطلب نہین
شروعِ مہ و سالِ اجلاس مین ۔ دمِ اوج اقبال اجلاس مین
خلائق کی بہبود کے واسطے ۔ اسی خاص مقصود کے واسطے

جو مزدور تھی مدتون کے فقیر
بنی اسکے بنی سی خاصی امیر

بنا فیلخانہ نئی شان سے
مقابل ہر ایوان ایوان سی

ہوئین گاؤخانہ کی تیاریان
دکھائین تکلف کی گلکاریان

اسی طرح فراش خانہ بنا
کہ جسکی بدولت زمانہ بنا

در دولت خاص کی ہی وہ شان
کہ ہی کہکشان سی بلند آستان

جلوخانی ایسی بنی خوش فضا
کہ وسعت مین صحن فلک سی سوا

وہ جلوہ ہی چاندی کی دروازہ پہ
خجل جسکی پرتو سی سیم سحر

غرض جتنی ہین کارخانی یہان
بنی اون مین ہمیشل صدہا مکان

زمانِ خدیو جہاندار مین
دکانین بنین پختہ بازار مین

گلی کوچون مین صورت کہکشان
نکالی گئین عمدہ سڑکین یہان

کئی گنج آباد ایسے کیے
کہ انسان دیکھی سی جنکی جیے

جو اشیا کہ نایاب ہین دہر مین
وہ کثرت سی موجود اس شہر مین

یہان کی اگر جنس دیکھی بشر
خریدار ہو آپ کو بیچکر

یہان باغ خسرو جو مشہور ہے
بہار عجائب سی معمور ہی

نئی ایک بنوائی کوٹھی وہان
جسی دیکھکر ہو خجل آسمان

دلاویز و دلکش چمن کی طرح
سجی ہی سراپا دلہن کیطرح

اسی طرح اک دن جو آیا خیال
پی نفع مخلوق آشفتہ حال

نکل کر زکات اہلِ افلاس پر — ہمیشہ رہی وقف شام و سحر

چنانچہ یہ حکمِ شہِ حق شناس — شب و روز اب تک ہی محکم اساس

اسی طرح بہرِ رفاہِ انام — دیا حکمِ تعمیرِ سنگِ رخام

بنین جابجا کوٹھیان نور کی — چمک جن مین ہی عارضِ حور کی

سراپا دولہن کی طرح دلفریب — ملک دیکھکر دل مین ہون ناشکیب

وہ تعمیر کی مسجدِ لاجواب — کہ عالم مین نکلی نہ جسکا جواب

یہ رفعت نہ دیکھی سنی خواب مین — کہ نہ چرخ ساجد ہین محراب مین

فضا صحن مسجد کی ایسی کہ دل — تمنائی جنت سی ہو منفعل

اگر آنکھہ پڑجائی دیوار پر — صفا سی نظر آئی عکسِ نظر

وہ پائی ہی عظمت کہ مین کیا کہون — بجا ہی اگر گھر خدا کا کہون

ہزارون مسلمانِ اہلِ نیاز — جماعت سی پڑھتی ہین باہم نماز

مقرر ہین روز و شب و صبح و شام — خطیب و موذن مکبر امام

وہ بنوائی مہمانسرا بیمثال — کہ ہی تنگ وسعت سی جسکی خیال

دکھائین قیامت کی تیاریان — مقرر کین شایستہ بھٹیاریان

مسافر کو بھی پرسشِ خوب و زشت — میسر ہی دنیا مین لطفِ بہشت

محافظ مقرر ہین شام و سحر — نہ رہزن کا کھٹکا نہ چورون کا ڈر

پھر اصطبل تیار ایسا ہوا — کہ جسکا زمانی مین شہرہ ہوا

ارادہ کیا خود سوے رزم گاہ — روانہ ہون فی الفور لیکر سپاہ
کہا جیری صاحب نے ای جم حشم — نہ فرمایئی کچہ تردد الم
ابہی آپ تشریف رکہین یہین — لڑائی مین عجلت مناسب نہین
کہا پہر کرین اسکی تدبیر کیا — مداوای برگشتہ تقدیر کیا
کہا کچہ مدد وقت پر چاہیی — کمک بہیجیی جس قدر چاہیی
اوسیوقت ہمراہ فوج گران — کیی چند قندہاری افسر روان
یہان دونون بیٹہی تہی جسیم سے — کہ ناگہ لڑائی کی میدان سیی
پہر آواز توپون کی آنی لگی — ہوئی خوش کہ محنت ٹہکانی لگی
کہا جیری صاحب نے پہر شاد شاد — کہ ای آسمان قدر فرخ نہاد
یہ معلوم ہوتا ہی انداز سے — ہویدا ہی توپون کی آواز سی
ہوئی فتح اقبال سی جلوہ گر — بگڑ کر سب نے پہر لڑا سکے مگر
گہڑی بہر کی بعد ایک اشتر سوار — ہوا عرصۂ جنگ سی آشکار
پہونچکر شتاب اوسنی کہولی زبان — لڑائی کا قصہ کیا سب بیان
دونامی خوانین کی لاکی سر — کیی نذر نواب فرخندہ فر
جو دیکہا تو آیا نظر ناگہان — سر مصطفی خان عالی نشان
مقابل مین ہمتاب شمس و قمر — عمر خان کی بیٹی کا رکہا ہی سر
ابس خرمیہا ی دیدہ بشنید — ہوئی عید سی بڑہ کی آصف کو عید

لیی ساتہ جملہ پیادہ سوار — کیا کوچ اوسی یام سو کوہسار
وہی ساز و سامان و اسبابِ جنگ — وہی ساتہ انبوہِ فوجِ فرنگ
ادہر ہو چکی تہی فراہم سپاہ — بخوبی بنالی تہی جای پناہ
نہ پونہچا سکے فوجِ آصف ضرر — محاصر رہی گرد شام و سحر
وزیر الممالک نی انجام کو — گوارا کیا رسمِ پیغام کو
روانہ کیا ایک لائق سفیر — کیا اوسسے بی پردہ رازِ ضمیر
کہا جاکی کہنا یہ نواب سی — کہ ہمسے ملین چند احباب سی
خوانینِ لشکر کو رخصت کرین — بیان آکی ہمسے حقیقت کرین
ریاست کی نسبت جو تکرار ہے — شب و روز بیکار پیکار ہے
یہ کل جہگڑے پہلی ملاقات مین — ابہی ہونگی طی بات کی بات مین
ادہر تو یہ تہی صورتِ التیام — اودہر جیری صاحب نی بہیجا پیام
کہ دل مین نہ وسواس کچہ لائیی — مری پاس تنہا چلی آئیی
مناسب نہین شور و شر ہر طرف — یہ ہنگامہ کر دیجیی برطرف
پی جنگ اوٹہائین نہ تلوار آپ — لڑائی سی ہون دست بردار آپ
پس شرط و اقرار و عہدِ بہم — دلادین گی آصف سی کچہ ملک ہم
یہ دونون طرف سی جب آیا پیام — ہوی شاد نواب عالی مقام
کہا بعض ممتاز نی اوسگہڑی — بگڑ کر نصیبون سی یہ بن پڑی

اراده کیا خود سوی رزمگاه | روانه هون فی الفور لیکر سپاه
کہا چیری صاحب نی ای جم حشم | نه فرمائی کچه تردد الم
ابہی آپ تشریف رکہین یہین | لڑائی مین عجلت مناسب نہین
کہا پہر کرین اسکی تدبیر کیا | مداوای برگشته تقدیر کیا
کہا کچه مدد وقت پر چاہیی | کمک بہیجیی جس قدر چاہیی
اوسیوقت ہمراه فوج گران | کیی چند قندہاری افسر روان
یہان دونون بیٹہی تہی جس نشسے | که ناگه لڑائی کی میدان سی
پہر آواز توپون کی آنی لگی | ہوئی خوشش که محنت ٹہکانی لگی
کہا چیری صاحب نی پہر شاد شاد | که ای آسمان قدر فرخ نہاد
یه معلوم ہوتا ہی انداز سے | ہویدا ہی توپون کی آواز سی
ہوئی فتح اقبال سی جلوه گر | بگڑ کر بنے پہر لڑاسے مگر
گہڑی بہر کی بعد ایک اشتر سوار | ہوا عرصه جنگ سی آشکار
پہونچکر شتاب اوسنی کہولی زبان | لڑائی کا قصه کیا سب بیان
دو نامی خوانین کی لاکی سر | کیی نذر نواب فرخنده فر
جو دیکہا تو آیا نظر ناگہان | سر مصطفی خان عالی نشان
مقابل مین ہمتاب شمس و قمر | عمر خان کی بیٹی کا رکہا ہی سر
پس خرمیہای دید و شنید | ہوئی عید سی بڑه کی آصف کو عید

فراہم کیے کچھ پیادہ سوار | کئی ہو رہی ہر طرف استوار

## رفتن سفیر از جانب وزیر الممالک نواب آصف الدولہ بہادر برای مصالحت بجناب مستطاب معلی القاب نواب غلام محمد خانصاحب بہادر نور اللہ مرقدہما

پلا جلد ساقی ئ سرخ رنگ | کہ ہوون روز کے قصے جھگڑے تنگ

کہانتک کرون جنگ شیران رقم | بہت کی نبرد دلیران رقم

بس اب مختصر زور بازو کرون | یہ افسانۂ رزم یکسو کرون

کہون آصفی فوج کا حال کچھ | سناؤن نئی شان اقبال کچھ

ہوئی پہلے کینوسی جسوقت جنگ | چلی تیغ چلکر گراب و تفنگ

لڑی گٹھ کی مردان فیروزمند | ہراک سمت سی ہو گئی توپ بند

وزیر الممالک سی ہو کر اوداس | کیا جیری صاحب نی یہ التماس

بظاہر بری ہین لڑائی کی ڈھنگ | نہین آتی آواز توپ و تفنگ

شجاعت پٹھانون کی مشہور ہے | تہورسی یہ قوم مجبور ہے

خوانین شاید ہوئی روٹھ کھڑی | یہ رش کرکی سب توپون پر آپڑی

دلیرون مین تلوار چلنے لگی | شجاعون کی حسرت نکلنے لگی

وزیر الممالک یہ سنکر قیاس | نہایت ہوئی مضطر و بدحواس

یہ ٹہرا کی وہ دو نو عالی گہر — ہوئی مستعد قصد دلخواہ پر
اوسیوقت باگ اسپ نواب کی — کسی حیلی سی پہیر کر کاٹ دی
پس پشت سی تازیان کی وار — کیے دونون صاحب نی بی اختیار
وہ بیتاب ہوکر برنگ شرر — نگاہون سی پنہان ہوا بہاگ کر
بنا اوڑنی مین صاف وہ تندخو — کہین ہوش عاشق کہین رنگ رو
یہ کمتی تہی رانون مین گوڑی کی تہام — نہ رکتا وہ اسپ گسستہ لگام
کئی کوس تک جادہ و راہ پر — سوا گرد کی کچہہ نہ آیا نظر
یہ دونون بہی ہمراہ نواب کے — ہوی ہمعنان برق بیتاب کے
یہانتک یہ شبدیز سرپٹ گیا — کہ بعد مسافت بہت گہٹ گیا
روارو اوٹہاتی ہوئی درد و رنج — یہ پونہچی دم چند مین میر گنج
وہان راہ مین خستہ و پر غبار — ملا ناگہان فوج کا ایک سوار
شتاب اوسکی گہوڑی کی لیکر لگام — کیا توسن جادہ پیما کو رام
ریاست مین ازبسکہ شام و سحر — لڑائی کی آتی تہی ہر دم خبر
ہوئی شہرت آخر اس آئین کی — کہ بگڑی لڑائی خوانین سے
محل مین تہی جتنی صغیر و کبیر — زن و مرد و اطفال برنا و پیر
یہین چہوڑ کر شان و شوکت سوا ننگ — روانہ ہوئی تہی سو لال ڈانگ
وہین پونہچی نواب جم جاہ بہی — وہ دونون عزیزان ہمراہ بہی

یہان کون ہی یار و اغیار سی | نکل چلیے میدان پیکار سی
سلامت اگر آپ کی جان ہی | تو ہر کار دشوار آسان ہی
جہان چاہین گی ساز و سامان جنگ | وہین جمع ہو جائی گا بیدرنگ
مبادا اگر نوع دیگر ہوا | تو یہ جانئی گھر ہی ابتر ہوا
کسی سی نہ بن آی گی کوئی بات | مثل ہی کہ دولہا کی دم تک برات
قریب آچکی فوج کفار کی | نہین یہ جگہہ ضد کی اصرار کی
بس اب کیجئی خیز رہوار کو | یہان سی نکل چلیے کہسار کو
دیا اون کو نواب نی یہ جواب | کہ ای ہمدمان تہور مآب
کرون کیا مین اسوقت معذور ہون | تہور کے عالم مین مجبور ہون
قدم پیچھی آگی سی ہٹتی نہین | ارادی لڑائی کی گھٹتی نہین
ابہی تک وہی شوق ہی جنگ کا | کوئی غم نہین جان تنگ کا
گذر جاؤن ہر چند مین جان سے | ولیکن ہٹونگا نہ میدان سے
یہ کہکر ارادہ کیا بیخطر | کہ حملہ کرین فوج بدخواہ پر
بڑہا کر سمند سبک گام کو | لڑین تیغ سی آپ انجام کو
اونہون نی جو دیکہی یہ بیجا امنگ | کہا اب بری ہین طبیعت کے ڈہنگ
یہ اسدم ہجوم غم و جوش مین | نہین ہین کسی طرح اب ہوش مین
خفا زندگانی سی ہین جان سی | بجبر انکو لیچلیے میدان سی

سنا جبکہ نواب نی یہ بیان / ہوئی خشمگین مثل شیر ژیان
نہ بن آئی کچھ فکر و تدبیر سی / ہوئی یاس برگشتہ تقدیر سی
بھر آیا دل غمزدہ درد سی / کیا سینہ خالی دم سرد سی
یہ ہنگامۂ بیکسی دیکھکر / کیا چشم حق بین کو اشکون سی تر
گوارا غم و رنج فرقت کیا / بہ مجبوری اونکو بھی رخصت کیا
فقط رہ گئی خود بہ نفس نفیس / چپ و راست دو خاندانی رئیس
لگاتی تھی نواب بہ مثل تیر / نہ رکھتی تھی اس فن مین اپنا نظیر
برابر دم جنگ پیش نظر / رہی ناوک انداز بدخواہ پر
ہر اک تیر مین ایک دو آدمی / گراتی تھی بالای خاک زمی
وہ ترکش جو تیرون سی خالی ہوا / نہ کم حوصلہ عزم عالی ہوا
لیا اور ترکش بصد کر و فر / لگا تہا جو پہلے سی رہوار پ
اوسی طرح ناوک لگانی لگی / تلنگون کو تودہ بنانی لگ
یہانتک لڑی حسن تدبیر سے / کہ خالی کیا اوسکو بھی تیر س
جو ہمراہ دو اہل اعزاز تھی / عزیز و اقارب مین ممتاز
طلب اون سی ترکش کیا تیر کا / لیا داغ دل پر نہ تاخیـ
اونھون نی کہا ای تہور نشان / مناسب نہین اب ٹھہ
گیا وقت مردانہ آہنگ کا / زمانہ نہین اب رہا جنگ

اوسی کثرت فوج خونریز سے — یہین آکی پہر لڑپی انگریز سی

یہ سنکے بہی نواب اس جنگ مین — رہی مستقل حالت تنگ مین

کیا ظاہر اپنا ارادہ وسے — کہا حملہ آخری پہر سہی

کہ شاید ہو غلبہ میسر ہمین — کری لطف یزدان مظفر ہمین

بڑہی پہر دلیران جنگ آزما — سوئے فوج بدخواہ کشورکشا

نہ پہونچی تہے حد تک بی سازوبرگ — کہ آیا نظر گرم بازار مرگ

وہی پہر شکست آزمائی بڑہی — گہٹا حوصلہ نارسائی بڑہی

ہوئین توپین ہر سمت آتش فشان — بنا عرصۂ جنگ دوزخ نشان

گرابون کی بوچہار پڑنی لگی — نصارا کی سب فوج لڑنی لگی

زیادہ چہارم سی پہر کٹ گئی — گڑہی کشتہ وخستہ سی پٹ گئی

بشکل مقدر دلیران جنگ — پہری پہر گذرگاہ سی ہوکی تنگ

اب اس فوج مین کل پیادہ سوار — رہی زندہ باقی اٹہائی ہزار

جہکا کر سر عجز آداب سی — کیا عرض اون سب نی نواب سی

کہ اول تو مشکل پہونچنا وہان — اور ایسا ہوا بہی تو نصرت کہان

سوا اسکی کٹ جائین کل جان نثار — نہین کچہ بہی ہو نادم کارزار

ادہر کثرت فوج سی ہر کہین — نظر آتی ہے غرق آہن زمین

اودہر خستہ ودلفگار آدمی — فقط ہین اٹہائی ہزار آدمی

ملکی اک اور حملہ کرو
شجاعت مین نام آج پیدا کرو

با افسرون نی کہ ای جم وقار
اگر کچھ بہی اسوقت ہوتی سوار

توہم گہوڑون کی اڑتین بی ہراس
اسیدم پہونچ جاتی توپونکی پاس

جوین پٹتی مردانِ پیکار سے
دکہاتی شمشیرِ خونخوار سی

مگر کیا کرین سخت مجبور ہین
کہ تو یون سی میدان مین

سنا جب یہ مضمونِ پُر اضطراب
دیا اونکو نواب نی یہ جواب

کہ ہان سچ ہی یہ عذر بیجا نہین
کسی طرح ممکن پہونچنا نہین

مگر تم بہروسی پر اللہ کے
اوٹہاؤ منزی مرگِ ناگاہ سے

یہ سنکر خوانینِ فرمان پذیر
بڑہی دشمنونکی طرف ناگزیر

گئی ہون گی کچھ دور پُر اضطراب
کہ ٹپنی لگا ہر طرف سی گراب

برسنی لگین گولیان چارسو
تڑپنی لگی خستہ جان چارسو

رہی فوج نواب کم اور بہی
ہوا قہر مین یہ ستم اور بہی

پہونچنا تو کیسا پہری راہ سے
کیا عرض نواب جم جاہ سی

کہ یہ فوج نصرت کے ارمان مین
نہ کہوائیی مفت میدان مین

مناسب نہین اب ٹہہرنا یہان
کسی ہمت لازم ہی عطفِ ع

پہونچکر کہین وامنِ کوہ مین
کسی یامن ورد اندوہ

فراہم خوانین کو کیجئے
موافق اراکین کو

سوا اسکی کیا اسکا چارہ کرین | [illegible]
کہ ہون قتل مجبور ہی اختیار | محمد علیخان والا نسب
اور احمد علیخان فرخ شیم | رہین روز و شب قید زندان غم
نکلنے نہ پائین وہ ایوان سے | ریاست کرین آپ اس شان سی
خدا خوب واقف ہی اس جنگ سے | ہراسان نہین ہین کسی رنگ سی
نہین جبن سی یہ کنارہ کشی | فقط دل کی ہی آج یون ہی خوشی
کسی اور موقع مین مانند شیر | دکہادیگا اپنی شجاعت دلیر
غضب مین ہوا تنگ لایا یہ راگ | کہ پہیری سوی خانہ گہوڑی کی باگ
ہوا صرف زن قوم سی ناگہان | کہ ہو زن طلاق اب جو پہری یہان
یہ سنتی ہی وہ فوج آراستہ | ہوئی رزمگاہون سی برخاستہ
کیا منع ہرچند نواب سنی | نہ مانا سپاہ عنان تاب نی
گہڑی بہر مین میدان روز مصاف | نظر آیا مثل کف دست صاف
فقط چند مردان فوج یمین | جو تو یون سی بچکر کہڑی تہی وہین
قرینی سی ہوتا تہا یہ آشکار | کہ تعداد مین ہونگی اربع ہزار
ہوئی جمع اون سب کے افسر تمام | کیا عرض ای خسرو نیکنام
بجا لائین اسوقت کیا جان نثار | ارادی مین ہی صلح یا کارزار
کہا میری نزدیک ہر رنگ سی | کوئی بات بہتر نہین جنگ سے

تعلاو . . ئی حسنِ گفتار سی — کہا لشکرِ جیپ کی سرداری
کہ فوج یمین نی جو وقتِ قتال — کیی کام ظاہر ہین بی قیل و قال
تمہین اب یہ لازم ہی ہمت کرو — بڑہو آگی مردانہ جرات کرو
یہی دن صفون کی صفائی کا ہی — یہی وقت تیغ آزمائی کا ہی
یہ سردار نی سنکی ترغیبِ جنگ — کیا عرض نواب سی بید رنگ
پیِ قتل کنپو جو ارشاد ہے — مری آگی کیا اسکی بنیاد ہی
گہڑی بہر مین اس فوج کو کاٹ کر — ابہی کہینچ لاتا ہون تو یین ادہر
مگر کیا کرون میری دل پر ہنوز — وہ داغ مذلت ہی آتش فروز
کہ جس روز اہلِ بغاوت کی ساتہ — چلے آتی تہی آپ کثرت کی ساتہ
تمنا ریاست گزینی کی تہے — ہوس دلمین مسند نشینی کی تہی
کیا تہا یہ فدوی نی خدمت مین عرض — کہ مجمع سی جانا نہین کوئی فرض
جو دربار مین ہوتی ہون باریاب — اونہین ساتہ لیجایئی بیحساب
حضوری کی جنکو لیاقت نہو — جنہین یاد آدابِ صحبت نہو
اونہین ساتہ جانا نہین کچہ ضرور — نہ لیجائین ہمراہ اپنی حضور
یہ سنکر بہی آپ نی بی دہڑک — دیا تہا عبث بہائیون مین جہڑک
وہ ذلت بہی آج تک یاد ہے — سنانِ رگِ جانِ ناشاد ہی
نہین ہوتی ہمت کہ بدخواہ سی — لڑون آج مین تیغ جانکاہ سی

بہت خوش ہوا دل خوانین کا | فلک تک گیا شور تحسین کا
مگر تہا وہ افسر نہایت دلیر | کہ اسوقت مشکل مین ہی مثل شیر
کہا جمع کرکے پراگندہ ہوش | کہ ای خان تیغ افگن سخت کوش
یہ کیونکر ہو تم تو مجہی تیزی پر | کرو ہیچ گر مین کرون درگذر
اوسیوقت پستول کو کہینچکر | کہی فیر جستی سہی بالای سر
دہن مین اوتر آئین وہ گولیان | روانہ ہوئی روح سوی جنان
اسی طرح سرور ریاض نعیم | عزیز عم خان محمد نسیم
لڑی ایسی اوسدن کہ زیر فلک | فسانہ ہی آفاق مین آجتک
اسی جنگ مین وہ وحید و فرید | ہوئی خوب لڑ بہڑ کی آخر شہید
محمد عظیم خان فرخندہ فر | پسر بہی جو دو اونکی تہی نامور
لڑی اس شجاعت سے اس شان سی | کہ منہ کر گئین فوجین میدان سے
جدہر جا پڑی لیکے تیغ و تبر | نظر آئی سر سیکڑون خاک پر
صف جنگ مین اونکی تلوار پر | اجل صدقی ہوتی تہی ہر وار پر
بہت سعی کی پر نہ کامل ہوئی | شہادت کی دولت نہ حاصل ہوئی
ولیکن ہوا الٹی لڑتی ضرور | بدن غنچی کی طرح زخمون سے چور
کہانتک کرون یہ شجاعت رقم | کسی نہ تہا کوئی جرأت مین کم
غرض جب وہ کنبہ بصد کر و فر | صف آرا ہوا آکی پیش نظر

مری فکر کچھ کام کرتی نہین — جو کہتی ہو دل مین ٹہرتی نہین
مناسب یہی ہی کہ ٹہرو ادہر — کروان خیالات سی درگذر
اہا آپ دیکہین تو ای جم حشم — اسیوقت کیا آج کرتے ہین ہم
سواری مین جو اونکی رہوار تہا — صبا سیر تہا برق رفتار تہا
سمندِ سیہ زانو ایسا نیا — کبہی آنکہون دیکہا نہ کانون سنا
دمِ عرضِ قیمت اونہین چند بار — خریدار دیتی تہی بارہ ہزار
دکہاتا جو سرعت وہ اوڑ کر کبہی — پہونچتا نہ سایہ برابر کبہی
اگر کہیچتے تصویر بالای سنگ — ہوا بنکی اوڑجاتا شوخی سی رنگ
اوسی گہوڑی پر وہ گرامی گہر — ٹرہے جانبِ افسدِ نامور
چلے گُدگُداتی برابر اوسی — لگائی ہوی ایچہیون پر اوسی
سبب یہہ کہ گولے کی بوچہار تہی — اودہر توپ جو تہی شرربار تہی
قریب آکی پونہچی تو آیا نظر — ہراک سمت گوری اوسی طور
کہڑی ہین قواعد کے آئین سے — خبردار بندوق سنگین سے
دبایا جو رانون مین رہوار کو — اوڑایا جو اوس بادرفتار کو
ہراک کی بندہی رہ گئی ٹکٹکی — ہوا ہی نہ سنگین کی چہوسک
اودہر چار ون پتلی سی وہ رہوار — ہوا جلوہ بخشِ زمین قد
ادہر جسکو تاکا تہا وہ نامور — مع کیچ برچہی پر آیا نظر

میانِ دلیرانِ فیروزمند | ہوا ہر طرف شورِ تحسین بلند
یہان فکر سی لیکے بیروانگی | لکہون ایک نامی کی مردانگی
کہ بیٹی **عمر خان** کی اس جنگ مین | ہوئی خستہ جب حالتِ تنگ مین
پہری خرم و خندہ زن پر سرور | مگر مثلِ صد برگ زخمون سے چور
برنگِ گلِ لالہ و ناردن | سراپا بہرا خون مین پیرہن
بڑی کاہشِ حسرت و آہ سی | کیا عرض نوابِ جمجاہ سی
کہ فدوی تصدق ہوا آپ پر | کوئی دم مین سوی ارم ہی سفر
لڑا خوب ہرچند کفار سی | کیا قتل بہتون کو تلوار سے
مگر یہ رہی جاتی ہی آرزو | کہ ابتک کوئی افسرِ نامجو
نہ آیا مری سامنی وقتِ جنگ | نہ مینی کیا قتل اوسی بیدرنگ
اسی واسطی ہون مین امیدوار | کہ پہر آپ دین رخصتِ کارزار
وہ انگریز نامی جو سردار ہی | جو رکہی ہوئی ٹوپی پردار ہے
اسی مین کسی فن سی کردار سی | کرون قتل نیزی سی تلوار سے
کہا آپ نی ای عقیدت گزین | تمہاری شجاعت مین کچہ شک نہین
یہان کیا کسی ملک مین شہر مین | نظیر اب تمہارا نہین دہر مین
تم ایسی ہی ہر جہت مشہور ہو | بکیتی پہکیتی مین مذکور ہو
مگر قلعہ مین کس طرح جاؤ گی | کدہر ایسا موقع محل پاؤ گی

بہرا تہا جو پہلی سی اونین گرا ب
وہ کہا کر گری خاک پر بیحساب

ولیکن نہ آئی ارادی سی باز
وہی رکہی مد نظر ترکتاز

دلیرانہ جاکر جو پونہچی قریب
ہوا پہر گراب انکو کہانا نصیب

بچہاکو سون ہر سمت لاشونکا فرش
ہوا غل شجاعت کا تا بامِ عرش

ندی بہرنی کی پہر تو فرصت نہین
دکہادی دلیری شجاعت اونہین

وہین رکہہ لیا سبکو تلوار پر
رکی پہر سپاہی نہ سردار پر

ہوئی بسکہ فی النار قوم پلید
جہنم گیا بہول ہل من مزید

نہ جب تاب لائی وہ تلوار کی
ہوئی فکر یا من کی زنہار کی

اوڑاتی ہوئی خاکِ میدانِ جنگ
ہٹی مضطرب ہوکی فوجِ فرنگ

کوئی ٹیکرہ تہا وسیع و بلند
اوسی پر یہ سب چڑہ گئی بی گزند

کہا افسرون نی کچہ ایسا وہان
کہ اوس فوج نی قلعہ باندہا دیا

جو کمپنو ترائی مین تہا تازہ دم
کی اوسکو یہ جنرل نی چہٹی رقم

قدم جلد اوٹہاؤ کمک کی لیے
اسی وقت آؤ کمک کی لیے

دلیرانِ لشکر شکن کو ادہر
جب آیا وہ میدان خالی نظر

گئی توپین گورون کی قوت کی ساتہ
ادہر کہینچ لائی شجاعت کے ساتہ

عزیزان و احباب کی سامنی
کہڑی کردین نواب کی سامنی

زبانِ مبارک سی بی اختیار
کہا آپ نی مرحبا چند بار

ہزارون تڑپتی سسکتے رہی | وہین خاک پر سر پٹکتی رہی
لہو کی جو چہینٹین اوڑین زور جنگ | نظر آئی موجِ ہوا سرخ رنگ
ادہر سینی پر کہاکی ضربِ شدید | ہوئی گولی سی مصطفی خان شہید
نئی اک ہوئی اور نازل بلا | دمِ جنگ یہہ رنگ لائی ہوا
کہ پچھوا سی پُروائی چلنی لگی | لڑائی کی صورت بدلنی لگی
دہوان پہر پڑا توپون کا اوسگہڑی | ادہر سکے دیرون کو مشکل پڑی
اندہیرا نگاہون مین پیدا ہوا | ممیز نہ اپنا پرایا ہوا
عجب ہر طرف سخت پیکار تہی | قیامت کی ہل چل نمودار تہی
سوارون کی ہر سمت وہ ترکتاز | وہ دستِ اجل دونون جانب دراز
وہ چہرّون کی بوچہار میدان مین | وہ اوڑنا ہزارونکا ہر آن مین
وہ موجِ ہوا وہ ہجومِ غبار | وہ ہونا زمانی کا تاریک و تار
وہ لاشین جوانان خونخوار کی | کچلنا وہ ٹاپون سی رہوار کی
ہزارون وہ زخمی پہڑکتی ہوئی | ہزارون زمین پر سسکتی ہوئی
غرض اوس قیامت کے آثار مین | اوسی عالمِ تیرہ و تار مین
لیران نواب نی وقت جنگ | جو دیکہا سوارونکا اپنی یہ رنگ
لئے ساتہہ اپنی ہزارون دلیر | بڑہی جوش مین صورت تند شیر
ور کی عالم مین چہوٹی بڑی | نظر کی طرح توپون پر جا پڑی

تب افسر کے آواز پر ایکبار — چپ و راست پہٹ جاتی ہین وہ سوار
پہر اوسوقت چلتا ہی پیہم گراب — اوٹہاتی ہین دوزخ کا جانین عذاب
یہان بہی نصارا اسی چال سی — لڑی بڑہ کی فوجِ عدو مال سی
سوارون نی لڑنی کے ارمان مین — گئی فیر پستول میدان مین
ہٹی پیچہے بولی پر انگریز کے — لگا گہوڑونکو نرم ہمیز کے
اودہر کے سواران چابک رکاب — بڑہی باڑکا اونکو دیکر جواب
اوٹہادی سبک خیز گہوڑونکی باگ — لگا دی خسِ عمرِ دشمن مین آگ
بہم خوب تلوار چلنی لگی — عداوت دلون سی نکلنی لگی
وہ افسر سواران کفار کا — ہوا حصہ خونریز تلوار کا
پہنچی وہ نہ بی حکم سردار کی — اوترتی رہی گہاٹ تلوار کے
جدائی مین انکی ہوی دیر جب — نہ پایا گیا خاص کوئی سبب
پس پشت افسر تہی جو توپ پر — اونہون نے کیا دوربین سی نظر
یہ دیکہا کہ دونون طرف کی سوار — ابہی کر رہی ہین بہم کارزار
کسی طرح ممکن رہائی نہین — کوئی شکل مشکلکشائی نہین
اونہون نی کیا سب سے قطع نظر — دیا حکم بتی پڑی توپ پر
چلا فوج پر ہر طرف سی گراب — بہادر گری خاک پر بیحساب
ہزارون سےِ خلد راہی ہوئے — قبولِ شہادت پناہی ہوی

کہا مصطفیٰ خان نے ای جم حشم — گوارا کرین کس طرح اسکو ہم
کہ فوج ہین پر سپاہِ یسار — مقدم ہو ہنگامہ کارزار
اگر فتح کرلی انہون نے یہ جنگ — تو ہم ہون گی مشہور بے نام و ننگ
کہین شرم سے منہ دکہائینگے کیا — جو پوچہے گا کوئی بتائین گی کیا
اگر بہاگی یہ فوج کہا کر شکست — تو ہو جائینگی حوصلے سب کے پست
ہوا ایکدم مین بگڑ جائیگی — ہماری بہی قوم اُف نظر آئی گی
یہ احسان بہرِ خدا کیجیے — اجازت ہمین پیشتر دیجیے
کرین خوب جی بہر کی دشمن سے جنگ — نہ رہ جائی لڑنی کی دل مین اُمنگ
حضور آج دیکہین دمِ کارزار — کہ کیسی لڑی آپ کی جان نثار
جمائین ہین یہ فوجین جو پیشِ نظر — ق — لگائین ہین توپین یہان جسقدر
ابہی کاٹ کر ڈال دیتی ہین ہم — اسی وقت سب چہین لیتی ہین ہم
یہ سنکر ہوئی خوش وہ کشورکشا — کہا آفرین مرحبا مرحبا
یہی گفتگو ہو رہی تہی یہان — کہ فوجِ عدو سے ادہر ناگہان
سپاہ دکہاتا ہو جا بجا — سوارون کا رجمنٹ آگی بڑہا
سبب یہ کہ اکثر دمِ کارزار — بڑہاتی ہی یہ قوم پہلے سوار
وہ لڑ بہڑ کے کچہ دور سے بیخطر — لگا لاتی ہین فوج کو توپ پر
مخالف کی جب فوج لڑتی ہوئی — قریب آتی ہی گرتی پڑتی ہوئی

وہ سنگہا کی پل تک پہونچکر تمام | اقامت کا کرنے لگی انتظام
ترائی مین کالی ہوئی خیمہ زن | بڑہی گوری بانا ہی ہوئی سیکسن
لڑائی کی سامان و اسباب سبی | مقابل ہوئی فوج نواب سے
ہوا جلوہ گر صبح یون آفتاب | کہ جیسے ہو دریای خون مین حباب
جو سنگینین چکین اودہر دہوپ مین | نیا رنگ آیا نظر دہوپ مین
خوانین سمجہے کہ شاید یہان | کوئی چشمہ ہی موج زن ہر زمان
سبب یہ کہ اس فوج نی عمر بہر | نہ دیکہا تہا انگریز کا کر و فر
ادہر توسن برق وش پر سوار | صف آرا تہی نواب عالی تبار
کہا اہل لشکر سے ای صف شکن | یہ دریا نہین سامنی موج زن
مقابل مین آئی ہی فوج فرنگ | سیاہہ دکہاتی ہی یہ بہر جنگ
قریب آگیا وقت شمشیر کا | زمانہ گیا سستے و دیر کا
مخاطب ہوئی پہر وہ جمشید جاہ | سو افسران شجاعت پناہ
سو راست آمادۂ کارزار | سپاہی تہی او سو وقت بارہ ہزار
بڑی افسر اوس فوج جرار کے | عمر خان بہی تہے مصطفی خان بہی تہے
کہا اون سبی نواب نی کان مین | کہ اسدم مناسب ہی میدان مین
سو جب ہی جو فوج قوم دلیر | یہی جنگ جو پہلے ہو مثل شیر
تمہین دیکہکر خوب لڑجائی گی | شجاعت دکہانیکو اڑجائی گی

انہین ناظم شہر دیگر قرار — یہین چھوڑ دو چند لیل و نہار
سمجھکر یہ باتین سراسر فضول — کیا افسرونے نہ یہ بھی قبول
کہا گو نہون آپ کی دردمند — ہوا اونکو مسند نشینی پسند
مگر یہ نہوگا کسی رنگ سے — کہ آنکھین چرائین صف جنگ سے
سبب یہہ کہ سردارونکو پہر — بخوبی یہ روشن ہی شام و سحر
کہ جو جنگ بگڑی ہوا انقلاب — تو ہوگی نہ تنہا ریاست خراب
ہزیمت ہر ایک پر بلا لائیگی — یہ کل قوم برباد ہوجائیگی
اسی قوم مین ہین یہ سردار بہی — خرابی بچا ہین گے اپنی کبہی
خلافِ شرافت کرینگی نہ کام — رہین آپ ہی فکرِ التیام
یہ سنکی چپ ہو رہی وہ جناب — دیا پہر نہ کچہہ افسرونکو جواب
دِوالی کے دن حکمِ نواب سے — بڑہی فوج سامان و اسباب سے
اوٹہا کر مسافت کی تکلیف و رنج — کیے خیمے پیش و پسِ میر گنج
زمانی کی ہاتہون سے پاکر نجات — بسر کی وہان سبنے جہمگٹ کی رات
دمِ صبح مردانِ فولاد سنج — ہوی داخلِ مغربی فتح گنج
اودہر آصفی فوج بہی بیدرنگ — پہونچکر مقابل ہوئی بہر جنگ
کوئی فتح گنج اور تہا سوی شرق — وہان اوتری وہ فوج آہن مین غرق
نصارا کی ٹنپو جو ہمراہ تہی — شب و روز دلسوز بدخواہ تہی

مین کہتا ہون اب بہی یہی بار بار — کہ لڑنا مناسب نہین زینہار
اگر صلح تمکو گوارا نہو — کسی طرح بہی جنگ چارا نہو
تو کر لو کسی وقت پر کرکے کید — محمد علیخان کی سعد ہی کو قید
دو رنگی سے اونکی یہ پیدا ہی رنگ — کہ دینگی دغا روز میدان جنگ
مجہی خوب تحقیق ہی بخلاف — مکدر ہین باطن مین ظاہر مین صاف
کہا افسرون نی کہ ای جم حشم — کرینگے کبہی اسکو باور نہ ہم
کسی نے کہا ہی غلط آپ سی — یہ فقرہ کیا ہی فقط آپ سے
گرفتار انکو کرین ہم اگر — اوٹہائی ابہی اک نیا فتنہ سر
اسیدم بگڑ جای یہ قوم سب — ابہی مائل جنگ ہو بہی سبب
زبردست دشمن سی ہی بین جنگ — نہین خوب آپسمین یہہ رنگ ڈہنگ
دیا اونکو نواب نی پہر جواب — نہین میرا کہنا خلاف صواب
جو کہتا ہون مین خوب تحقیق ہی — سراپا سزاوار تصدیق ہی
سوا اسکی یہی ہی قرین قیاس — کہ وہ تہی محمد علیخان کی پاس
مدام اونکی صحبت رفاقت مین تہے — قرینون مین ارباب عزت سی تہی
یہ ممکن نہین قتل نواب سی — نہون داغ سوز جگرتاب سی
نہین انسی مجکو امید یہی — کرینگی دم جنگ پہلو تہی
اگر قید کرینمین انکا رستے — تو یہ تمکو بیشک سزاوار ہی

وہان فوج نی آجکل بی خطر
کسی ہی بغاوت پر اپنی کمر

یہانتک کہ نواب گردون کلاہ
محمد علیخان عالم پناہ

ہوئی قتل شمشیر بیدادسی
گئی عالم فتنہ آباد سے

ریاست مین ہنگامۂ غدر ہے
ہر اک لشکری حاکم صدر ہے

کوئی فکر ہوتی نہین کارگر
کسی طرح آتی نہین راہ پر

یہانتک ہین آمادہ سرکشی
کہ چارہ نہین غیر لشکرکشی

یہ ہی قصد اب لیکے فوج گران
کٹیہر کو ہون ما بدولت روان

مٹاکر شریران بدخواہ کو
سزا دی کی اوس فوج گمراہ کو

محمد علیخان کی بیٹی کو ہم
کرین وارث ملک جاہ و حشم

وفا آپ بہی عہد شرکت کرین
ابہی دو تو کنپو کو رخصت کرین

رزیڈنٹ نی سنکی یہ گفتگو
کیا عرض نواب کی روبرو

ہمین عذر کیا عہد سرکار مین
تامل کی کیا وجہ اقرار مین

اوسیوقت آکر بصد کر و فر
دیا حکم جنرل کو بہر سفر

وہ افسر مع فوج و سامان جنگ
روانہ ہوا سوی میدان جنگ

ادہر ہمرہ لشکر بیشمار
ہوئی آصف جم حشم بہی سوار

سنی جبکہ نواب نی یہ خبر
بلایا خوانین کو سربسر

کہا تمنے کہنا نہ مانا مرا
وہی فتنہ آخر کو برپا رہا

جو لکہا ہی نامہ مرے نام سے ۔ مبرا ہون مین اوسکی الزام سی
مجہی کچہ سروکار اوس سی نہین ۔ کوئی کام زنہار اوس سے نہین
یہ تحریر جس دم روانہ ہوئی ۔ نئی شکل جورِ زمانہ ہوئی
قضارا اوٹہا کر مسافت کی رنج ۔ وہ قاصد ہوا داخلِ میرگنج
اوسی فوج کی کچہ سپاہی وہان ۔ رہا کرتی تہی صورتِ پاسبان
اونہون نے کیا قید پاکر خبر ۔ مع خط پکڑ لائی وہ بدگہر
اوسی پٹرہ کی سردارِ عزت نشان ۔ ہوئی سمتِ نواب سی بدگمان
اوسیدلنسی یہ حکم جاری کیا ۔ یہ سامانِ بی اختیاری کیا
کہ جو آپ تحریر نامہ کرین ۔ جو مضمونِ دل وقفِ خامہ کرین
لفافہ نہ سربند تہا کرین ۔ کہین بی دکہائی نہ بیجا کرین
غرض نامۂ افسرانِ سپاہ ۔ وہان جب ہوا جلوہ بخشِ نگاہ
اوسی پٹرہ کی دیوان حیران ہوئے ۔ تاسف سی تصویرِ ہیجان ہوئے
نہ بن آئی جب حسرت و آہ سی ۔ کہا آصفِ آسمان جاہ سی
ہوی سنکے برہم وہ عالیجناب ۔ نہ باقی رہی پہر طبیعت کو تاب
اوسی حالتِ غصہ و قہر مین ۔ بلایا رزیڈنٹ کو شہر مین
کہا آپ واقف ہین اس حال سے ۔ کہ شمشیرِ فوجِ عدو مال سے
پس جنگِ حافظ کیٹہر تمام ۔ رہا ہم سے وابستہ ہر صبح و شام

چلا جب نہ کچھہ زور نواب کا ہوا حالِ دل برقِ بیتاب کا
کہا مین تو سمجھا چکا ہر طرح رہِ راست دکھلا چکا ہر طرح
گوارا کرو صلح یا کارزار بناؤ بگاڑو تمہین اختیار
نہین مجھہ سے ممکن کہ خط کا جواب لکھون ناروا ناسزا ناصواب
زبان گنگ ہی حرف انکار سے سکوت آشنا لب ہین تکرار سے
نہ یارا کہ فرقت گوارا کرون بگاڑون مین تمسی کنارا کرون
مری مُہر موجود ہی لو شتاب جو بہتر نظر آئی لکھو جواب
گذر کر رہ و رسم آداب سے لکھا سب نے یہ سمت نواب سے
کہ مالک ہم اپنی ریاست کی ہین سزاوار خود شان و شوکت کے ہین
جو چاہا کیا ہمکو کسکا ہی ڈر کرینگے جو چاہین گے شام و سحر
ہماری بد و نیک مین روز و شب کوئی کس لئے دخل دے بے سبب
یہ تقریر تحریر جب ہو چکی جو ہونی تھی تدبیر سب ہو چکی
اوسیوقت نواب والا گہر وہان سے اوٹھے مصلحت جانکر
تمام اہل دربار رخصت ہوئی جو حاضر تھی سردار رخصت ہوئی
منگا کر الگ سب سے پراشفتہ قلم کیا خفیہ ایک اور نامہ رقم
ہدایت ہو جس سے وہ تدبیر کی یہ تقریر اوس خط مین تحریر کی
کہ مین فوج سرکش سے مجبور ہون شرارت سی ان لوگون کی دور ہون

یہ کیونکر گوارا کرین ہم ستم
کہ ہون دیکہ سرکش کو پامال غم

عبث زور دشمن کا اظہار ہی
غم کثرت فوج بیکار ہے

یہی ہین شجاعان لشکر اگر
تو کر دینگے دم بہر مین زیر و زبر

اسی فوج نی روز میدان جنگ
کیا خان بنگش کا کیا حال تنگ

چڑہا منہ جو شیران خونخوار کے
اوتارا اوسی گہاٹ تلوار کے

کہا اون سی نواب نی واقعی
بہت خوب یہ فوج اوس دن لڑی

ولیکن ہویدا ہے یہ ہر کہین
کہ بنگش کو آصف سی نسبت نہین

نہ یہ ملک و دولت میسر اوسے
نہ حاصل یہ سامان لشکر اوسے

سوا فوج ذاتی کے فوج فرنگ
کری گی کمک روز میدان جنگ

سوائے شکست و وبال زوال
ظفریاب ہونا ہمارا محال

یہ بیجا خیالات ناسودمند
کرینگے نہ ارباب دانش پسند

کہا افسرونے شکست و ظفر
محول نہین کثرت فوج پر

یہ بی شبہ آیا ہی قرآن مین
رفیقان طالوت کی شان مین

کہ تہوڑی بہت پر دم کارزار
ہوا کرتی ہین غالب ای نامدار

تردد یہ کیون کیلئے بڑہمی
کہ ہے متفق ایک لاکہہ آدمی

سمجہہ لینگے مردان جنگ آزما
ذرا آپ دیکہین تو ہوتا ہی کیا

کہین گے اوٹہا لین گی جسدن کڑی
کہ سرکار کی فوج کیسی لڑی

کہا غیر ممکن کہ دشمن کو ہم | زبردست کو دیکھ لین مول غم
کسیطرح یہ کام اچھا نہین | کبھی اسکا انجام اچھا نہین
کہا اونسی نواب انجم جاہ نی | فلک آستان عرش درگاہ نی
کہ آخر کوئی حد بہی تکرار کی | کوئی انتہا عذر وانکار کی
او دہر سی ہوئی در گذر کسقدر | رہا لطف مد نظر کسقدر
اب آگی خرابی ہی تکرار مین | مقدر لڑائی ہی انکار سے
بنا کر بگاڑو گی یہ کام کیا | ذرا سمجھو تو ہو گا انجام کیا
یہ مانا کہ تم ہو بہادر کمال | شجاعت کی عالم مین ہو بیمثال
مگر اوس طرف فوج کثرت سے ہے | قیامت کا انبوہ دولت سی ہی
نصارا بہی ہونگی مقرر شریک | پڑین گی پی جنگ ہو کر شریک
کہانتک خوانین میدان مین | لڑینگی شہادت کی ارمان مین
برابر کی یہ کچہ لڑائی نہین | کوئی شکل عہدہ برائی نہین
پسندیدہ ہی نیک اسلوب ہے | یہ تجویز آخر بہت خوب ہی
مناسب ہی بی عذر ورد فضول | اسی آپ اسوقت کر لین قبول
کہا افسرون نی کہ ای انجم حشم | کسیطرح احمد علیخان کو ہم
نہین چاہتی ہین کہ سر سبز ہون | کبھی صورت شاخ تر سبز ہون
ہر اک بات مین کی کمک آپ نی | بچایا اونہین آجتک آپ نی

یہان ملک مین اتنی وسعت کہان
سزاوار تقسیم و قسمت کہان
رہی ہی ریاست نہایت قلیل
کمی جدسی افزون ہی کثرت قلیل
لہذا ہمین اس مین انکار ہے
کوئی اور تجویز درکار ہے
غرض تیسری مرتبہ پہر جواب
یہ آیا کہ نواب عالیجناب
اگر شورش دور کرتی نہین
کوئی شرط منظور کرتی نہین
ہمین سب گوارا مگر اسقدر
پی صلح واجب ہی نواب پر
کہ احمد علیخانِ معصوم سے
جگر بندِ نواب مظلوم کو
یہان ہیجدین عزت وجاہ
مصارف ہون تنخواہ سے
ریاست کی تحصیل سے سال مین
ملین تین لاکہہ اونکو ہر حال مین
سوا اسکے چوبیس ۲۴ لاکہہ اور زر
مین پیشس نادرانی کی طور پر
تو البتہ کہہ سنکی اسباب کو
رضامند کرلون مین نواب کو
زیادہ مجہے اس سے یارا نہین
سوا اسکے زنہار چارا نہین
... ناخوشی اپنی ظاہر کرین
خاص ارادی سی ماہر کرین
... یہ مضمونِ فرحت اثر
ہوئی شاد نوابِ فرخندہ ...
... خاطر ہوا
اراکین دولت کو ظاہر ہوا
... کاغذ قلم
مین خاص منظوری اپنی ...
... دل
مگر سنکی فسر ہوی مضمحل

سمجھکر عبث نامناسب خلاف
کہا بعض سردار ِ جم جاہ نی
نہین خوب انکار کرنا اب ہے
نمانا لکہا کہا کی سو پیچ و تاب
کہ مجکو سر تاجداری نہ تہا
نہ تہی آرزوی ریاست مجہے
مقام تامل ہی جای نظر
کہ جو خود ریاست کو سمجہے فضول
یہ تحریر جسدم گئی لکہنؤ
کہا اونسی نواب فرخندہ فر
ریاست کو تقسیم کرلین ہم
رہین حصی پر اپنی قابض مدام
سوا اسکی نواب عالی مکان
رہین منتظم اون کے ہی بیشتر
یہ تجویز نوابنکی دیوان کی
کہ نواب منظور کرلین مگر
سمجہکر خلاف خرد کو صواب
تمام افسرون نی کیا انحراف
خردمندی کار آگاہ سے
سمجہہ لیجیے گا پہر آگی کبہی
یہ نواب مسندنشین نی جواب
مرا امر یہ اختیاری نہ تہا
نہ تہی حسرت ملک و دولت مجہی
ہویدا ہی ارباب فرہنگ پر
وہ کیونکر کری یہ نیابت قبول
ہوئی پیش دیوان کی روبرو
نیابت سی راضی نہین ہین اگر
اوٹہائین نہ کین و حسد کی ستم
کرین چاہی دل جس طرح انتظام
نہ جبتک ہون احمد علیخان جوان
ریاست کی ہر وقت رکہین خبر
ہوئی مصلحت بعض اعیان کی
نہ راضی ہوئی فوج کی فتنہ گر
یہ دیوان آصف کو لکہا جواب

بی استغاثہ برای دلیل — ہوئی مصطفےٰ خان مقرر وکیل
جو گذری تہی نواب مقتول پہ — جفا کی تہی سرداروں نے جس قدر
عریضی مین تفصیل سی یکقلم — کیا مستغیثانہ زیب رقم
وزیر الممالک کی سرکار مین — کیا بہیجکر پیش دربار مین
سنا جب یہ نواب نی چند بار — کیا ایک نامی کو مختار کار
ادہر سی بہی اک خاندانی رئیس — گئے لکہنؤ خود بنفس نفیس
ملے جا کی دیوانِ سرکار سے — کہا حال سب حسنِ گفتار سے
(صاحبزادہ محمد علیخان بہادر برخوردار)
پس حجت و بحث لیل و نہار — یہی بات آخر کو پائی قرار
کہ نواب کی اس مین شرکت نتہی — کسی طرح باہم عداوت نتہی
کیا افسرون نی یہ فتنہ فساد — یہی دلمین رکہتی تہی بغض و عناد
سوا اسکی کیا زور تقدیر سے — بگڑ کر بنی کسکی تدبیر سی
ہوئی ہونی والی جو قسمت مین تہی — یہی بات بہتر مشیت مین تہی
مگر اب یہی ہی قرینِ صواب — کرو ختم اسی پر سوال و جواب
کہ احمد علیخان ہون مسند نشین — اطاعت کرین سب کہین و مہین
زبس ہین ابہی وہ ہمایون خصال — یہ آسمان کم سن و خرد سال
مہمات ملکی کا ہر صبح و شام — کرین عم والا منش انتظام
یہ تحریر جسوقت آئی یہان — ہوئی جمع اعیان و کار آگہان

رہا صاف ناکام وہ بدگہر
چچا سی یہ لپٹے وہان دوڑ کر

انہیں پیار سی لیکی آغوش مین
اوس افسر کو روکا غضب جوش مین

کہا انکو ہرگز نہ چھوڑونگا مین
کبہی منہ نہ الفت سی موڑونگا مین

محل مین اوسی وقت پونہچا دیا
حفاظت کی نسبت یہ فرما دیا

انہیں گہر سے باہر نکلنے نہ دین
نگاہون کی آگی سی ٹلنے نہ دین

اراکین وارث انہیں جان کا
عدو ہو رہی ہین عبث جان کا

یہی روز و شب مجکو رہتا ہی ڈر
کہ افسر نہ پیدا کرین اور شر

## استغاثۂ قتل نواب محمد علیخان بہادر بوکالت صاحبزادۂ مصطفے خان سابق الذکر بسرکار دولتمدار وزیر الممالک نواب آصف الدولہ بہادر

زمانہ ہی گردش مین ساقی مدام
نہین ہو گہڑی اک طرح پر قیام

کوئی دم تو سرمست رکہ پیر مغان
خدا جانے پہر تو کہان ہم کہان

نئی شکل فتنہ ہی پیش نظر
سناتا ہی مخبر نرالی خبر

کہ جب افسرون نے کیا یہ ستم
پس عہد و پیمان و قول و قسم

ہوئی قتل نواب گردون وقار
محمد علیخان والا تبار

عزیزون قریبون مین چرچا ہوا
کسی وقت پوشیدہ شوری ہوا

علی صاحب جاہ و اعزاز سے
کہا خیر خواہی کی انداز سے

کہ احمد علیخان ہین کم سن ابہی
لڑکپن کی ہین واقعی دن ابہی

انہین بہی کسی حسن کردار سے
اگر کیجئے قتل تلوار سے

تو پہر کوئی جہگڑا نہ باقی رہی
جواب ہی یہ دہڑ کا نہ باقی رہی

یہ سنکر ہوی بدمزہ وہ جناب
بگڑ کر دیا افسرون کو جواب

کہا یہ ستم روز اچہا نہین
یہ آہنگ جانسوز اچہا نہین

ابہی ہو چکا ہی عبث ایک خون
کہ تم اور مین جس سے بدنام ہون

بخوبی زمانے کو معلوم ہی
کہ وہ بی پدر محض معصوم ہی

ابہی عقل کامل بہی حاصل نہین
خصومت عداوت کی قابل نہین

نہ کوئی خطا کی نہ کوئی قصور
دلون مین تمہاری عبث ہے فتور

ہوی حرف زن فتنہ گر آپ سی
یہ ممکن نہین ہے اگر آپ سی

ہمین حکم ہو بچ کی الزام سے
کسی دن انہین پہینکدین بام سے

یہی سمجھین گی دل مین چہوٹی بڑی
کہ یہ کہیلتے کہیلتے گر پڑے

ہوی سنکی برہم خدیو جہان
نہ مانا فریب عداوت نشان

مگر وہ شریر اکثر اوقات مین
اوسیدن سی رہنی لگی گہات مین

قضا را لب بام عم کے حضور
یہ سرگرم بازی تہی با صد سرور

اوسی قصد سی ایک نے دست آز
کیا سوی احمد علی خان دراز

جھلتی تہی اپنی جگہ پر مگر | پسینی سی تہی موجِ رفتار تر
کیا تہا جو پیغام لیکر وہان | کیا اوس سے بی لطف ہو کر بیان
کہ ہمنے تو شرکت کا پایا مزا | بخوبی ضمانت کا پایا مزا
رہین حسرتین دل کی سب ناتمام | ہوا بی اجل کام اپنا تمام
مگر یاد رکہین یہ بات اہلِ شہر | کہ روئین گی تقدیر کو عمر بہر
نہ یہ بخت و دولت نہ اقبال ہی | نہ یہ شوکت و شان و اجلال ہی
یہ جو کچہہ ہے سب ہی قریب زوال | خوانین کا ہو چکا اب کمال
پہر دن چند ہی تک یہی گفتگو | مخاطب سی کرتی رہی دو بدو
بہم سنکی تکلیفِ دردِ شدید | چلے آتی تہی ہر طرف سی عزیز
دم چند مین ایسی شدت ہوئی | کہ یسین پڑہنی کی نوبت ہوئی
غرض آپ نی بہی پس صد ملال | کیا دن کو گیارہ بجی انتقال
اوٹھایا جنازی کو تعظیم سی | کیا دفن اعزاز و تکریم سی
کیا قسمتون نے یہ سب کچہہ فساد | ولیکن نہ بر آئی دل کی مراد
کدورت خلش پہر بہی باقی رہی | وہی فکرِ نا اتفاقی رہی
یہ جب دیکہتے خاص دلبند کو | محمد علیخان کے فرزند کو
اوترتا ہو نشتر آنکہہ مین | چبہوتا حسد نشتر آنکہہ مین
نظر کرکے انجام پہر ایکدن | ہوئی جمع سب فتنہ گر ایکدن

نہینا تہا ذی حجہ کا بالیقین ۔۔۔ تہی اوس روز تاریخ اٹہارہوین[۱۹]
بڑی دہوم سی وقت عیش و سرور ۔۔۔ ہوی جانشین پدر وہ حضور
محرم کی جس دن ہوی تیرہوین[۱۳] ۔۔۔ ہوئی مائل دشمنی اہل کین
اوتارا اسی مسند جاہ سے ۔۔۔ کیا خستہ شمشیر جانکاہ سی
فقط شان واعذاز سی ہر زمان ۔۔۔ رہی آپ چوبیس[۲۴] دن حکمران
پس خستگی بہی وہ رستم نظیر ۔۔۔ رہی غم مین سینتیس[۳۷] دن گوشہ گیر
صفر کے مہینی کی تہی بیسوین[۲۰] ۔۔۔ کہ راہی ہوئی سوی خلد برین
رہی ان حسابون سی نیکفال ۔۔۔ زمانی مین زندہ چہیالیس[۴۶] سال
محل مین یہ جسوقت پونہچی خبر ۔۔۔ ہوئین بہنین آشفتہ و نوحہ گر
او سیدم کسی شخص کوبی ہراس ۔۔۔ روانہ کیا شاہ صاحب سے پاس
حضرت نی یہ ذمہ کیسا کیا ۔۔۔ یہ کیا جان پر حشر برپا کیا
اودہر پیر کو بعد عرض سلام ۔۔۔ یہ نوالصاحب نی بہیجا پیام
کہ یا اللہ مجہکو نہین کچہہ خبر ۔۔۔ کہ اس قتل پر کسنی باندہی
جفا کسنی کی جان مغموم پر ۔۔۔ ہوا شیر کون ایسی مظلوم پر
وہان پیر و مرشد کا تہا طور یہ ۔۔۔ کہ جسدم سنا تہا نیا طور یہ
او سیدم سے حضرت بہی بیتاب تہی ۔۔۔ نئی غم مین بی دانہ و آب تہی
او تہا تہا قیامت کا در پیشکم ۔۔۔ د آخری تہا جو تہا کوئی دم

یہ سنتی ہی نوابِ عالیجناب — ہوئی صورتِ برق پُر اضطراب
نمازِ تہجد بہ دقت پڑہیے — فقط آپ نی چار رکعت پڑہی
پہر آواز رونی کی آنی لگی — خبر بیقراری اوڑانی لگی
مکانات کی پردی چہڑوادئے — سحر تک اوسیطرح رو یا کئے
ہجومِ مصیبت مین تنہا نماز — ادا کی بچہا کر وہین جانماز
اوسیدن فقط ترک عادت ہوئی — نمازِ سحر بی جماعت ہوئی
فلک پر ہوا مہر جب جلوہ گر — سُنی افسرون نی یہ پُرغم خبر
چلے جملہ مانندہ احباب کے — ہوئی آکی پابوس نواب کے
دلون مین طربناک و خرم کمال — بظاہر پراگندہ و پُر ملال
زبانی کی فریاد و زاری بہت — دکہائی غلط سوگواری بہت
کیا صبر تعلیم نواب کو — دلاسا دیا جانِ بیتاب کو
کہلے جتنی پردی تہی بند ہوادیے — رخِ اشک آلود دہلوادیے
بدلوائی پوشاک سب نے وہین — کیا دمی کی تسکین مسندنشین
پہر ایسا ہی نوابِ مغموم سے — اوٹہایا جنازہ بڑی دہوم سے
محلہ ہے جو مدرسہ شہر مین — اوسی بقعہ آسمان بہر مین
کیا دفن نوابِ مرحوم کو — چہپایا تہِ خاک مظلوم کو
چہپا اٹہہ تہی جب گیارہ سو سے — ہوئی تہی یہ دنیا مین رونق فزا

کیا ہوگا کچھ دور وہ زشت رو ۔۔۔ ملا اور بہی راہ مین اک عدو

کہ کمبسر یا تہا کوی ہندو نژاد ۔۔۔ جفا پیشہ و فتنہ گر بد نہاد

پس الفظ منسا فقط رام تہا ۔۔۔ یہی اوس بد انجام کا نام تہا

کہا آپ جاتی ہین اسدم کہان ۔۔۔ کیا اوسنی اپنا ارادہ بیان

عداوت تہی اوسکو بہی نواب سی ۔۔۔ چلا تہا وہ بدخو بہی نواب سی

کہا اوسنی مین ہون تمہارا شریک ۔۔۔ چلا بنکی الہام خان کا شریک

وہان پونہچی اوس وقت وہ بدگہر ۔۔۔ کہ جا گی تہی نواب فرخندہ فر

یہ پشت مکان سی اوتر کر شتاب ۔۔۔ گئی بی تردد قریب جناب

تپنچہ کیا ایک نی بڑہ کی فیر ۔۔۔ ہوا زخم سی جسکی احوال غیر

پڑا دوسرا کینہ جو بدگہر ۔۔۔ کیا گردی پر اوسنی گولی کو سر

اودہر اون خبیثون کی منہ مڑ گئی ۔۔۔ ادہر آنتون کی چیتہڑی اوڑ گئی

اوٹہا کر ستمہای فوج پلید ۔۔۔ ہوئی یون محمد علیخان شہید

وہ ہندو گیا دوڑ تا رات کو ۔۔۔ ہرا در ہی جا کر ملا رات کو

تہجد کو اوٹہی تہی وہ پاکباز ۔۔۔ وضو کر رہی تہی برای نماز

سراسیمہ بیوقت اسی دیکہکر ۔۔۔ اشاری سی پوچہا کہ آیا کدہر

تو بیوجہ اسدرجہ مضطر ہی کیون ۔۔۔ پریشان کیون ہی مکدر ہی کیون

کہا ای خداوند دیہیم و تاج ۔۔۔ محمد علی خان ہوئی قتل آج

کسی طرح بہتر نہیں یہ خیال — کمال ادب سے حضرت کو ہوگا ملال

سپاہی نے جو آکے ظاہر کیا — وہ سب میری نزدیک ہی افترا
اور ایسا ہی بالفرض اگر مان لین — سپاہی کی باتون کو سچ جان لین
تو یہ چاہیے دل مین کرنا قیاس — کہ اب اونکی ہرجا نہیں ہین حواس
وہ صدمی سہی دور افلاک مین — کہ فرق آگیا عقل و ادراک مین
نہین آپ مین جب وہ عالی تبار — تو پھر اونکی کہنی کا کیا اعتبار
اگر کچھ دغا اونکی نسبت ہوئی — تو یہ جان لو پھر قیامت ہوئی
نہ تم ہو نہ ہم ہین نہ یہ ملک و مال — نتیجہ ہی ایسی ستم کا زوال
یہ سنکر وہ سردار ظلم اوٹھی — دلون مین پریشان و برہم اوٹھی
پہونچکر تمام اپنی احباب مین — ہوئی مشورت ساز اس باب مین
کہا ایک نی پھر سوای ہلاک — یہ دنرات کا قصہ کیونکر ہو پاک
اودہر شاہ صاحب سی پیمان ہے — ادہر فکر مین روز و شب جان ہے
بن آتی نہین کچھ کسی طور سے — نہ نکلے ہم تو تدبیر سی غور سی
یہی گفتگو ہو رہی تھی یہان — کہ ناگاہ بول اوٹھا الہام خان
رہین آپ پابند قول و قسم — کئی دیتی ہین آپ یہ کام ہم
غنیمت سمجھکر اس اقرار کو — اجازت دی سب نی ستمگار کو
غرض طیش مین وہ ستمگر چلا — اسی قصد سے اوٹھکی باہر چلا

امیرون کی غدر افسرون کی ستم | کہی ایک عرضی مین خفیہ رقم
موافق سرشتی کے دستور کے | بذریعہ سی نواب مذکور کے
اسد نظلم مین زنہار مین | روانہ کی آصف کی سرکار مین
پس چار ہای علی الاتصال | ہوئی زخم جب مائل اندمال
سپاہی جو پہرہ کا تہا روبرو | کہا ایک دن اوسسے سنتا ہی تو
مری جسم پر زخم تہی جس قدر | وہ سب ہو چکی خشک بیچارہ گر
یہ کہدینا ہر ایک سردار سی | شریران فوج ستمگار سی
کہ غافل نہین ہون مین خستہ جگر | سمجہ لونگا اک ایک سی وقت پر
ہر اک کی نکالونگا بل بیگمان | کہ ٹہواونگا موچہون کی رسیان
سپاہی نی نواب کا یہ پیام | اوسنی دن کہا افسرون سی تمام
گئی ملکی وہ چہوٹی بہائی کی پاس | کیا قصد نواب سب التماس
کہا یہ سلامت رہینگی اگر | تو پہر کوئی فتنہ اوٹہائیگا سر
مقدم سمجہکر ہر اک کام سی | بجہائین یہ آگ آب صمصام سی
یہ جہگڑا نہ طی ہوگا اسکی بغیر | اسی مین ہماری تمہاری ہی خیر
اونہون نے کہا یہ مناسب نہین | سزاوار اہل مراتب نہین
تمہین چاہئی پاس پیمان کا | کہ اندیشہ اسمین ہی ایمان کا
ضمانت خداوند عدنان کی ہی | کفالت شہ ملک ایمان کی ہی

یہان پہلی اقرار خود کیجئے ارا کین سے پھر قسم لیجئے
کہ زنہار ہمسے خلافِ وفا نہوگا کبھی ارتکابِ دغا
تو البتہ ہم ذمہ داری کرین مصالح مین شرکت تمہاری کرین
وگرنہ ہمین رکھئی اس سے معاف کہ ہی کارِ دنیا ہماری خلاف
غرض حسبِ ارشادِ سلطان دین کئی دونون نے عہد و پیمان ہین
ہوئی مطمئن پیرِ عالی مقام **محمد علیخان** کو بہیجا پیام
کہ اب تم نہ کچہ خوفِ اعدا کرو نہ اندیشۂ ظلم بیجا کرو
کسیوقت مین تمکو کوئی ضرر نہ پونہچائی گا آج سی عمر بہر
نکل آیئی بی غمِ تیغ و تیر کہ ہی ذمہ دار آپ کا یہ فقیر
**محمد علیخانِ** والا گہر یہ سنکر بر آمد ہوئی بیخطر
قریب درِ شہر سوی شمال گڑہی تہی جو مضبوط و محکم کمال
مصون اور محفوظ ہی وہ مقام الی الآن گڑہ اوسکا ہی سب مین نام
وہان افسرون نی عبث بی سبب نظر بند رکہا اونہین روز و شب
وہان بہی لیا اپنی عادت سی کام ندیم ایک سقہ بنا صبح و شام
وہ پونہچاتا تہا مشک مین بیشتر انہین چیزین کہانی کی شام و سحر
اسی مدت قید مین ناگہان ہوئی اور بہی ایک صورت عیان
ملی **مصطفیٰ خان** سی انجام کار **محمد علیخانِ** گردون وقار

بڑھا ضعفِ دل غشی طاری ہوئی — تکلم میں بی اختیاری ہوئی
اوسی حالتِ غش میں شام وسحر — وہیں چار دن تک رہی جلوہ گر
طلب کرکے بہنون نی جراح کو — مقدم کیا انکی اصلاح کو
پس پردہ نزدیک خود بیٹھکر — کہا جلد ٹانکی دو ہر زخم پر
حفاظت میں یہ جبر دل پر کیا — پہر پہر کا پہرہ مقرر کیا
اودہر سنکی نواب کو ہوش میں — پہر آئی اودہر مدعی جوش میں
بہم مشورہ کرکے اسباب میں — گئی بعض دربارِ نواب میں
کیا عرض ای نامدارِ جہان — مناسب نہیں انکا رہنا یہان
اونہون نی محل میں جو بہیجا پیام — نہ مانا یہ بہنون نی بہیجا پیام
پس التماسِ سوال وجواب — یہ ٹھہری اگر شاہِ عرفان مآب
جو مرشد ہین نوابِ جم جاہ کی — جو خاص اچہی بندی ہین اللہ کے
سراپا تقدس فرشتہ خصال — جنہیں خلق کہتی ہی حافظ جمال
وہ ذمہ کرین خاص اسباب کا — کہ آئندہ ہوگی نہ ہرگز دغا
کسی طرح کا ان کو صدمہ ضرر — نہ پہنچائی گا کوئی بیداد گر
تو البتہ کچہ عذر اصلا نہین — وگرنہ یہ زنہار ہونا نہین
یہ سنکی نوابِ مسند نشین — گئی پیش سلطانِ ملکِ یقین
کیا عرض یہ حالِ حشمت اثر — اونہون نی کہا خیر بہتر مگر

وہ سنئے کہ کیا آج مجھپر گذر — کسی سے نہین مجکو شکوہ مگر
یہ آتا ہی رہ رہ کی ہردم خیال — برابر یہ ہوتا ہی دل کو ملال
کہ میری گئی جان اس جال سی — چھٹی چھوٹی بھائی نہ جنجال سے
نہ خوشدل خوانینِ لشکر ہوئی — نہ ابتک رضامند افسر ہوئی
ریاست مین واقع ہوا جو فتور — نہین میری بھائی کا ہرگز قصور
جو ہنگامہ وجہِ ہلاکت ہوا — وہ سب افسرون کی بدولت ہوا
مین پیمانۂ عمر بھرتا ہون آج — تمہین دو نصیحت یہ کرتا ہون آج
کہ اول امامیہ مذہب ہون مین — ولایِ علیؑ سے لبالب ہون مین
اگرچہ سمجھتا ہون مین خستہ تن — کہ اوس طرح مشکل ہی دفن وکفن
مناسب مگر اس گھڑی جان کر — عقیدی سے اپنی تمہین کی خبر
وہین اونکو بھی اپنی آئین کے — زبانی اوسی وقت تلقین کی
دوم مستغیثانہ جا کر نہان — کرو آصف الدولہ سی سب بیان
کرینگی کمک وہ تمہاری ضرور — مٹا دینگی ساری یہان کی فتور
پس جنگ و ہنگامۂ اہل کین — تمہین ہو گے آخر کو مسند نشین
رہی یاد یہ وقتِ مشکل مرا — یہ ہنگامِ بیتابیِ دل مرا
تم اوسوقت لینا بصد اہتمام — مری دشمنونسی مرا انتقام
یہ کہکر نہ باقی رہا ہوش وہ — صدائین نہ پھر آئین تا گوش وہ

جب آیا نظر بہائی کا یہ رنگ
بگڑ کر دل وجان بیتاب سی
اگر اس سی تم خرم وشاد ہو
توہم ہی الگ ہون نہین چھوڑکر
نہین تو کرو منع انکو شتاب
اس اثنا مین بعض افسرون نے وہین
سنا ماموں سی جب یہ بہائی کا حال
کہا افسرون سی کہ اتنی ستم
بس اب ہو چکی ظلم بیجا بہت
یہ سنکر ہٹی وہ عداوت شعار
کہا پاکی فرصت دمِ اضطراب
...ہین ایک منگوا کی جلدی پلنگ
...ا ماموں نی حق خدمت کیا
...سنا ہی وہان آپ نی بی خطر
... احمد علیخانِ والا تبار
...سوقت مین یہ ستودہ خصال
...قدر مین تحریر تہا

ہوی افسرانِ جفا جو سی تنگ
کہا قہر مین چھوٹی نواب سی
کہ بھائی تہِ تیغ بیداد ہو
کسی سمت ٹل جائین منہ موڑ کر
کہ ہین درپیِ جانِ پر اضطراب
کیا تہا بجبر انکو مسند نشین
اوٹہی جوشِ الفت مین مضطر کمال
برادر کی نسبت نہ دیکہین گی ہم
جو صدمہ نہ دیکہا تہا دیکہا بہت
چہٹی یہ ستمدیدۂ روزگار
کہ پونہچا دو مجھکو محل مین شتاب
لٹایا انہین چین سے بیدرنگ
محل مین اوسیوقت پونہچا دیا
کیا یاد بیٹی کو پیش نظر
گئی پیشِ چشمِ پدر اشکبار
نہایت ہی کم سن بہت خردسال
جو کچھ صدمہ خارِ تقدیر تہا

او کہڑ کر نکل آیا قبضی سی پہل
پس پشت نواب نی بخطہ
کمال تحمل سی جہیلی کڑی
محمد علیخان نی بیگانہ وار
فراہم تہی ارباب شر جسقدر
نکل بہاگی زیر قدم سی زمین
جو وہ تیغ نواب کی ہاتہ مین
پلٹ کر وہ بہاگی ہوئی آپڑی
کیا قصد ماموں سی تیغ دوم
مگر اتنی مہلت نہ حاصل ہوئی
چلے وار قوم ستمگار کے
مگر بڑہ کی ماموں وہان آگئی
نہ ہی مدعی قتل کرنی سی باز
کہ یہ قوم کی عمدہ سردار ہین
اگر آگیا زخم انپر کہین
ہزارون سی لڑنا پڑیگا ہمین
مگر پہیلون سی او نہین دیر تک

مقدر سی ڈالا شجاعت مین بل
مع تیغ بی قبضہ پہینکی سپر
پڑا قبضی پر بہی نہ ہاتہ اوسگہڑی
کیا بہائی پر اپنی جسوقت وار
ہوئی چار سو ڈر سی زیر و زبر
گرا ایک پر ایک ہر اہل کین
نہ آئی کسیکو نظر ساتہ مین
اکیلی رہی یہ نہتی کہڑی
کسی طرح لی لین بڑہا کر قدم
وہ فوج آگی ہر سمت حائل ہوئی
گری کہاکی یہ زخم تلوار کی
بچانی کو نواب کی چہا گئی
دلون مین ہوئی اپنی اندیشہ سار
ہزارون ہی انکی مددگار ہین
تو پہر خیر ہرگز ہماری نہین
بلا پیش آئی گی کیا کیا ہمین
یہ کوچا کبی ہر طرف بہیڑ کر

ہوئی مضطرب انسی پوچھا کہ ماں ۔ یہ ای تم اسوقت آئی کہاں
عرض جو ہیئی شام و سحر ۔ آپ سی بارہا بیشتر
سر مو سماعت نہ کی آپ نی ۔ توجہ عنایت نہ کی آپ نی
اوسی کا یہ آخر نتیجا ہوا ۔ ارباب لشکر مین بلوا ہوا
عدو بن گئی جان کی مال کی ۔ مناسب ہی اسوقت کو ٹال
سمجھ لیجیے گا جو کچھ بن پڑے ۔ آج مسند سی ہون اوٹھہ
یہی مصلحت ہی یہی ہی صلاح ۔ اسی مین ہی میری تمہاری فلاح
**محمد علیخان** یہ سنکر جواب ۔ ہوئی آتش قہر سی شعلہ تاب
سبک دست سی تیغ کو ۔ وار غصی مین نواب پر
وہ محراب در کاٹتی مثل برق ۔ ہوا چاہتی تھی رگ زخم فرق
اتنی مین نواب نی بخلم ۔ دست چپ راست بالای
سپر پر لیا وار تلوار کا ۔ شکر ادا بخت بیدار کا
فقط پھول تک کاٹ کر رہ گئی ۔ اجل دونون کو مرحبا کہ گئی
نہ دیکھا تھا یہ وار تلوار کا ۔ سنا تھا نہ یہ روکنا وار کا
سپر مین غرض تیغ نواب کی ۔ کر غضب کی برش پھنس گئے
زور لیکن نہ کچھ بن پڑی ۔ لی اسنی نکلی نہ تیغ اوسگھڑی
اونھونے سپر کو ذرا دیکی خشم ۔ تہ زور ایسا کہ مانند دم

جو نکلا تھا پھوڑا بغل کی قریب
ہوئی جسکے صدمی سی جنت نصیب
مری کہنی سُننی سے جراح نے
سم آلود مرہم سے کے پہاہی دہری
مجھے دشمنی تہی پدر سی شدید
کیا عرش منزل کو میں نے شہید
خدا خوب واقف ہی اس بات سی
کہ مین پاک ہون ان خیالات سی
اور ایسا ہی بالفرض مینے کیا
تو کوئی میرا آج کرلیگا کیا
یہاں بعض لوگوں کی لی لی کی نام
کیا حرف دشنام صرف کلام
وہ دو نون مکرم سمجھکر خلاف
یہ سمجھا رہی ہین اونہین صاف صاف
کہ یہ بات زیبا نہین آپ کو
مناسب یہ کہنا نہین آپ کو
ہمین ڈر رہی دنرات بلوا نہو
کوئی فتنہ ہنگامہ برپا نہو
سزاوار جو خیرخواہی کے تہا
جو لائق عقیدت پناہی کی تہا
مناسب طرح پر بصد التجا
وہ اسوقت ہم کرچکی سب ادا
اب آگی خداوند مختار ہین
ہم اس امر مین محض بیکار ہین
مگر یاد رکھیئے گا اے محترم
کہ جو کہتے تہے عرش منزل سی ہم
وہ اپنی کمال عنایات سی
نہ مُنہ پھیرتے تہے کسی بات سی
یہی ہو رہی تہی بہم گفتگو
کہ پونہچی یہ نواب فرخندہ خو
نظر گاہ تک صحن دیوان عام
ہوا لشکری لوگونسی پیترتمام
محمد علیخان کو جب چار سو
یہ ہنگامہ آیا نظر روبرو

پی عزم بجا دہ افسر تمام ۔ روانہ ہوی سوی دیوان عام
جو دروازی پر پونہچی وہ فتنہ گر ۔ ملے ایک سردار فرخندہ فر
دلیرانہ رحمان اونکی تہا نام مین ۔ یہ آغاز مین تہا وہ انجام مین
قریبون مین نامی گرامی بہی تہی ۔ محمد علیخان کی سمدہی بہی تہی
بڑہی دیکہکر پہر بیتاب سی ۔ کیا عرض یہ چہوٹی نواب سی
کہ تنہا قدم رنجہ فرمائی ۔ کچہہ افسر بہی ہمراہ لیجائی
وہان سبکا جانا مناسب نہین ۔ عبث غل مچانا مناسب نہین
یہ سنکر دیا کچہہ نہ مطلق جواب ۔ بڑہی آگی نواب عالیجناب
اوسیطرح پہر حسن آداب سی ۔ کیا التماس اوسنی نواب سے
کہ شاید جو فدوی کی عرض بات ۔ نہین اس گہڑی قابل التفات
رہی سنکی نواب کو پہر نہ تاب ۔ دیا سخت آشفتگی مین جواب
وہ سنتی ہی جہڑکی وہین رہ گئی ۔ جو سمہی نہ تہی بات وہ سہ گئی
یہ آگی بڑہی قہر مین جوش مین ۔ نہ کہی مین افسر نہ خود ہوش مین
قریب آکی دیکہا تو آیا نظر ۔ محمد علیخان والا گہر
دروسط مین لوگون کے روبرو ۔ یہ کرتی ہین بیٹہی ہوئی گفتگو
کہ اکبر بد اندیش و ناحق شناس ۔ یہ کہتے ہین نسبت مری بی ہراس
کہ مین نائب مسند جاہ تہا ۔ بدل عرش منزل کا بدخواہ تہا

اگر آپ کرتی نہین یہ قبول　　ضرر ہوگا اک دن مقرر حصول

یہ رنجش غضب ایک دن لائیگی　　عبث جان تم دو نو کی جائیگی

ملی گا کوئی تو اس افتاد مین　　ہمین عرش منزل کی اولاد مین

اوسی شخص کو ہم بجای پدر　　بٹھاوینگی اس مسند جاہ پر

اگر وہ بہی بالفرض اسبات سے　　رکا بعض بیجا خیالات سے

تو ہم قرعہ اس قوم مین ڈالکر　　کسی شخص لایق کو بی دردسر

بنالین گی اپنا مدار المہام　　اوسی کی کرینگی اطاعت مدام

نظر کرکے نواب نی طور یہ　　کیا دل مین اندیشہ و غور یہ

کہ اب جان بہی جاتی ہی بی خطر　　نہین آتی یہ بیحیا راہ پر

کیا لب نہ گویا دم اضطراب　　دیا افسرون کو نہ مطلق جواب

خوشی ناخوشی کے نہ کلمی کہے　　تردد کی عالم مین چپ ہو رہے

وہ نا فہم بیداد گر پر دغا　　خموشی کو سمجہے دلیل رضا

اوسی بارہ سو نو مین اہل کین　　کہ ماہ محرم کی تہی تیرہوین ۱۳

ہوئی دفعتہً مائل شور و شر　　پی فتنہ ہر سمت باندہی کمر

ہوئی جمع یکجا پیادہ سوار　　کہ نوکر تہی مجموع چودہ ہزار ۱۴

لیی اپنی ہمراہ طبل و علم　　چلے سوی نواب گردون حشم

پہونچکر اوسی فتنہ و شورسی　　لیا ساتہ انہین جبر زور سے

بہانہ کیا بہرِ سیر و شکار | دیا حکم اسباب ہو جلد با
مگر چونکہ سب لوگ تہی قوم کی | نہ دم بہر یہ اسرار دل چہپ سکی
فراہم ہوئی سنکے افسر تمام | کیا عرض ای سرورِ نیکنام
یہ اسباب کیون بار ہی جابجا | ارادہ وہی پہر ہی کیا آپ کا
کہا ہان اسیوقت جاتا ہون مین | قدم سوی کعبہ بڑہاتا ہون مین
ہجوم تمنا سی مجبور ہون | سفر کرنی مین سخت معذور ہون
کہا افسرون نی کہ اب کی تو ہم | نہین جانی دینی کی سویِ حرم
کہا آپ کا کچہہ مین قیدی نہین | خطا کوئی ایسی کبہی کی نہین
کہا سب نی یہ کیا ہماری مجال | نصیبِ عدو کس طرف ہی خیال
یہ الفاظ خدمت مین ای محترم | فقط خیر خواہی سی کہتی ہین ہم
ہا کیا کرون پہر کہ ناچار ہون | عجب کشمکش مین گرفتار ہون
ہر تم خفا ہو ادہر پُر غضب | محمد علیخانِ والا نسب
افسرون نی یہ ساری فتور | مٹا سکتی ہین دو گہڑی مین حضور
آپ ہو جاین راضی اگر | کرین قتل نواب کو بیخطر
کی سر تن سی یک آن مین | ابہی فرش بچہواین ایوان مین
پ کو جل کی مسند نشین | عمائد سی دلواین نذرین وہین
جہگڑا نہ باقی رہی | نہ آپس کی نہ اتفاقی رہی

سر بزم کرنی لگی چھیڑ چھاڑ
یہانتک کہ بر روبجای مدیح
اونہون نی جو دیکھا یہ بیہودہ ہنگ
شب و روز مانند نقش نگین
یونہین چند مدت گئی جب گذر
نبہی افسرون سے نہ دم بھر بنی
یہ جوش محبت مین شام و سحر
وہ دربار مین افسرون سی مدام
کہ جو کرتے ہو رات کو تم صلاح
مزہ اسکا اکدن چکہاؤ نگا مین
یہ سن سنکی کل افسران سپاہ
عوض دوستی کی عداوت بڑہی
غرض دو طرف کی دل آزردگی
زبس آئی نا اتفاقی سی تنگ
یہ چاہا کہ چھپ کر کسی طور سے
عرب مین رہین چل کے شام و سحر
یہانتک کہ پوشیدہ ایکرات کو

یہ منظور ہوا افسرون سی بگاڑ
کیا کرتی بہائی کی ہجو ملیح
چلے آئی دربار سی ہوکی تنگ
ہوئی وہ سلیمان خانہ نشین
نہ آئی کسیطرح وہ راہ پر
شب و روز بڑہتی گئی دشمنی
کیا کرتی بہای کو خفیہ خبر
کہا کرتے اس طرح قصہ تمام
وہ سنتا ہون بہائی سی وقت صباح
بُری طور سی پیش آؤنگا مین
چلے انسی بہی بدگمانی کی راہ
محبت ہوئی کم خصومت بڑہی
ہوئی باعث داغ افسردگی
تہیہ کیا پہر وہی بید رنگ
نکل چلئے اس قوم پُر جور سے
طواف و زیارت کرین عمر بہر
چلے آپ حج و زیارات کو

یہ نیرنگ تقدیر کے دیکھ کر
کسی بات مین لب نہ گویا کیے
جلای وطن کا ارادا کیا
سنی افسرون نے یہ جسدم خبر
کیا عرض یہ تن ای فریدون حشم
کہ انکی طبیعت ہی سفلہ پرست
سرمو نہ مانا مگر آپ نے
تردد تھا اول مین جسکا ہمین
اگر آپ کہنا ہمارا کرین
اوٹھا دین ابہی انکو مسند سے ہم
اگر بل کی لین کبر و پندار سے
سنکر ہوی چہوٹی بہائی ملول
منع بیجا خیالات سے
...ی طرح چندی رہی اپنی گہر
...کو شایستہ تقریر سے
...نی نہ چہوڑا مگر وہ شعار
...قمرا ۱۰ او سپرستم

رہی دنگ نواب فرخندہ ف...
دکہایا جو قسمت نے دیکہا کیا
پی حج مصمم تہیا کیا
حضوری مین حاضر ہوی سربسر
نہ کہتی تہی خدام والا سے ہم
کرینگی ریاست کا کیا بند و بست
مٹایا مقرر یہ گہر آپ نی
وہی پیش آیا بکہیڑا ہمین
تو آپ بہی کوئی شکل پیدا کرین
کرین آپ کو خسرو جم حشم
کرین قتل شمشیر خمدار سی
نہ درخواست کی افسرون کی قبول
اونہین باز رکہا پہر او سبات سی
کیا باطل و فسخ عزم سفر
خبر کی پہر اس تازہ تدبیر کی
خواتین سے کر دیا آشکار
کہ نواب سی وہ فریدون حشم

وہین چہوڑ کر سب نے رستہ لیا
ہنوز اسکی تہی زندگی بچ گیا

ولیکن ہوا جسم زخمی تمام
بنا خون سی پیرہن لالہ فام

برنگِ دلِ عاشقِ دردناک
سراپا سیانہ ہوا چاک چاک

اوسی ظلمتِ شب مین وہ بہاگ کر
گیا پیش نوابِ فرخندہ فر

دکہا کر وہ آلودۂ خون لباس
کیا حالِ بیچارگی التماس

کہا چہوٹی صاحب کی ایما سی آہ
ہوئی آج میری یہ حالت تباہ

کیا کشتہ لوگون نی تلوار سی
مگر بچ گیا حسنِ کردار سی

اوہون نی جو دیکہا یہ حالِ خراب
کیا چہوٹی بہائی کی جانب خطاب

کہا کیون یہ کیسا ہی آشوب و شر
کہا مین نہین اس سے مطلق خبر ہے

ہی کج خُلق ہی خلق آزار ہی
خلائق تمام اس سی بیزار ہی

جفاؤن سی دعزات کی آگی تنگ
کسی نی کیا ہوگا اسکا یہ رنگ

یہ تقریر اوس دم غرض چل گئی
بُری ساعت آئی ہوئی ٹل گئی

محمد علیخان نی وقتِ سحر
اوسی سفلی کی رای سی بیخطر

علاقہ جو نواب کی پاس تہا
اجارہ مین بیخوف و وسواس تہا

اوسی کر لیا خام تدبیر سے
دیا کوئی حصہ نہ توفیر سی

ستم بلکہ یہ اور اوس پر کیا
کہ مالِ تجارت بہی اک لاکہہ کا

کیا ضبط ہمراہ کہنڈسال کی
نہ چہوڑا ذرا نام سی مال کی

کبھی ڈر ہی ناحق کا بلوا نہو
مبادا کوئی فتنہ برپا نہو

**محمد علیخان نی سنکریہ بات**
نہ مطلق کیا نشہ مین التفات

کیا بلکہ ممتاز بڑہ کر اوسی
دلی اور اعزاز اکثر اوسی

ادہر دیکہکر بعض افسر یہ ڈہنگ
ہوئی سخت سفلہ پرستی سی تنگ

کہا مار ڈالینگے سقی کو ہم
کیا مشورہ سب نی آخر بہم

مقرر کئی چار رستم نہاد
دلیر و شجاع و ولایت نژاد

پی قتل وہ اکثر اوقات مین
شب و روز رہنی لگی گہات مین

قضارا وہ دن برف باری کی تہی
غریبون کی بی اعتباری کی تہی

یہانتک تہی سردی سی حالت تباہ
نکل سکتی منہ سی نہ بیکس کے آہ

محیط ابر تہا زیر چرخ بلند
نگاہین تہین ظلمت سی آنکہون مین بند

عوض پاسبانونکی بالای آب
گلی کوچی مین پہر رہی تہی حباب

شب تار مین ناگہان وہ شریر
میانی مین نکلا بسان امیر

فقط سوزنی دگلہ پر اوس گہڑی
رضائی تہی اک دونون جانب بڑی

گران سر می جام سرشار سی
سوی خانہ جاتا تہا دربار سی

سی دیکہکر وہ دونون کی کڑی
کمین گاہ سی دفعتہ آ پڑی

اک سمت سی دہر لیا تیغ پر
ستمگر کو سوجہی نہ راہ مفر

سیکڑون وار تلوار کے
گیہ اپنی نزدیک اونسی پیار کر

یہ سنکر وہ نواب عالیجناب
ہوی آتش قہر سے شعلہ تاب

مگر حلم سے کرکے ضبطِ نفس
نکلوا دیا اوس پیامی کو بس

بیان اور سے یہ حکایت نہ کی
کبھی بھائی سے بھی شکایت نہ کی

اوسی دن سے وہ فتنۂ روزگار
ہوا دربی کاوشِ بیشمار

عداوت کا اظہار کرنی لگا
محمد علیخان کو بھرنی لگا

لگاتا بجھاتا نئی آگ روز
بڑہاتا دم تخلیہ لاگ روز

یہانتک کہ الفت مین ڈالا خلل
گئی صاف وہ چشم و ابرو بدل

قدم بدگمانی بڑہانی لگی
دل آزردگی رنگ لانی لگی

گئے آخر اکدن برادر کے پاس
شکایت کے کلمی کئے التماس

کیا عرض آخر مری حال پر
یہ بی التفاتی ہی کیون اسقدر

اگر آپ ناخوش ہون بیزار ہون
علاقی سے مین دست بردار ہون

کوئی عذر و تکرار مجھکو نہین
کسیطرح انکار مجھکو نہین

مگر میری نسبت کسی طور سی
نہ بیداد رکہی روا اور سے

یہ سقہ جو ممتازِ سرکار ہی
بہت بد زبان تلخ گفتار ہی

اسی آپ سمجھا دین یہ دمبدم
ذرا حد سی باہر نہ رکھی قدم

ہوای تکبر سے مثلِ حباب
زیادہ نہ پہولی یہ خانہ خراب

بری ڈھنگ بیہودہ اطوار ہین
بہت لوگ ناخوش ہین بیزار ہین

نہ کچھ نیک و بد دیکھتا بھالتا | جو دل چاہتا صاف بک ڈالتا
سر بزم ہوتا یہ اوس کا اثر | کہ نواب جم جاہ بھی بیشتر
عمائد کی جانب وہ کرتی خطاب | کہ وہ کہا کی سو طرح کی پیچ تاب
بپ چلے جاتے اوٹھہ اوٹھہ کے دربار سے | گلہ کرتے نواب غمخوار سی
وہ سمجھا کی اعیانِ درگاہ کو | خبر کرتے نواب جم جاہ کو
کہ افسر اس انداز گفتار سے | دل آزردہ رہتی ہین سرکار سی
لحاظِ مراتب ہی انکا ضرور | زبان اپنی کہنی مین رکھین حضور
تنبہ تو کیسا وہ اسکے خلاف | عمائد سے کہنی لگی صاف صاف
کہ مین چھوٹی بھائی سی سنتا ہون روز | کہ تم میری جانب سی ہو سینہ سوز
تمرد کا رکھتی ہو دل مین خیال | مرا چاہتے ہو زوالِ کمال
وہ یہ سنکی انسی بگڑنے لگے | لگاوٹ کی بدلے اوکھڑنی لگی
غرض رفتہ رفتہ یہ نوبت ہوئی | کہ سقی ہی سب سا و عداوت ہوئی
نگہ وہ فرومایۂ بی خبر | نہ آیا کبھی آپ مین عمر بھر
ہمیشہ پر آشوب مستی رہا | خرابِ مئ خود پرستی رہا
یہان تک کہ بی حفظِ آداب کلام | یہ نواب کو اوسنی بھیجا پیام
کہ تھا کر دوارہ کی توفیر سے | معافی سے دیہاتِ جاگیر سی
مجھی یا تو دہ یک دیا کیجئے | عنایت کوئی دیہ یا کیجئے

بتادون تجھی نام کی اونکی راہ
اونہین تیسری دن یہ ایزد شناس
وہ رخصت ہوئی جبکہ دربار سی
کہ یہی تو دنیا کی اعزاز و جاہ
کیا عرش منزل نی وقتِ سحر
فقیرانہ پہنی ہوئی ہون لباس
تجرّد سی صحبت ہی آٹھون پہر
مگر یاد رکھنا مری تم یہ بات
ریاست کی برتاؤ انسی محال
نہ ملنا بہت انسی رہنا نفور
امور انکی ہین قابلِ غور سب
چنانچہ وہی رنگ پیدا ہوا
دگرگون ہوئی شکل اقبال کی
کوئی سقّہ دمسازِ نواب تھا
ہوئی جبکہ نواب ذی اختیار
شب و روز خدمت مین رہنی لگا
شریکِ مَی و جام مینا ہوا

ملا لفظِ خان بعد نصر اللہ
پی نذر لائے برادر کی پاس
کہا راہ مین اپنی غمخوار سے
اوسی دن کیئ ترک جس وزآہ
سوءِ عالمِ جاودانی سفر
نہ امید رکھتا ہون دلمین نہ یاس
فقط مین ہون یا گوشۂ مختصر
کہ مسند نشین ہین ستودہ صفات
یہ جاہ و حشم ہی قریبِ زوال
کہ یہ رنگ لائین گی اکدن ضرور
نظر آتی ہین طور بی طور سب
مہینا نہ گذرا کہ بلوا ہوا
یہ تفصیل ہی مجمل احوال کی
ہمیشہ سی ہمرازِ نواب تھا
ٹرہا اور وہ فتنۂ روزگار
طرب خیز صحبت مین رہنی لگا
شریفون کو دشوار جینا ہوا

سفا ـ ن مین ہین یہ لاجواب — نہین تند خوئی مین انکا جواب

ودی خود پسندی طبیعت مین ہے — ستم پیشگی انکی خلقت مین ہی

ف دمند عاقل سمجھتی نہ — ریاست کی قابل سمجھتی تہ

خبر یہ ہی دن رات مشہور تہی — محافل مین ہر سمت مذکور تہی

جب آصف الدولہ نی کرکی جا — رچایا پسر خواندہ کا اپنی بیاہ

رہتی وہان یہ ہی حسب الطلب — رہی کچہ دنون زیب بزم طرب

وہان پیش نواب گردون وقا — امامیہ مذہب کیا اختیار

دل آزردہ تہی سب اسی بات سے — نہوتی تہی راضی کسی گہات سی

نہین چاہتی تہی کہ یہ محترم — ریاست سی ہون مفتخر

گئی مل کے سب چہوٹی بہائی کی پا — اولنسی ہر ایک نی التماس

یہ تند خو ہین پریشان خیال — ریاست کا انکی سنبہلنا محال

فراست کیا ست سی معذور نہ — زمانی مین کج فہم مشہور ہین

ئی فتنہ برپا کرینگی ضرور — ریاست مین ڈالینگی بیشک فتو

عمائد سی نواب سی دو بدو — رہی دو گہڑی تک یہی

اونہین آپ نی کرکے راضی وہین — کیا بہائی صاحب کو مسند نشین

وہین آپ نی پہلی کہلائی نذر — پہر ارکان دولت سی دلوائی نذ

مگر ایک نواب فرخندہ فر — کدورت سی بیٹھی رہی اپنی گ

مہینی مین لا لا کے تحصیلدار
مجھے دیتی ہین ساڑہی بارہ ہزار

مرا بند و بست اوسمین دائم رہی
یہی جمع ہر سال قائم رہی

منافع سی اپنی کرون گا گذر
نہ رنجش کبہی ہوگی باہم دگر

سوم یہ کہ دن رات مثل پدر
رہین آپ بہی مہربان خلق پر

اراکین دولت کی عزت کرین
عزیزون قریبون کی خاطر کرین

نفر بائین مسند و باب کرم
کسی پر نہ رکہین گوارا ستم

ملین دوستون سے محبت کے ساتہہ
ملازم سے پیش آئین دولت کے ساتہہ

متانت سی ہر حکم جاری کرین
سخن میں ہمیشہ استواری کرین

رعیت کی ہر وقت رکہین خبر
رہی عدل پر ان کی ہر دم نظر

محمد علی خان نی یہ عہد و بند
کیے جان و دل سی قبول و پسند

یہانتک کہ درخواست سی پیشتر
قسم کہائی کی مہر قرآن پر

یہ طی کرکے نواب عالیمقام
ہوی رونق افروز دیوان عام

سجا تہا وہ درجہ برنگ عروس
کیا آکی بالای مسند جلوس

دیا حکم ارباب اعزاز و جاہ
پی نذر حاضر ہون پیش نگاہ

تامل ہوا اسکو اس باب مین
پڑی فکر کے پیچ و گرداب مین

سبب یہہ کہ پہلے سی اعیان ملک
سمجہتے نہ تہی انکو شایان ملک

جو عمدہ اراکین درگاہ تہی
بخوبی طبیعت سی آگاہ تہی

انہون نے نہ مانا دیا یہ جواب	کہ اسکی سزاوار تر ہین جناب
مبارک کری یہ خدا آپ کو	سوا اس سے دی مرتبا آپ کو
یہ سنکر کہا ای ستودہ سیر	قبول اسکو کرتا ہون اس شرط پر
کہ جس سے ہو الفت مین پیدا خلل	پڑی جسکے باعث سے ابرو مین بل
اسی وقت ہوجای وہ امر طی	نہایت مناسب بہت خوب ہی
کہا مین اطاعت مین ہر صبح شام	کمر بستہ حاضر رہون گا مدام
کبھی آپ کی حکم احکام مین	نہ مین دخل دونگا کسی کام مین
اگر ایسی باتون کا ہی دل کو پاس	تو اوّل یہ ہی قابلِ التماس
کہ جبسدم کوئی مفسد بد سرشت	کہی کچھہ مری باب مین خوب و زشت
عنایت یہ لیتہ فرمایئ	مجھے اوس سی آگاہ فرمایئ
اگر واقعی ہوگا میرا قصور	تو چاہونگا مین عفو پیش حضور
نہ فرمائین سگے آپ اگر درگذر	تو واللہ مین خود اسی جسم پر
کرون گا وہ تجویز اپنی سزا	نہوگی سوا جس سی کوئی سزا
دوم یہ ریاست سے ہجدہ ہزار	جو ملتی ہین سالانہ بی کاروبار
وہ کمتر ہے خویش و برادر کے ساتھہ	نہایت ہی قلت ہی اکثر کے ساتھہ
علاقہ جو ہما کرو وار کا ہے	سہارا کچھہ اپنی گذاری کا ہی
محاصل ہی جا بی شبہ اوسکا سوا	زر قسط سرکار کے ماسوا

کیا افسرون نی بصد کر و فر | بڑی بیٹی کو جانشین پدر
پس چند مدت جو بلوا کیا | اونہین خستہ و کشتہ بیجا کیا
تمامی ستمگارون نی بعد ازین | کیا چہوٹی بہائی کو مسند نشین
کتابون مین یہ حال حیرت اثر | کئی طرح منقول ہے بیشتر
مگر جو کہ نسخہ ہی سرکار مین | سراپا اسی خاص اخبار مین
رقم اوس سی کرتا ہون احوال کو | سناتا ہون تفصیل اجمال کی
کہ نواب جمجاہ کسری حشم | محمد علی خان فرخ شیم
شجاعت مین ہمیشہ آفاق تہی | نبرد آزمائی کے مشتاق تہی
تہور کے عالم مین مثل نظر | نہ تہی ہند تنہا کبہی لاکہہ پر
سن و سال مین یہ مسیحا نفس | بڑی اپنی بہائی سی تہی دس برس
محبت مروت کی غایت نہ تہی | عنایت کرم کی نہایت نہ تہی
زیادہ عطوفت کا تہا یہ سبب | کہ طفلی مین نواب والا حسب
نہ رکہتی تہی سر پر میان جہان | سر دامن مادر مہربان
قضا کر چکی تہین وہ عفت مآب | اونہین زندگی دی چکی تہی جواب
محمد علیخان نی شام و سحر | انہین پالا تہا مثل نور نظر
پس مرگ نواب وقت صباح | ہوئی بہر مسند نشینی صلاح
بڑی بہائی نی خود بنفس نفیس | یہ چاہا کہ ہون چہوٹی بہائی رئیس

بنا مقبرہ شان و شوکت کی ساتھ
منقش ہوا زیب و زینت کی ساتھ
مورخ کو سوجھی دم فکر خوب
لکھا پھر تاریخ لفظ غروب ۱۲
لکھا جس قدر حال نواب کا
یہ ہی مختصر حال نواب کا
مفصل اگر لکھے اسکو قلم
ہو ختم برسون یہ تازہ رقم

ذکر خیر شہسوار فضای ہمت فارس مضمار نصرت تیغزن معرکہ دشمن شکنی صف شکن کارگذار عمدوا فلکی صاحب شوکت تامہ خداوند صولت عامہ زائر روضہ شہنشاہ خافقین حاجی حرمین شریفین جناب مستطاب نواب غلام محمد خانصاحب بہادر خلف الصدق حضرت غفران مآب نواب محمد فیض اللہ خانصاحب بہادر طاب ثراہما

بیا اسی ندی جام ساقی مجھے
مبارک ہونا اتفاقی مجھے
خوشامد کا مجھکو نہین دردسر
عوض می کے پی لونگا خون جگر
پی بادہ کیون دل کو حسرت رہی
مرا جوش مستی سلامت رہی
اوٹھاؤن ذرا کلک ندرت نگار
لکھون حال نیرنگی روزگار
کہ نواب کی بعد شام و سحر
رہی یادگار جہان دو پسر
گرامی ترین باعث اعتبار
محمد علیخان والا تبار
دو مہ دہ کہ جنکے لقب مین مدام
مضاف محمد ہی لفظ غلام

خصوص ایک مسجد ہی وہ دلپذیر
نہین جسکا ہندوستان مین نظیر

یہ ہی حسن نیت کا اونکی اثر
کہ ابتک ہی آباد شام و سحر

نماز اوسمین ہوتی ہی کثرتکی ساتہہ
ہجوم خلایق جماعت کے ساتہہ

کیا خیر مین گو کہ صرف اسقدر
ولیکن بہرا تہا خزانی مین زر

ہوئی کم کسیدن نہ توفیر گنج
ترقی دکہایا کی تقدیر گنج

رہی مسند عزت و جاہ پر
اسی طرح سی[۳۰] سال تک جلوہ گر

بڑہی عمر جب شصت و دو[۶۲] سال سے
دگرگون ہوا حال اس حال سے

ترسٹہہ[۶۳] کے اغاز مین ناگہان
ہوئی صدمی کی ایک صورت عیان

سوِ راست پہلو مین زیر بغل
ہوا کوئی پہوڑا پیام اجل

کیا کاملون نے مداوا مگر
کسی کا نہ چارا ہوا کارگر

غرض بارہ سو آٹہہ[۱۲۰۸] مین بالیقین
کہ ذی حجہ کی تہی وہ اٹہاروین[۱۸]

کیا پنجشنبہ کو ترکِ جہان
روانہ ہوی سوی باغ جنان

یہان کا یہین چہوڑ کر عز و جاہ
ہوی مسند آرای قربِ اله

دلون سی گیا تا فلک دودِ آہ
ہوا مثلِ شب روزِ روشن سیاہ

الم سے پریشان عالم ہوا
ہر ایک صورتِ زلف برہم ہوا

ہجوم قلق سی خلایق کے دل
ہوئی نالہ و آہ سے متصل

یہین قربِ دروازہ عیدگاہ
ہوئی دفن وہ آسمان بارگاہ

ہجوم خلائق مین رقت کی ساتہ | اوٹہائی سو قبلہ یکبار ہاتہ
قسم کہا کی مذہب کی اعلان سے | کہا صدق نیت سی ایمان سی
کبہی خطرہ فعل زشت و حرام | نہین دل مین گذرا مری لاکلام
یہ فرما کے اوس امر دشوار مین | ہدایت کی زہاد و ابرار مین
اوسی وقت بند ہوا کی ہر طرح ہار | ہوئی داخل قصر زیبا نگار
اسی طرح کی اور اکثر امور | ہوئی باعث اعتبار حضور
سوا اسکے ہمیشہ عامل بہی تہی | دعاؤن کی پڑہنی مین کامل بہی تہے
بزرگون سی منقول ہی اک صلوٰت | پڑہی جو مصیبت مین پائی نجات
تنجی کا لفظ اوسکے اول مین ہی | نہایت اثر بخش حل مین ہے
پڑہا کرتی تہے ہر بلا مین ضرور | بہت اچہی عامل تہی اوسکی حضور
سوی علم منطق توجہ تہی کم | اولجہتا تہا تعریف اشیا سی دم
سمجہتے تہی کافی وہ جسم بارگاہ | فقط قطبی و میر تک دستگاہ
مگر فقہ مین تہا نہایت کمال | مسائل کی تحقیق تہی بیمثال
توغل تہا آداب سادات مین | بڑی تہی بہت حد سی اس بات مین
اگر ہوتی سید سے کوئی خطا | عوض اوسکی آتی انہین خود حیا
اوسی سامنی تک بلاتی نہ تہی | سر اکیسے آنکہین ملاتی نہ تہی
اوسی عہد دولت مین شام و سحر | بنین مسجدین جابجا بیشتر

ہوا دار بند ہونیکا اہتمام
یہانتک کہ نواب والا مقام

ہوئی سنکی یہ شور دریا سوار
گئی تالب آب مشکل گذار

جو اعیان و ارکان درگاہ تھی
وہ سب صورت سایہ ہمراہ تھی

خصوصاً شہنشاہ عرفان پناہ
کمال مجسم جمال الٰہ

اسی طرح تھی ساتہ بحر العلوم
کہ جو ہند سی مشتہر تا بروم

خلائق کا تھا ہر طرف اژدحام
فراہم تھی نامی گرامی تمام

ہر اک کی طرف آپ نی دیکھکر
کیا تازہ ارشاد اس طور پر

کہ جسنی کیا ہو نہ فعل حرام
ہوا ہو نہ جس سی یہ بیہودہ کام

وہی پیشتر صرف ہمت کری
وہی سب سی بڑھ کر بدایت کری

یہ سن سنکی اکثر ستودہ خصال
بڑہی جانب آب طوفان مثال

جو دیکھی خلائق مین زیادہ یہ
کیا عرش منزل نی ارشاد یہ

مرا مطلب اس خاص گفتار سے
فقط یہ ہی زہاد و ابرار سے

کہ ہوتی ہوئی قوت و دستگاہ
ارادہ ہی اسکا کیا ہو نہ گاہ

یہ سنتی ہی سر شرم سی جھک گئی
جو آگی بڑہی تھی قدم رک گئی

کھڑی رہ گئی جملہ پیر و جوان
نہ نکلا کوئی اس صفت کا وہان

جب اس قید کی ساتہ دقت ہوئی
کسی کو نہ بڑہنی کی جرأت ہوئی

تب اوسوقت نواب والا گہر
ہوئی خود بخود جوش مین چشم تر

کمالات نواب عالی ہمم ‖ اگر لکھی کلک جواہر رقم
نہو حشر تک ختم یہ مختصر ‖ ہمیشہ رہی مبتدا بی خبر
حقیقت یہی ہی کہ وہ باکمال ‖ ہر اک بات مین تہی عدیم المثال
حسین ایسی بی پردہ ای سحاب ‖ نہ رکہتا تہا تاب نظر آفتاب
سخاوت مین ابر کرم سی زیاد ‖ شجاعت مین مریخ کی اوستاد
سعادت ہمیشہ رفاقت مین تہی ‖ ترقی شریک انکی دولت مین تہی
شب و روز مشغول حسن عمل ‖ عبادت ریاضت مین ضرب المثل
ورع زہد وتقوی سی مذکور تہے ‖ مقامات عالی مین مشہور تہے
عبادت مین مانند شمع حرم ‖ کہڑی رہتی راتون کو تا صبحدم
پی صدق دعوی اوٹہا کر قلم ‖ کرون ایک عمدہ حکایت رقم

## حکایت

سنا ہی اوسی عہد مین ناگہان ‖ ہوا جوش زن بحر کوسی یہان
خرابی بڑہی جبکے سیلاب مین ‖ پڑی پیچ قسمت کی گرداب مین
دوبالا ہوا بحر کا اضطراب ‖ رگ جنبش بسمل بنی موج آب
قیام اک جگہہ پر نکرتا کہین ‖ کہڑی بہر نہ ساحل ٹہرتا کہین
یہانتک کہ وہ ڈر کی طوفان سے ‖ ہٹا جانب شہر میدان سے
خلائق کو پیدا ہوا انتشار ‖ کیا ڈر سی اکثر نی عزم فرار

یہانتک کہ تھی لاک سی تینتیس لک | ہوئی زر کی تحصیل زیر فلک

سخاوت کرم کی کوئی حد نہ تھی | عطای درم کی کوئی حد نہ تھی

دہش نی تہ آسمانِ دنی | فقیرون کو بھی کر دیا تھا غنی

شب و روز نواب عالی ہمم | گہر ریز تھی مثل ابر کرم

نہ پاتا کسی مین کوئی حرص و آز | ہر اک شکل تصویر تھا بی نیاز

اور اوس پر بھی یہ حسن کردار تھا | کہ دولت کا ہر سمت انبار تھا

خزانہ کیا جمع اتنا کہ بس | کہی دیکھکر چشم اہل ہوس

بتاتا ہون اشرفیون کا مین شمار | کہ تھین سہ لاک و بیست و یک ہزار

ہر اک اشرفی خاص جیپور کی | چمک جسمین خورشید پر نور کی

وہ جنگ دو جوڑہ مین لائی تھی ساتھ | کہ آئین وہ **نواب آصف** کی ہاتھ

جو مشہور ہی چار سو دور دور | زمانی مین افغانو نکا **رامپور**

اونہین کو خوش آئی تھی یہ سرزمین | بسا کر اونہین نے کیا رشک چین

اونہین کی توجہ سی آباد ہے | اونہین کا ہی جو کچھ یہ ایجاد ہی

ارادہ یہ تھا دور ایام مین | مرا بھی ہو کچھ نام اس نام مین

مگر یہ سمجھکر کہ اک شہر خاص | ہمیشہ سی رکھتا ہی یہ اختصاص

زمانی مین ہر سمت مذکور ہی | بہت **فیض آباد** مشہور ہے

مسمی کیا وقت آباد اسی | فقط **مصطفی** آباد سے

...نہین کے تصرف مین شام سحر — رہی شاہ آباد و حضرت نگر
محاصل سی اوسکی کرین کاروبار — کہ ہی چار دہ لاک چہبیس ہزار
ملازم جو رکہین پیادہ سوار — وہ تعداد مین ہون فقط چہہ ہزار
یہان آئی ہے جو اودہ کی سپاہ — شریک اوسکی ہی انگریزی سپاہ
عنایت کرین دونون فوجونکا خرچ — یہ مطلب ہوا عہدنامی مین در...
ضرورت کو آخر خزانہ کہلا — نکلوا کی پچپن لاک روپیہ
زرنقد کچہ صرف ہمت کیا — خوانین کو دی کی رخصت کیا
حضورِ شجاعؑ ولیدِ فرنگ — کیا پیش کچہ بابت صرف جنگ
ہوا پانچوین کو رجب کی رقم — پی رفع شر صلحنامہ بہم
گیارہ سو اکاسی ہجرت کی تہی — کہ باہم کی سب جہگڑی طی ہو چکی
یہان سی کیا ہمعنانِ ظفر — شجاع اودہ نی اودہ کو سفر
دل آسودہ و خرم و پرسرور — پہری عرش منزل سو رامپور
یہان آکی نوابِ والا مقام — ہوئی روز و شب مائلِ انتظام
عدالت سی توام رہا بند و بست — زبردست تہی حافظِ زیردست
ہوا شہرۂ عدل جو دور دور — ہزارون چلی جانبِ رامپو...
یہ ویرانہ دہ رشکِ جنت ہوا — طرب خانۂ اہلِ غربت...
رعایا کی کثرت دوبالا ہوئی — ترقی محاصل مین پیدا ہ...

غلط سمجھون گا اگلی دستور کو
نہ دون گا مین نذرانہ [illegible] کو

سوم یہ جدہر مسندِ خاص پر
وہ بیٹھین گی بیٹھون گا مین بھی ادہر

اگر حقہ آئی گا اون کی حضور
تو ہوگا مری سامنی بھی ضرور

چہارم مری روبرو تا قیام
نہون وہ کسی اور سی ہمکلام

مری اونکی ملکی کوئی گفتگو
نہ آئی کبھی غیر کی روبرو

امور ایسی انگریز فیصل کرین
جو تجویز ہو اہلِ کونسل کرین

چمرلین نی آکی جملہ پیام
کہا پیشِ نوابِ والا مقام

اونہون نی کہا یہ مجہی سب قبول
کرون گا سرِ مو نہ اس سی عدول

چمرلین صاحب ہوئی ذمہ دار
یہان آئی نوابِ والا تبار

ملی دونون دریای جود و کرم
بڑہا حد سی جوشِ محبت بہم

تکلف سی باہم ملاقات کی
ادا خوب رسمِ مدارات کی

ہوئی میہمانی بڑی دہوم سے
زیادہ تصور سی مفہوم سے

شجاع اودہ بھی بصد کر و فر
ہوئی دوسری دن یہان جلوہ گر

بنا خیمہ عرش منزل تمام
مشرف خانہ مہر گردون خرام

نظر کرکے سود و زیان غور سی
کیا عہد آپسمین اس طور سی

کہ نوابِ سرلشکرِ رامپور
رہین مالکِ کشورِ رامپور

سوا اسکے لین اور بھی دو محال
کرین رائی سی اپنی تحصیل مال

| | |
|---|---|
| اودہر کا مرا عزم اصلا نہ تہا | کسی کی کمک کا ارادا نہ تہا |
| زبردستی احباب لائی مجھے | مروت نی یہ دن دکہائی مجھے |
| وگرنہ مجھے کیا سروکار تہا | مین خود قصے جہگڑی سی بیزار تہا |
| چمر لین نے آکی وہ جملہ حال | کہا پیش نواب قدسی خصال |
| اونہون نی کہا آپ پہر جایئی | ابہی ساتہ اپنی یہان لایئی |
| مجہے اون سی اب کچہ خصومت نہین | وہ رنجش نہین ہی عداوت نہین |
| زیادہ حقوق اونکی ہین اور سے | وہ محسن ہین میری ہر اک طور سے |
| چمر لین آخر گئی پہر وہان | کیا ایک قلم حرف مطلب بیان |
| دیا عرش منزل نی سنکر جواب | نہایت مناسب سراپا صواب |
| مگر کیا ہی بدعہدیون کا علاج | کوئی اوسکا چارہ ہو ارشاد آج |
| ابہی کہا چکا ہون مین اونکا فریب | مبادا کوئی پہر ہو دہوکا فریب |
| مری اب ملاقات دشوار ہی | مجہی اسمین فی الجملہ انکار ہے |
| مری فوج کو یہ گوارا نہین | کرون مین خلاف اونکی یارا نہین |
| مراحل کے رہنا وہان بی خطر | محول ہی اس شرط و اقرار |
| کوئی نامی انگریز شرکت کری | حفاظت کی میری ضمانت کر |
| قسم کہا کی ایک عمدہ افسر وہان | کفالت کری اپنی مجہسی بیا |
| دوم یہ کہ جسدم ملاقات ہو | برابر کی رسم مدارات |

باقی تہی فوج اوسکی ہمراہ کی ۔ اوسیوقت بیباق تنخواہ کی
...ہرنا ہوا اونکا دم بہر محال ۔ دیا اپنی لشکر سی باہر نکال
...مرین لیکر وہ تازہ اسیر ۔ گئی پیش نواب مثل سفیر
...سنایا بیان ابن منصور کا ۔ کہا حال قیدی مقہور کا
زہی ہمت و اوج شان کرم ۔ وہی تہی غضب مین بہی ان کرم
اوسی دیکہکر قید مین دل فگار ۔ ہوئی داغ نواب گردون وقار
رہا کرکے اوس قید جانکاہ سی ۔ کیا مفتخر عزت و جاہ سے
دیا خلعت خسروانی اوسے ۔ کیا مورد مہربانی اوسی
مخاطب ہوئی پہر وہ قدسی ضمیر ۔ کمال عنایت سی سوی سفیر
کہا جا کی نواب جم جاہ سی ۔ یہ کہنا زبان ہوا خواہ سی
کہ اب آپ سی کچہہ خصومت نہین ۔ مری دل مین باقی کدورت نہین
ہوئی ہونی والی جو قسمت مین تہے ۔ اسی طرح اوسکی مشیت مین تہی
نہ میرا نہ کچہہ آپ کا فائدہ ۔ اسی قتل کرنی سی کیا فائدہ
خوشی سی معاف اسکی تقصیر کی ۔ نہ حاجت سزا کی نہ تعذیر کی
مری ہین جو اگلی حقوق آپ پر ۔ عوض مین کرین آپ بہی درگذر
ابہی عفو اسکی خطا کیجئے ۔ وہی پہلی خدمت عطا کیجئے
ارادہ ہی میرا بلا اشتباہ ۔ اسی راہ سی لون ولایت کی راہ

بہرِ جنگِ مظفری فوج پر — پڑی بار پلٹن کی کیون پیشتر
اودہر سے یہ تقدیم جب ہو چکی — اجل بہتون کی جان کو رو چکی
لیا ہمنی بہی ہمسے جو بن پڑا — شکایت ہی بیکار بیجا گلا
اسی آپ تحقیق کر لیجئے — کہین اور تصدیق کر لیجیے
نہ پہلی شرارت کہ ہرسی ہوئے — یہ بیجا ہدایت کہ ہرسی ہوئے
یہ سنکر چمپر لین رخصت ہوئے — ادا ساز رسمِ سفارت ہوئے
پہونچکر یہان خستہ دل نور سے — حقیقت کہی ابن منصور سے
اونہون نے جو تفتیش احوال کی — شرارت کہلی اوس بد افعال کی
قریب اور فوجین جو مامور تہین — کمین گاہِ دشمن مین مستور تہین
نشانی کہی واقعی روئداد — کیا میمنت نے یہ تازہ فساد
اسی کی طرف سے ہوئی ابتدا — اسی نے نیا فتنہ برپا کیا
شجاع اودہ سنکی یہ حال سب — ہوئی سخت برہم نہایت غضب
سیا قید اوس ننگ دارین کو — بلالیا اوسی دم چمپر لین کو
لیا پہر قدم رنجہ فرمائیے — اسی وقت اسی آپ لیجائیے
یہ کہتی گا نواب جم جاہ سی — عوض لیجیے اپنی بدخواہ سی
یہ میرا تمہارا گنہگار ہی — مگر سزا کا سزاوار ہی
گرفتار یا قتل اسی کیجئے — مناسب ہو جو کچھ سزا دیجیے

پی صلح آیا تھا جو پیشتر
روانہ کیا عرش منزل کی پاس
سفیرانہ آئین و آداب سی
مظفر کرکی آغاز و انجام کو
دیا عرش منزل نی اوسکو جواب
کیا عہد پر جو تمہاری عمل
اب انگریز جب تک نہ سن لینگی حال
یہ سنکر روانہ ہوا وہ سفیر
سنا تھا جو نواب محصور سی
چمرلین بنکر اوسی دم سفیر
لحاظ مراتب سی آداب سے
پس گفتگوی محبت اثر
سبب کیا ہوا آپ جو روز جنگ
...فا ہو کی آئین و دستور سے
...لٹی اسقدر فوج میدان مین
...ا عرش منزل نی بیچ ہی چال
...عہد ایسی پیمان و اقرار کے

شجاع اودہ کی طرف سی آیا

وہ آکر خوانین مین سبی ہراس
ملا آسمان جاہ نواب سی
کیا عرض خدمت مین پیغام کو
نہین یہ سفارت قرین صواب
پڑا راست بازی مین اپنی خلل
ہماری تمہاری صفائی محال
گیا پیش نواب روشن ضمیر
کیا التماس ابن منصور سی
گئی خود سُو کوہ گردون نظیر
ملاقات کی جا کی نواب سے
کہا ای خداوند فرخندہ فر
ہوئی صلح کی عہد و پیمان سے تنگ
لڑی لشکر ابن منصور سے
اوٹھی خون کی موج میدان مین
ولیکن مرا ہی یہی ہی سوال
ہوئی مرتکب کیون وہ پیکار کے

نہ بن آئی کچھ ابن منصور سے | شب و روز گھیری رہی دور سے
جب اسیر گئی چند مدت گذر | نہ تدبیر کوئی ہوئی کارگر
بلا کر شجاع اودہ لین سے | ملی بڑہ کی اک دن چمر لین سے
کہا آپ اس مورچی کو اگر | اوڑا دیجئی سیل بم مار کر
تو صد لک ابھی سکہ سیم خام | کرون نذر سرکار والا مقام
کہا اوسنی زنہار ممکن نہین | کسی طرح یہ کار ممکن نہین
اگر کوئی بارہ برس مین اسی | کری فتح بم سیل سے توپ سی
تو ہم قائل اوسکی لڑائی کی ہون | ثنا خوان نبرد آزمائی کی ہون
یہ سنکر ہوئی ابن منصور داس | نگاہون مین پہرنی لگی شکل یاس
کہا پہر مداوای تسخیر کیا | یہ کیونکر مقید ہون تدبیر کیا
چمر لین نی سنکی یہ گفتگو | کیا عرض نواب سی دو بدو
کہ پہلے وہان بہیجی ایک سفیر | کری جاکی دریافت ما فی الضمیر
بتادی کی کچھ قول و اقرار کا | سبب پوچہی اس جنگ پیکار کا
کہی باوجود اتنی پیمان کے | لڑی آپ کی فوج کیون جان کے
جواب اوس طرف سے جب آجای گا | جو فرمایئی گا کیا جای کا
اوسیوقت نواب فیروزمند | اسی مشورے پر ہوئی کاربند
بلایا سفیر خرد کار کو | اوسی مرد پاکیزہ گفتار کو

یہ دیکھا کہ خالی ہی میدانِ جنگ
نہ پلٹن ہی باقی نہ سامانِ جنگ

فقط اک طرف چند مردانِ کار
دلیرانہ ہین ہمدمِ کارزار

غبار اوٹھکی چھایا ہی بدلی کیطرح
چمکتی ہی تلوار بجلی کیطرح

دیا حکم ابھی جا کی لاؤ خبر
یہ کیسے قیامت ہی برپا ادہر

ادہر فوج پروار کرتی ہوئی
شجاعون سے تلوار کرتی ہوئی

کیا گرم مہمیز سے راہوار
بڑہی عرش منزل سو کوہسار

کہ اتنی مین آیا وہ خواجہ سرا
پریشان و مجروح پُرخون قبا

کیا شکوہ نوابِ جم جاہ کا
کہا ماجرا قتلِ ناگاہ کا

کہ مین حسبِ ارشاد ہر رنگ سے
رہا تا تہ کھینچی ہوئی جنگ سی

خوانین کی تیغ چلتی رہی
ادہر جان تن سی نکلتے رہی

یہان تک کہ پلٹن مری کٹ گئی
کمینگاہ مقتولون سی پٹ گئی

شجاع اودہ سنکی یہ ماجرا
ہوئی سخت برہم نہایت خفا

کہا دل مین افغان سب ایک ہین
بظاہر مخالف بد و نیک ہین

دیا حکم لشکر کو پیچھا کرے
ملین جس جگہہ وار اپنا کرے

کری گھیر کر قتل اک ایک کو
سلامت نچھوڑی بد و نیک کو

یہ لیکے غمِ مرگ انبوہ مین
وہ جا کر چھپی دامن کوہ مین

سمجھ کر اوسی قلعۂ کوہسار
کہی تو یون سی مورچی استوار

یہ معلوم ہوتا ہی انداز سے
ہویدا ہی یہ باہمی ساز سے

کہ ہم لوگون سی دل مین بدظن ہین آپ
پٹھانون کی در پردہ دشمن ہین آپ

اودہر **حافظ الملک** کو وقتِ جنگ
دغا دیکی چپ ہو رہی بید رنگ

وہ کام آئی اون کی سراسر سپاہ
ہوئی بہاگ کر کشتہ خستہ تباہ

اودہر ہم سی یہ کی کہ پیش نظر
تڑپتی ہین صد ہا پڑی خاک

ہنوز انکی نواب عالیجناب
بزرگانہ کچہ دی رہی تہی جواب

کہ پہر ایک باڑہ اور آکر پڑی
اجل جسکی ڈر سی ہوئی اوٹہ کہڑی

نہ تاب آئی پہر اوس فلک جاہ کو
اوٹہی جوش مین قتلِ بدخواہ کو

کہا لشکرِ عازمِ جنگ سے
سمجہ لو اب اس فوج بی ننگ سی

تہور کے عالم مین خود بیشتر
بڑہی سب سے آگی بشکلِ نظر

یہ فرماتی ہین ایک عالی تبار
کہ مین بہی تہا گہوڑی پر اوسدن سوار

یہ دیکہا کہ نواب گردون جناب
لیی ہاتہ مین تیغ الماس تاب

اوسی فوج پر جا پڑی مثل برق
غضب کی چلی تیغِ مشتاق فر

ہوئی سیکڑون غرقِ بحرِ ہلاک
ہزارون گری خستہ بالای خاک

گہڑی بہر مین نواب نی کاٹ کر
وہ پلٹن وہین ڈال دی خاک

تہی فرزند منصور اوسدن سوار
سرِ موجِ فیلِ گردون

یکایک جو دیکہا اوٹہا کر نظر
ہوا اور ساماں اودہر جلوہ

بجی فتح کی شادیانی ادہر ۔ ادہر ہوگئی فوج زیر و زبر
خوانین لشکر ہوا ہو گئے ۔ پریشان سب جابجا ہو گئے
ہزیمت کی ہاتہون سے سامان جنگ ۔ پڑا رہ گیا روز میدان جنگ
یہان تو یہ عالم ہوا طور یہ ۔ اب آگی سنو تم مزا اور یہ
کہ تہا میمنت ایک خواجہ سرا ۔ شریر و ستم پیشہ و کج ادا
نجیبون کی پلٹن کا سردار تہا ۔ کمیدان وہ زشت کردار تہا
کیا اوسکی پلٹن نی آکر بیان ۔ کہ یہ بہی ہی اک گردش آسمان
کہ دو لشکر اس معرکی مین لڑے ۔ ہوئی تیغ افشان ملائم کڑی
ولیکن نہ رنجک ہماری اوڑی ۔ نہ ایسی مین بہی چاند ماری اوڑی
نہ فیر ایک رن بہی دونالی ہوئی ۔ ہماری نہ بندوق خالی ہوئی
یہ سنکر کہا میمنت نی کہ خیر ۔ یہی ہی تو تم بہی کرو چند فیر
اونہون نی وہین ہنگم پیش و پس ۔ نکالی دل خون شدہ کی ہوس
مقابل جو نواب کی تہی سپاہ ۔ اوسی سے وہ خلشی ہوا بدخواہ
پڑی باڑہ پلٹن کی جو بیخبر ۔ تڑپنی لگی سیکڑون خاک پر
دلون مین ہوا سبکی پیدا ہراس ۔ گئی مضطرب عرش تک انکی یاس
کیا عرض کیا اسمین اسرار ہین ۔ یہ کیسی باہم قول و اقرار ہین
ہمین نا روا منع ہیکار سے ۔ ادہر سی یہ گولی کی بوچہار ہی

یہ پیغام لیکر گیا جب سفیر — کہا پیش نواب آفاق گیر
اسی عہد پر دونون فرخ تبار — رہی روز و شب مستقل استوار
مقابل کی فوجون سی فرما دیا — اس اقرار باہم کو سمجھا دیا
صف آرا ہوئی دونون لشکر بہم — دلونسی کیا استقامت نی رم
پس و پیش و قلب و یمین و یسار — کیی فوجون نی مورچی استوار
شریک شجاع اودہ وقت جنگ — صف آرا تھی یک سمت فوج فرنگ
ہوئی تیسری دن لڑائی شروع — دلیرانی کرنی لگی صفائی شروع
پڑین توپون پر ہر طرف بتیان — ہوا مین دہوان بنگیا آسمان
نہ باقی رہی جبکہ امید خیر — فوج سی بڑہ کی جنرل نی فیر
پڑی فوج کی باڑہ جب فوج پر — اوڑی سیکڑون مرد بی بال و پر
شجاع اودہ کی دلاور بڑہی — پی جنگ شمشیر لیکر بڑہی
ہوئی ہونگی توپون کی دو چار فیر — آئی نظر دفعۃً اور سیر
کوئی گولہ انگریز کی توپ کا — شہادت کا پیغام لیکر چلا
پڑا سینہ حافظ الملک پر — صدمی سی جسکی گری خاک پر
ہوئی رہنما سوی جنت اجل — اوسیدم گئی روح تن سی نکل
رہی دو گہڑی چند افسر لڑے — رہی ہمرہ فوج بیدل کہڑی
جو بہڑکی سوا آتش کارزار — پران ہوئی سب برنگ شرار

طبیعت مین ناحق شناسی نہین　　مجھی عادتِ ناسپاسی نہین
عنایت کرم سی زر و مال سی　　مری آپ محسن ہین ہر حال سے
شرافت نجابت سی گذرا نہین　　مین ابتک وہ احسان بہولا نہین
بدی کا مری دلمین آنا محال　　مقابل ہون مین آپ سی کیا مجال
مجھے دشمنون سی بگڑنا نہین　　کسی طرح منظور لڑنا نہین
یہی **عرش منزل** نے بہیجا جواب　　کہ مین بہی نہین کینہ جوی جناب
مگر کیا کرون سخت مجبور ہون　　خوشامد سی **حافظ** کی معذور ہون
بلا ہو گئی وضعداری مجھی　　یہان لائی بی اختیاری مجھی
بہت مینی چاہا کنارا کرون　　رفاقت نہ انکی گوارا کرون
ولیکن نہ ممکن رہائی ہوئی　　نہ **حافظ** کی میری جدائی ہوئی
**وزیر الممالک** نی سنکر پیام　　اوسی دم یہ بہیجا مکرر پیام
کہ اچہا مع فوج و طبل و نشان　　چلی آیئی آپ اوٹھکر یہان
یہان رہیئی دنرات آرام سی　　نہ کچھ کام رکھیئی کسی کام سے
بہم صلح ہو یا کہ پیکار ہو　　مزاجِ مبارک نہ بیزار ہو
کہا وضعداری کی یہ ہی خلاف　　کہ مین چہوڑدون ساتھ روزِ مصاف
مگر ہان یہ ممکن ہی ہنگام جنگ　　چلی اس طرف سی نہ تیر و تفنگ
بشرطیکہ اسکا اودہر بہی خیال　　رہی روزِ میدان جنگ و جدال

اسی طرح ہر ایک نی ہیہ رنگ | دیا **حافظ الملک** کو صرف جنگ
اونہون نی کیا لشکر آراستہ | دلون سی ہوئی مہر برخاستہ
وہ کل جانشینانِ سردار کو | چلے لیکے ہمراہ پیکار کو
دلِ بعض خاصانِ درگاہ مین | عداوت ہوئی جوش زن راہ مین
کیا **عرش منزل** سی آکر بیان | اگر آپ دین حکم تو ہم یہان
ابہی حافظ الملک کو کرکی قید | بہلا دین فریب و دغا کر و شید
شجاع اودہ کی حوالی کرین | لڑائی نہ گوری نہ کالی کرین
دیا **عرش منزل** نی اونکو جواب | مناسب نہین ناصواب ارتکاب
دغا بادولت کا شیوا نہین | یہ سفلون کا ہی کام اپنا نہین
کیا لاکہ اصرار احباب سنے | نہ مانا کسیطرح نواب سنے
کیا کوچ **بلہٹ** سی لشکر کے سات | روانہ ہوئی شوکت و فر کی سات
پہونچکر لڑائی کی ارمان مین | پڑی **لال کہیری** کی میدان مین
مقابل ہوئی دونون لشکر وہان | نظر آنی سامان محشر وہان
شجاع اودہ نی سنی یہ خبر | کہین **عرش منزل** بہی شامل اودہر
روانہ کیا ایک اپنا سفیر | اوسی وقت خدمت مین پونہچا سفیر
بجالاکی تسلیم آداب سے | کیا عرض پیغام نواب سی
کہ مجکو خصومت نہین آپ سی | خلاف و عداوت نہین آپ سے

مری آپ آقا کی فرزند ہین | خداوند نعمت کی دلبند ہین
اگر لیکے میرا علاقا مجھے | نہ دین آپ تو کیا ہو دعوا مجھی
لڑائی کی صورت مین بدنام ہون | کرون وضعداری تو ناکام ہون
ہمیشہ خیال اسکا آتا رہے | مرا ملک قبضی سی جاتا رہے
کہا بدگمان ہی جو ایسا مزاج | تو پہر ہمسے شوری کی کیا احتیاج
ہمین مشوری سی کناری کرو | جو کچہ دلمین آئی تمہاری کرو
جو اوٹہی ابا کرکے اس باب سے | کیا عرض حافظ نی نواب سی
کہ واللہ جب تک ہی یہ معرکا | نہ چہوڑونگا دامن کبہی آپ کا
کہا مین کہین اور جاتا نہین | بہانی سی آنکہین چراتا نہین
بلا کر خوانین لشکر وہین | رہی ہمدم شوکت و فر وہین
ادہر حافظ الملک نی بیخطر | سمجہکر نصارا کو امداد پر
سو ابن منصور بہیجا جواب | لکہا ناپسندیدہ و ناصواب
اونہون نے پڑہا جب وہ مضمون پوچ | اوسیدم دیا فوج کو حکم کوچ
دلیران لشکر بڑہی بیدرنگ | مسلح چلی سوی میدان جنگ
ادہر حافظ الملک بہی چار سو | ہوی نامدارون سی امداد جو
وساطت سی نواب حسم جاہ کے | مدد وانکی ہراک نی دلخواہ کی
دی فتح خان کی پسر نے نہین | زر نقد دو لاکہ اسحال مین

کہا آپ پر قرض ہی یا نہیں | ا ہی تو بیجا تقاضا نہیں
زر قرض بہت ادا کیجئے | ۔ وعدہ کیا ہی و
کہا کوئی میرا معاون نہین | ون مین سبیل اسکی ممکن
کہا پہر کٹہیر کے سبب نامور | ین متفق ہو کی تدبیر ز
مری حصی مین جس قدر آئی گا | اوسیوقت حاضر کیا جای گا
۔ عائد ہو تم پر کرو تم ادا | سوا اسکی ممکن نہین فیصلا
، ای سزاوار تاج و نگین | طرح کچہ مجہسی ممکن نہین
، مین تمہاری بہی حصی کا زر | ونگا ادا بی طلب وقت پر
، یہ تو تدبیر اچہی نہین | یہ ذلت یہ تحقیر اچہی نہین
نہین خوب اظہار افلاس کا | مناسب نہین تذکرہ یاس کا
سوا اسکی کچہ اور ارشاد ہو | ئی بی خلش طور ارشاد ہو
دیا حافظ الملک کو یون جواب | بتادی تامل سی راہ صواب
اونہین شہجہان پور دیدیجئی | پس چند مدت چہڑا لیجیی
کہا دی تو مین دون مگر ہی خیال | زبردست کو دی کی لینا محال
، ہی اگر کچہ غم دستبرد | مجہی تم کرو وہ علاقہ سپرد
ادا کرکے مین قرض اونکا تمام | علاقہ تمہین پہیر دونگا تما
یہ سنکر ہنسی خان والا تبار | ، ای فریدون   وقا

یہ کہہ سنکی نواب رخصت ہوی | روانہ سوی قصرِ دولت ہوی
اودہ مین پہونچکر بس اضطراب | روانہ کیا اک خریطہ شتاب
یہ حافظ کو لکہا کہ آپ اسقدر | زرِ قرض ادا کیجیے جلد تر
ادای زرِ نقد اگر ہو محال | مجہے دیجیی آپ کوئی محال
وصول اوس سی کرکے مین قرضہ تمام | اوٹہا لونگا قبضہ فقط والسلام
اوسی پڑہ کی حافظ نی پروانہ کی | نظر اصلِ مطلب پر اصلا نہ کی
یہ سمجہے کہ لکہا مرا بالیقین | ابہی تک گورنر کو پونہچا نہین
خریطی کی نسبت ابہی دوبدو | نہین پیش آئی کوئی گفتگو
اوسی حال مین ہوکی پر اضطراب | روانہ کیا پہر خریطہ شتاب
اعادہ کیا حالِ مذکور کا | ارادہ لکہا ابنِ منصور کا
دمِ ختمِ نامہ سپردِ قلم | کیا یہ بہی مضمونِ حسرت رقم
تعجب ہے یہ عدل سرکار سی | کہ ہم حسنِ اخلاص سی پیار سی
کرین آپ کی خیرخواہی مدام | مٹائین مخالف ہمین صبح و شام
بلا کر ادہر شاہ آباد سے | کہا حال نواب باداد سے
دکہایا وہ خط ابنِ منصور کا | سنایا الم شہجہانپور کا
کہا کوئی تدبیر بتلائیے | مناسب کچہ ارشاد فرمائیے
زبس بد و فطرت سی تہی حق پسند | نکرتی رعایت کو مطلق پسند

کہ اچھا یہ مضمون سارا غلط    سراپا تو ہم ہمارا غلط
تقاضای دل یاد فرمائیے    جواب اسکا ارشاد فرمائیے
نگہداشت لشکر ہی کسکے لیے    قواعد برابر ہی کسکے لیئے
عدو کون ہی کسنی کی سرکشی    یہ منظور کس پر ہے لشکرکشی
گورنر بہادر سی کرکے خطاب    دیا ابن منصور نے یہ جواب
کہ دشمن تو پوشیدہ میرا نہین    کوئی جن نہین ہی فرشتا نہین
زمانہ ہی واقف کہ جب ہوکی پست    مرہٹو نسی حافظ نی کہائی شکست
دم صلح دلوا کی چالیس لاکہہ    بڑہائی کٹیہر کی ملکون مین ساکہہ
وہ میرا زر قرض دیتی نہین    کبہی نام دینی کا لیتی نہین
شب و روز بدلی ہین احسان کے    شرارت کیا کرتی ہین جان کے
وہ باندازی و فتنہ و جور سے    نہین باز آتی کسی طور سے
اس احوال کو پاکی موقع محل    مین کہتا ضرور آپ سی آجکل
یہ اچھا ہوا ذکر جو آگیا    حضور آپ کی فیصلہ پاگیا
محبت رہی یا پڑی کچہ فتور    زر قرض حافظ سی لونگا ضرور
گورنر نی سنکر کیا کچہ سکوت    کہا پہر کہ دعوی تمہارا ثبوت
یہی نا دہندی ہی اونکی اگر    تو شرکت سی ہرگز نہین در گذر
موافق شرائط کی ہم وقت جنگ    کرینگی کمک آپ کی بیدرنگ

تردد سی آیا نہ آنکھون مین خواب — رہی رات بھر ہمدم اضطراب
گورنر بہادر نی وقت سحر — سجا اک مکان اپنی انداز پر
ہوئی جمع حکام شہر و دیار — بچھائین گئین کرسیان زرنگار
گئی ابن منصور شوکت کی ساتھ — گورنر ملی اوٹھہ کی عزت کی ساتھ
ادا کرکی رسمین ملاقات کی — ہوئی بحث ملکی مہمات کی
لحاظ مراتب سی آداب سی — گورنر نی پوچھا یہ نواب سی
دم جنگ سرکار فرخندہ فر — ہوئی آپ سی صلح کس عہد پر
جو لکہا گیا عہد نامہ بہم — ہوئی اوسمین کیا کیا شرائط رقم
بیان آپ نی کین وہ شرطین تمام — گورنر نی سنکر پس اختتام
خریطہ دیا ابن منصور کو — کہا دیکھئی اپنی مسطور کو
نہین ہی اگر صلحنامہ غلط — تو پہر کیا بلا ہی یہ مضمون خط
کہا واقعی راست تقریر ہی — یہ بیشک ہوئی میری تحریر سے
مگر اوس زمانی مین سرکار سے — نہ تھی صلح اس شرط و اقرار سی
لڑائی تھی یکسر کی میدان مین — مین تہا ساتہ لشکر کی میدان مین
جو لوگون نی دیکھا مکرر اوسی — ہوئی منفعل دل مین پڑہ کر اوسی
نہ تھی اوس مین تاریخ تحریر کی — غلط تھی بنا جملہ تقریر کی
کوئی بات آخر نہ جب بن پڑی — گورنر یہ کہنی لگی اوس گھڑی

غضب کا ہوا دلمین پیدا ہراس — رہی ہوش برجا نہ قائم حواس
کری جب نہ تدبیر سی — ہوئی رہنمائی یہ تقدیر سی
گئی وقت شب میر منشی کی پاس — پریشان وآشفتہ و بدحواس
، کوئی تدبیر بتلائیی — مری کام بہی آج کچہ آ ئی
، اوسنی کو بندہ برباد ہو — بجا لائی جو حکم ارشاد ہو
کہا اوس سی نواب نی حال سب — سنایا تردد کا اپنی سبب
اوسیدم خریطی منگا کر تمام — پڑہی پیش نواب والا مقام
اوسی دیکہکر ہنس پڑا وہ دلیر — ، واہ واکیون نہو میری شیر
جو پوچہا شجاع نکوکیش نی — منشی دوراندیش سنی
دبیر آپ کا تہا بہت ہوشیار — نظر کرکے آغاز و انجام کار
ورم خستم تحریر مطلب کہین — مہینے کی تاریخ لکہی نہین
گورنر اگر آپ سی دو بدو — خریطی کی نسبت کرین گفتگو
تو کہدیجئی گا یہی برملا — بلاشک ہی میرا یہ بہیجا ہوا
اون دنون ایسی صورت تہی — بہم راہ و رسم محبت نہ تہی
خصومت سے ہردم سروکار تہا — عداوت کا ہر وقت اظہار تہا
مری آپ کی جنگ بکسر مین تہی — بہم دشمنی دونون لشکر مین تہی
ی ابن منصور شاد — وہان سی یہہ ری خبر وبامرا

شجاع اودہ کی ہی دل مین فتور          کوئی فتنہ برپا کرینگی ضرور
یہ سن سنکی نواب گردون حشم          ہوئی دل مین آزردہ و پر الم
کہا **حافظ الملک** سی چند بار          ریاست کا مٹ جای گا اعتبار
کرو دور دل سی در اندازیان          نہین خوب یہ فتنہ پردازیان
مگر وہ نہ باز آئی اس بات سی          رہی شاد اپنی خیالات سی
یہان تک کہ نواب فرخندہ فر          چلے آئی آزردہ ہوکر ادہر
انہون نی پس شادی بی قیاس          خریطہ وہ بہیجا گورنر کی پاس
اوسی دیکہتی ہی وہ فرخ سیر          ہوی آتش قہر سی پر شرر
اوسی وقت لکہا کہ جلد آئیے          ضروری ہی کچہ کام سن جائیے
کسی وجہ سی اون دنون بیشتر          گورنر بنارس مین تہی جلوہ گر
مع چند خاصان عالی وقار          چلے ابن **منصور** فرخ تبار
کیا آب دریا سی جب دم عبور          ہوی خیر سے داخل کانپور
تردد مین بیٹہی تہے ابن وزیر          کہ اک عرش منزل کا پہنچا سفیر
حضوری مین حاضر ہوا راہ سی          خریطہ دیا عزت و جاہ سے
کمر مین اوسی رکہہ لیا بی پڑہی          سفر کے تردد مین آگی بڑہی
پہونچکر بنارس مین آیا خیال          کہ دیکہین تو کیا ہی خریطی مین حال
پڑہا جس گہڑی رنگ فق ہوگیا          جگر خنجر غم سی شق ہوگیا

یہانتک حافظ کی لخت جگر ۔۔۔ حضوری مین حاضر ہوئی بخطر
عنایت مع لفظ خان نام تہا ۔۔۔ جوان بخت فرخندہ فرجام تہا
شجاع اودہ کی وہ نوکر ہوئی ۔۔۔ کسی فوج کی خاص افسر ہوئی
نصارا سی جسدم کیا قصد جنگ ۔۔۔ قریب آگیا وقت تیر و تفنگ
مناسب یہ سمجھے کہ اس راز کو ۔۔۔ لکہین اپنی یاران دمساز کو
رقم کرکی آخر یہ راز نہان ۔۔۔ خریطہ کیا سوی بنگش روان
سمجہکر ہم آواز و ہمراز دل ۔۔۔ لکہا خفیہ حافظ کو بہی ساز دل
انہون نی جو پایا یہ موقع محل ۔۔۔ محبت سے باہر گئی پہر نکل
طلب کرکے نواب جم جاہ کو ۔۔۔ دکہایا مضامین دلخواہ کو
کہا جو سلوک ابن منصور سے ۔۔۔ کئی آپ نی بڑہ کی مقدور سی
سوای ضرر صرف بیکار زر ۔۔۔ ہوا کیا نتیجہ ملا کیا ثمر
یہ مانا کہ فکر گذشتہ محال ۔۔۔ تاسف ہی بیکار بیجا خیال
غرض اس سے یہ ہی کہ پہر آجکل ۔۔۔ ملا ہی وہی وقت و موقع محل
یہ تحریر ہی ابن منصور کی ۔۔۔ نگارش ہی نواب مغرور کی
سمجہکر شفیق و پر ارمان مجہی ۔۔۔ خریطہ یہ بہیجا ہی پنہان مجہی
ارادہ ہی میرا بہی بی ہراس ۔۔۔ اسی بہیدون مین گورنر کی پاس
سرافراز ہون خیر خواہی سی مین ۔۔۔ بچون انکی جور و تباہی سی مین

وہان سی سمجھکر تمھین مہربان — مصیبت کی عالم مین آیا یہان
دیا ہای تمنی یہی ایسا جواب — کہ جس سی دو بالا ہوا اضطراب
نہ **حافظ** معاون نہ تم چارہ گر — بتاؤ کرون کیا مین جاؤن کدہر
کہا خان بنگش نے میری صلاح — یہی ہی کہ کل آپ وقت صباح
چلی جائین تنہا گورنر کی پاس — اسی طرح بی خوف و بیم و ہراس
ابہی ہی عملداری انکی جدید — حکومت مین چندان نہین ہین شدید
رعایت ہی ہر وقت مد نظر — مدار ریاست ہی تالیف پر
تعجب نہین آپ سی دو بدو — گورنر کرین صلح کی گفتگو
اگر سب نہین کچہ تو ملک حضور — کسی شرط پر چہوڑ دینگی ضرور
بسر ہوگی پہر جاہ و اقبال سی — بدل جائی گا حال اس حال سی
سمجہکر وہ اس پند کو سودمند — ہوئی بی غم این و آن کارمند
منگا کر سبک سیر اک راہوار — ہوئی **ابن منصور** تنہا سوار
گورنر سی جا کر ملاقات کی — اونہون نی بہت کچہ مدارات کی
کیا مسترد ملک اون کو مگر — کئی شرط پر چند اقرار پر
وہین میر منشی نی لیکر قلم — کیا عہد نامہ یہ باہم رقم
[illegible] سرکار انگلشیہ کی خیر خواہ — رہین ابن منصور شام و پگاہ
[illegible] بیت گورنر کرین — دوامی مصارف کا ذمہ کرین

ہوئی سنکی فی الفور بنگش سوار — بڑہی پیشوائی کو با صد وقار
اور رسمِ تسلیم کی دور سے — ملی ابن نواب منصور سے
لی آئی ارا کینِ دولت کی ساتہ — اوتارا بڑی شان و شوکت کے ساتہ
تواضع مین لطف و مدارات مین — دقیقہ نچہوڑا کسی بات مین
دمِ صحبتِ تخلیہ یک بیک — شجاعِ اودہ نی طلب کی کمک
کہا خانِ بنگش نے ای جم وقار — کوئی عذر مجکو نہین زینہار
مگر کیا کرون سخت مجبور ہون — ستمدیدۂ فوجِ مغرور ہون
نہین میری قابو مین نوکر مرے — سپاہی مری ہین نہ افسر مری
دمِ جنگ حیلون کی آثار ہین — مجہی قتل کرنیکو تیار ہین
بدی دل مین ہی ضعفِ ایمان مین — مبادا دغا دین یہ میدان مین
یہی باعثِ عذر و انکار ہی — اسی سی یہ بی لطف گفتار ہی
وگرنہ مین حاضر ہون ہر حال سی — مددگار ہون جان سی مال سے
کہا داے بی اعتباریِ بخت — دکہایا فلک نی عجب روزِ سخت
ہمارا کی لشکر نی دیکہ شکست — امورِ مملکت کا کیا بند و بست
زمانی کی ہاتہون سے ہوکر تباہ — گیا پاس **حافظ** کی بہر پناہ
او نہون نی وہ کی کج ادائی کہ بس — نہ باقی رہی دلمین کوئی ہوس
جواہر مری پاس تہا جس قدر — وہ سب لیکی باندہی کمر قتل پر

پہونچکر یہان خرم و تازہ رو | ہوئی داخل لشکر جنگ جو
کیا جمع اعیان درگاہ کو | کہا سب سے مضمون جان کاہ کو
حقیقت کہی ابن منصور کی | سنائی دغا خان مذکور کی
وہ سن سنکی یہ حال فرزانگی | ہوئی آفرین خوان مردانگی
کئی روز تک کل پیادہ سوار | رہی اپنی اپنی جگہہ ہوشیار
کہ لائین نہ حافظ حرارا کہین | غضب مین نہون لشکر آرا کہین
تردد نکرنا پڑی وقت جنگ | مقابل یہی فوج ہو بیدرنگ

## رفتن وزیر الممالک نواب شجاع الدولہ بہادر سمت فرخ آباد از اعانت جناب معلی القاب نواب فیض اللہ خان صاحب بہادر و استقبال نمودن نواب احمد خان بنگش و مہمان داشتن بخانۂ دلکش

میسر کہان مجکو ساقی شراب | جفای فلک سی ہون خانہ خراب
نہین چین دنیا مین دم بہر مجہے | پہر آتا ہی گہر گہر مقدر مجہے
کہون کس سی مین دربدر بیچارگی | سناؤن کسی حال آوارگی
کہ جب ابن منصور فرخندہ فر | ہوئی فرخ آباد مین جلوہ گر

کہا میری نزدیک بنگش کی پاس | قدم رنجہ فرمایئی بی ہراس
کہ مہمان نوازاونسی بہتر نہین | پہونچکر وہان پہر کوئی ڈر نہین
یہ ٹہہراکی وہ دونون والا گہر | سنبہالی ہوئی اوٹہی تیغ و تبر
دلیرانہ ایک سمت پر جہک پڑی | نظر آئی روزن مین شیشی جڑی
اونہین قبضۂ تیغ سے توڑ کر | نکل آئی باہر وہ فرخندہ فر
لگا رکہی تہی تین گہوڑی وہان | ہم آہنگ وہم و خیال و گمان
کیا ایک پر وہ زر نقد بار | ہوئی دونون دو برق وش پر سوار
وہان سی چلی مثل صرصر روان | نگاہ خلائق سی ہوکر نہان
کہی ساتہ دو معتبر جان نثار | دلیر جہان رستم روزگار
کہا وقت رخصت کہ ای حشم ہم | خدا حافظ اب گہر کو جاتی ہین ہم
نگاہ عدو سی بچائی ہوئی | چلے جایئی باگ اوٹہائی ہوئی
تہکی یا مری راہ مین راہوار | نہ دم لیجئی گا کہین زینہار
اوسی چہوڑ کر دوسری پر شتاب | عنان تاب ہونا دم اضطراب
زر اشرفی بی غم خورد و برد | انہین کیجئی گا برابر سپرد
یہ نقد امانت کو پیش حضور | حفاظت سی حاضر کرینگی ضرور
امید انسی مجہکو دغا کی نہین | توقع وقوع خطا کی نہین
غرض وہ گئی فرخ آباد کو | یہ راہی ہوئی شاہ آباد کو

مگر کچھ مجھی اسکی پروا نہین | کوئی فکر و اندیشہ اصلا نہین
اسی واسطے صرف آیا ہون مین | ضروری سب اسباب لایا ہون مین
یہ ذمہ ہی میرا کہ اس قید سے | چھڑا لیچلون گا کسی کید سے
نہ آفت کوئی جان پر آئی گی | ہوا بھی نہ گرو آپ کی پائی گی
پی صرف اک لاکھہ کی اشرفی | اوسیوقت نواب نی پیش کی
**وزیر الممالک** اوسی دیکھکر | ہوئی چشم تر اپنی افلاس پر
کہا اسقدر اشرفی کیا کرون | کہان انکو مین صرف بیجا کرون
اوٹھاؤن یہ بار گران کس طرح | مین لیجاؤن انکو کہان کسطرح
تکلف مجھی کچھہ نہین آپ سے | بہت شاد ہون مین حزین آپ سے
اگر ہو سکی **حافظ الملک** سی | جواہر مری تم دلا دو مجھے
کہا اسمین میرا نہین اختیار | سنین گی نہ **حافظ** مری زینہار
خوشامد سی تدبیر سے جور سے | یہ ممکن نہین ہی کسی طور سے
تکلف مناسب نہین آپ کو | یہ اصرار واجب نہین آپ کو
نذر اشرفی لین عنایت کرین | ہماری قبول آپ دعوت کرین
جہان آپ تشریف لیجائین گی | مری معتمد اسکو پہنچائین گے
کہا ابن منصور نی مہربان | مین اسوقت آفت مین جاؤن کہان
کسیکو نہین پاس احسان کا | زمانہ ہی دشمن مری جان کا

کیا منع ہنگامۂ عام سے | ڈرایا عداوت کی انجام سی
یہ رہجای گا سب دہرا طاق مین | ہمین ہون گی بدنام آفاق مین
اوسیوقت وہ خسرو نامور | ہوئی جلوہ گر پشت رہوار پر
کیا گرم اسپ سبک گام کو | کہ ہان پوہنچی اوسدم کہ حمام کو
پی غسل نواب جانی کو تہے | ہوادار اپنا منگانی کو تہے
پہونچکر گہڑی دو گہڑی پیشتر | یہ ٹہہری کسی موقع خاص پر
جب آئی وہان ابن منصور بہی | ملی بہی ہوئی دل مین مسرور بہی
محبت کی ہونی لگی گفتگو | دلون سی نکلنے لگی آرزو
کٹہرے نواب جسم پاسبان | یہ کہنی لگی اون سی راز نہان
کہ حضرت ہین کس خواب خرگوش مین | سنبہلیے ذرا آیئے ہوش مین
ارادی یہان دل مین کچہ اور ہین | دغا کی نیت ظلم کی طور ہین
نکلنا اگر ہو نکلیے ابہی | یہان سی مری ساتہ چلیے ابہی
شجاع اوسکی سنکی ششدر ہوئی | نہایت پریشان و مضطر ہوئی
کہا کیا کرون سخت معذور ہون | مین اسوقت ہر طرح مجبور ہون
نہ اسباب کوئی نہ سامان ہی | فقط مین ہون یا اک مری جان ہے
نکلنی کی تدبیر کیونکر کرون | مداوای تقدیر کیونکر کرون
کہا گو کہ اس امر کو جان کی | عدو ہونگی حافظ میری جان کی

تمہاری ہزاروں ہین دشمن یہان ۔ مبادا کہ ہو کوئی ایذا رسان
مین بدنام ہون کو بکو دہر مین ۔ قیامت کا ہنگامہ ہو شہر مین
یہی رای ہی چند افسر مرے ۔ قدیمی ہواخواہ نوکر مرے
شب و روز خدمت مین حاضر رہین ۔ ہمیشہ اطاعت مین حاضر رہین
خبر رکہین دنرات ہر حال کی ۔ حفاظت کرین جان کی مال کی
یہ سنکی نواب آشفتہ ہوش ۔ رہی شکلِ تصویر بیجان خموش
وہان سی یہ دلسوز بنکر اوٹہی ۔ ہواخواہِ نوابِ مضطر اوٹہی
نکل کر طلب چند افسر کئی ۔ اوسیوقت پہری مقرر کیئی
جواہر جو لائی تہی وہ دو رسی ۔ وہ سب لی لیی مکر سی زور سی
اوسی حالتِ رنج مین روز و شب ۔ نظر بند رہنی لگی بے سبب
یہ عادت تہی نوابِ مجبور کی ۔ شجاع اودہ ابنِ منصور کی
کہ جاتی تہی ہر روز حمام کو ۔ دیا کرتی انعام خدام کو
یہ حافظ نی چاہا اون ایام مین ۔ کہ اک دن دمِ صبح حمام مین
گلا گہونٹ کر اون کو بیجان کرین ۔ زمانی مین یہ کام پنہان کرین
کسیکو خبر ہو نہ اسبات کی ۔ خلش دور ہو جای دنرات کی
یہ مہمان یہ سنکے جور و جفا ۔ ہوئی عرش منزل نہایت خفا
ہوا غم کہ اسبات مین دو بدو ۔ جو حافظ سی ہمسی ہوئی گفتگو

گلگہر مین تشریف فرما ہوئی | اکیلے ادہر جادہ پیما ہوئی
ہوئی حافظ الملک کی میہمان | فقط اس نظر سی کہ یہ بیگمان
کرینگی عوض میری احسان کا | کمک کا لڑائی کی سامان کا
ابہی پاس سی دیکی چالیس لاکہہ | مرہٹون مین انکی بڑہائی ہی ساکہہ
یہ ہین شوکت وجاہ واقبال سی | کرینگے مدد جان سی مال سی
یہان حافظ الملک نی بید رنگ | کیا بدلی احسان کی اور ڈہنگ
یہ چاہا کہ تن سی جدا سر کرین | ابہی جا کی نذر گورنر کرین
اودہر ہمسی انگریز مسرور ہون | ادہر قرض کی آفتین دور ہون
کہا جب یہ مضمون نواب سی (یعنے فیض اللہ خان بہادر) | کیا مطلع اون کو اس باب سے
ہوئی سنکے برہم وہ عالی تبار | کہا یہ مناسب نہین زینہار
دغا سی اگر پیش آؤگی تم | رئیسون مین کیا مُنہ دکہاؤگی تم
تمہین چاہئی پاس احسان کا | قیامت ہی قتل ایسی مہمان کا
تمہین اونکی مرضی خوشی چاہئی | نہ تکلیف و محسن کشی چاہئے
سوجہایا بہت کچہ نشیب و فراز | مگر وہ نہ آئی ارادی سی باز
وہان سی خفا ہوکی انجام کار | چلی آئی نواب والا تبار
اوسی حالت طبع ناشاد مین | ہوئی خیمہ زن شاہ آباد مین
وہان حافظ الملک نے زور سے | کہا ایک دن ابن منصور سے

تدبیر زرہ
...ن ہوئی انسی
...ندی ملین ابن منصور
...پھر انکی دل مین خیال وگما .
وہ انکی ہوئی سب طرح سی کفیل
خزانی سی اپنی وہ مقدار زر
دہیون نہ انسی طلب زر کیا
آیا زمانہ وہ تقدیر سی
سردار والاجناب .
نہ باقی رہی فخر نام آوران
نہ دوندی خان کارفرما رہی
ریاست سی دنیا کی منہ موڑ کر
ہوئی دست بردار دامن کشان
نی کچہ کری اونکو پروا نہین
ریاست کی سامان سی شہر مین
اونہون نی جو پایا یہ موقع محل
حضوری مین شہ کی ہوئی بار یہ .
مین بہاکر
نصارا سی .

تشکل مفسد
نہ سوجہی سوا
بچین ظلم رایان مغرور سی
روانہ کی درخواست بہر امان
ایک لکہوالی بی قال .
مہون کو دیکر کیا دفع شر
نہ قصہ نہ جہگڑا نہ کچہ شر کیا
سب مٹ گئی نقش تصویر
ہوئی سب تہ خاک سرمست خواب .
فلک قدر نواب سعد اللہ خا
سردار خان لشکر آرا .
فتح خان نی عدم کا
تصرف سی نواب فیض اللہ خان
نظر جانب ملک اصلا نہین
فقط ایک حافظ رہی دہر مین
ملی اہل دربار سی بی خلل
حافظ الملک حاصل...
تہی اور وہ صورت...

سمجھکر ممالک کی پشت و پناہ ... کیا عرش منزل کا اعزاز و جاہ

عنایت کرم لطف و احسان سے ... کیا شاد ہر ایک عنوان سے

دیا اِنکو ملکِ اٹاوہ تمام ... مرہٹون کا تا یہ کرین انتظام

اِنہون نی اوسی حُسنِ کردار سے ... کیا پاک ہر مردم آزار سے

نہ فتنہ نہ ہنگامہ باقی رہا ... نہ وہ شورِ نا اتفاقی رہا

اوسی وقت مین راجگانِ دکن ... مقرب ہوئی نزدِ شاہِ زمن

شب و روز بیخوف و بیمِ گزند ... حضوری مین رہنی لگی رام چند

ہوی مادہوجی خاص درگاہ کے ... بنی ٹکو ہمدم شہنشاہ کی

انہون نی پسِ ارتحالِ نجیب ... کیا ایک ہنگامہ برپا عجیب

کچھ ایسا بہرا شاہِ جم جاہ کو ... کہ سمجھے وہ دشمن ہوا خواہ کو

سوِ ضابطہ خان والا تبار ... روانہ کیا لشکرِ بے شمار

سمجھکر وہ مالک سی بیکار جنگ ... اوودہ کو روانہ ہوئی بیدرنگ

اونہین ابن منصور نی دی پناہ ... روانہ کی سرحد پر اپنی سپاہ

ادہر سنیی رایانِ ملکِ دکن ... ہوئی جب رئیسون سی پیمان شکن

غرورِ حمایت مین ہنکر عدو ... یہ کی حافظ الملک سی گفتگو

اگر صرف لشکر کشی دیجیے ... جہان لک مبالغ ادا کیجیے

تو ہم ملک سی دست بردار ہون ... مزاحم سرِ مو نہ زنہار ہون

نوجون نی قوت کی ساتھ
م
لی خوب تلوار میدان مین
ہزاروں نے کہا کہا کے زخم
ی لاش پر لاش جب ہر
مگر کثرتِ فوجِ بدکار سے
عدو کی نہ تدبیر کامل ہوئی
یہ تجویز آخر کو پائی قرار
ہین خسروِ آسمان جاہ
پوری کرین شرط اقرار
غرض رای سی ابن منصو
یہ سنتی ہی وہ شاہِ عالم پناہ
پہونچا یہان شوکت وجاہ
مٹا کر غرورِ سرِ سرکشان
یہان چند دستی لی اختلا
شاہِ دہلی سے جب انتقال
سی یہ مشرق مین سنکر
جو دہلی مین ہوئی شہ بی

کی جہنکو پر چلی جرات سا
بہا خون کو سون بیابان مین
زندگانی سے قطع
وہ شورش تو گونہ ہوئی ہر طرف
ہجومِ سپاہِ ستمگار سی
ئی فتح ایسی نہ حاصل ہوئی
نوابِ جم جاہ کسری وقا
یہ ابدالیون کی شہنشاہ کو
اوٹہائین ادہر باگ رہوار کی
کیفیت جنگِ مذکور کی
ہوا عازمِ ہند لیکر سپاہ
مقابل ہوا فوج بدخواہ سی
اوٹہائی ولایت کی جانب عنا
رہی خیمہ زن حکم سی صبح شام
ہوا سلطنت کا دگرگون حال
روانہ ہوئی شاہ عالم
ہوئی زینتِ افزای تاج

معاون ارکین دولت ہوئی — خوانین مصروف ہمت ہوئے

خبر سنکے یہ اہل دربار سی — رہا بادشہ باز پیکار سے

اودہ مین بدستور سابق مدام — رہی ابن منصور والا مقام

حکومت مین اونکی نہ آیا خلل — کیا پہر نہ دستور اعظم نی بل

اوسی وقت مین راجگان دکن — ہوئی شورش انگیز و پیمان شکن

خصوصًا سر سرکشان جہان — ستمگار و نا اہل و نا مہربان

سمجہتی تہی خلقت ہلاکو جسی — زمانی مین کہتی تہی جہنکو جسی

ہوا ضعف جب سلطنت پر قوی — کیا اوسنی بہی دعوی خسروی

یہ چاہا کہ مین بادشاہی کرون — ادا رسم عالم پناہی کرون

ہوئی سلطنت کی تمنا اوسی — ٹہرا بادشاہی کا سودا اوسے

کسی اوسنی غارت گری پر کمر — اوٹہایا بگولی کے مانند سر

نجیب آخر اک روز رسحان مین — لڑی اوس سے جاکر سکرتال مین

شجاعت کی جوہر دکہائی بہت — سپاہی وہان کام آئی بہت

مگر شکل غلبہ نہ پیدا ہوئی — مدد کی اعانت کی پروا ہوئی

یہان سی یہ دونون گرامی گہر — سپہدار و مسند نشین پدر (نواب فیض اللہ خان بہادر)

مع ساز و سامان لشکر گئے — ارکین دولت کو لیکر گئے

پہونچکر وہان پر بہت دور سے — طلب کی مدد ابن منصور سے

تھا عان نواب تلوار سے | لڑی دشمن زشت کردار سے
کیے حملے ایسی کہ انجام کار | مخالف کو سوجہی نہ راہ فرار
دم چند مین جملہ اہل ہوس | ہوا ہو گئی مثل خیل مگس
وہ سردار نواب فرخندہ فر | ہوا عزت و جاہ سی مفتخر
ملا اوسکو دولہ بہادر خطاب | ہوا نامدارون مین عالیجناب
پس رحلت صفدر نامدار | بڑہی ابن منصور والا تبار
(یعنے نواب شجاع الدولہ بہادر ۱۲)
ملی چند خاصان دربار سے | اودہ کی ہوئی صوبہ سرکار سے
اوسی عہد مین ای سراپا تمیز | وہ شہزادہ جسکا لقب تہا عزیز
(عزیز الدین شہزادہ ۱۲)
پس مرگ احمد شہ نیک بخت | ہوا جلوہ افروز بالای تخت
عماد اوسکی دستور اعظم ہوئے | کفیل مہمات عالم ہوئے
سپہدار بنگش سی کچہ کرکے سازش | اودہ پر چڑہا شاہ عالم نواز
بڑہین فوجین ہر سمت سے بہر جنگ | نظر آئی وسعت گہ دہر تنگ
لکہا ابن منصور کو شاہ نے | یہ فرمان بہیجا فلک جاہ نے
کہ تم ملک سی دست بردار ہو | زمین بوس درگاہ سرکار ہو
بہلائی تمہاری اطاعت مین ہے | خرابی تامل کی حالت مین ہے
یہ فرمان پڑہ کر ہوئی بدحواس | مدد کی لیی کی ادہر التماس
چلے لیکے ہمراہ فوج گران | رتبہ نواب سعداللہ خان

پی صرفِ سامانِ طبل و نشان ۔ کیا نذرِ نواب فیض اللہ خان
مگر بعدِ تقسیم شام و سحر ۔ رہی جملہ سرکش اس انداز پر
کہ جب معرکہ پیش آتا کوئی ۔ انہین زور اپنا دکہاتا کوئی
تو آکر یہ سب عرش منزل کی پاس ۔ مدد کی لیے کرتی تہی التماس
سمجہتے تہے مختار اپنا انہین ۔ بناتی تہی سردار اپنا انہین
بغیر انکی دشمن سے لڑتی نہ تہی ۔ کسی قصے جہگڑے مین پڑتی نہ تہی
رہی شان و تمکینِ عز و وقار ۔ کہ با این ہمہ وہ فلک اقتدار
تحمل نہ دیتی کبہی ہاتہ سے ۔ نہ ترک رہتی بدخواہ کی ساتہ سی
شریک انکی ہوتی ہر اک حال مین ۔ مدد کرتے جنگِ عدو و مال مین
چنانچہ یہ افسانہ مشہور ہی ۔ زمانے مین ہر سمت مذکور ہے
کہ جب گورکانی ہوئی تنگ حال ۔ پڑا سلطنت مین فتورِ زوال
وہ شہ نام مین جسکی شام و پگاہ ۔ مقدم ہی احمد (یعنے احمد شاہ) موخر ہی شاہ
مدد کا طلب گار پیہم ہوا ۔ یہان عمدہ لشکر فراہم ہوا
نجیب ایک نامی جو سردار تہی ۔ ریاست کی کامون مین مختار تہی
طلب کرکے اونکو پی کارِ فوج ۔ کیا چہوٹی بہائی نی سردارِ فوج
کمک کی لیے شوکت و جاہ سے ۔ وہ جا کر ملی لشکرِ شاہ سی
ہوئی فوج نواب صفدر سی جنگ ۔ کیا نامدارون نے میدان تنگ

نہ باقی رہا بہائیون مین تپاک — کدورت سی اوٹہنی لگی دلمین خاک
یہ تجویز ٹہہری کہ ہر سہ پسر — بہم کر لین تقسیم ملکِ پدر
مگر سب زبانی یہ تقسیم تہی — حقیقت مین کچہ اور تدبیر تہی
کہی افسرون نی ہزارون ستم — کہانتک کری اون کو خامہ رقم
یہ آخر جفا تہی کہ جس سے وہ گہر — ہوا مسکن فتنہ و شور و شر
اولوالعزم نواب سعد اللہ خان — کہ تہی صاحبِ فوج و طبل و نشان
کیا اونکو راضی کہ ہر سال مین — ملی ہشت لک روپیہ سال مین
سوار و پیادہ کی افسر رہین — امیرِ خوانینِ لشکر رہین
محالات اوجہیانی کی سربسر — کہ تہی پنج لک جسکی تحصیل زر
مقرر ہوئی حسب رائی جہان — لی صرف نوابِ عبد اللہ خان
جو باقی رہا ملک تقسیم سے — بجا اہلِ اعزاز و تکریم سے
اوسی آپ ہر ایک نی لی خطہ — بہم کر لیا حصہ اس طور پر
بریلی بریلی کی جملہ محال — ہوئی ملکِ حافظ مین بی قیل و قال
بنی ستہنیا کوٹ کی حکمران — نمکخوارِ دیرینہ سردار خان
بدایون اُسہیت آنولی مین مدام — رہی فتح خان حاکمِ خاص و عام
رئیسانہ انصاف مین داد مین — رہے دوندی خان رستم آباد
... رامپور اور اوسکی محال — کہ تہا پنج لک جسکا محصول

…ادشاہ نی کہ اس عہد پر — کمک سی ہوگی کبھی در گذر
…سیدم بصد شوکت و فر و جاہ — بی رسم مہمانی و حفظ راہ
…مان و حکام کو یکقلم — گئی میر منشی بی نامی رقم
…سا خوانین مغرور کو — اراکین نواب مغفور کو
…باب عزت سی اعیان سے — جو پھیری گا سر انکی فرمان سے
…سر یہان سی سپاہ گران — نہ رکھی گی باقی کسی کا نشان
…ست نہ چھوڑی گی بدخواہ کو — مٹادی گی سب شوکت و جاہ کو
…ت محبت سی اخلاص سی — مخلع کیا خلعت خاص سے
…انہ فرما کی لطف و کرم — کیا انکو رخصت بجاہ و حشم
…ین جب سدم ہو والا گہر — ہوئی رونق افروز ملک پدر
…نکے نواب مسند نشین — بجالائی شکر جہان آفرین
…لئی جمع افسر سمیت — گئی پیشوائی کو لشکر سمیت
…ن پر جا کی باہم ملے — محبت سی دونون مکرم ملے
…اتہ ارکان و اعیان خاص — ہوئی رونق افروز ایوان خاص
…ولی مین وہ فرخندہ فر — بہم مل کی مانند شیر و شکر
…تفق فتنہ پرداز لوگ — موافق ہوئی چند غماز لوگ
…کان دونون طرف اسقدر — کہ الفت سی خالی ہوئی دل جگر

ولایت مین نزدیک ہر خاص و عام ۔ ہوا باعث نیکنامی یہ کام
بہت خوش ہوا وہ شہ جم وقار ۔ کہا آفرین مرحبا کر کی بار
پس چند مدت سو ہہنت جب ۔ ہوا قصد نواب والا حسب
گئی سامنی عزت و جاہ سی ۔ اجازت طلب کی شہنشاہ سی
کیا عرض ای بادشاہ زمن ۔ ارادہ مین رکھتا ہون سوئے وطن
ولیکن ہی موقوف میرا سفر ۔ عنایات و الطاف خداوند پر
اگر آپ اقرار اسکا کرین ۔ کہ جو لوگ شہ تجھسی بیجا کرین
اطاعت سی میری کرین سرکشی ۔ نہو مجکو یارای لشکر کشی
لکہون آپ کو حالت تنگ مین ۔ مدد کا طلبگار ہون جنگ مین
کمک آپ اوسوقت فرمایئے ۔ مع فوج تشریف خود لایئے
کہا شاہ نی یہ مجھی سب قبول ۔ مگر صرف کس سی کرونگا حصول
پس گفتگوی سوال و جواب ۔ کیا عرض نواب نی یہ حساب
کہ جب لشکر شاہ گیتی ستان ۔ اٹک سی بڑہی سوی ہندوستان
دم جنگ تک روز ہر صبح و شام ۔ لی کوچ لک اضعاف بہر مقام
مین پونہچاؤ نگا خرچ فوج حضور ۔ نہ واقع کبہی ہوگا اسمین قصور
اسی طرح جب لشکر بادشاہ ۔ پہریگا پس قتل بدخواہ جاہ
تک مسارف کا ہونگا کفیل ۔ بجالاؤ نگا شرط بی قال و قیل

یہ تھی شرط تیزی سی تلوار سے | لڑی ایک سردار سردار سی
دم جنگ فوجون کا حملا نہو | ہوگا گر کوئی کسیکا نہو
زہی ہمت و شانِ مردانگی | کہ سلطان سی لیکے پروانگی
لڑی اوس سی نوابِ والا تبار | فقط گھوڑی پر ہی تنہا سوار
تہا اوسوقت اوس ماہ اقبال کا | ہر اک طرح سن چاردہ سال کا
کیا وار اوسپہ جو سردار نی | لیا بوسہ شانہ تلوار نے
مگر زخم کی کوئی پروا نکی | عدو پر علم تیغ مردانہ کی
کیا وار ایسا کہ وہ بد گہر | گرا پشتِ رہوار سی خاک پر
ہوا امر دیگر یہ نواب سے | کہ رستم سی ہوتا نہ سہراب سے
کوئی قلعہ تہا جانبِ سبزوار | حصارِ فلک کی طرح استوار
نہایت بلند اوسکی دیوار تہی | رسائی نظر کو بہی دشوار تہی
وہان بہ چڑہنی کی ہر راہ تہی | کمندِ تصور بہی کوتاہ تہی
ہر اک راہ مین اوسکی وقتِ گذر | تصور کو ہوتا تہا دوران سر
بڑے ہی قلعہ دارون کی جب سرکشی | تو کی بادشاہون نی لشکر کشی
ولیکن بشکل دلِ غم پرست | وہ ہم جنگ پائی برابر شکست
ولایت کی ناحی گرامی تمام | اسی غم مین رہتی تہی ہر صبح و شام
کیا فتح نواب نی وہ حصار | ہوئی زیر فرمان صغار و کبار

سپرد اون کی خدمت یہی تہی مدام
کہ اشعار نواب والا مقام

لکہا کرتی تہی ایک دیوان مین
یہانتک کہ اوس تازہ عنوان مین

فراہم ہوا اسقدر انتخاب
کہ عالم مین نکلے نہ جس کا جواب

## ذکر خیر جناب مستطاب نواب فیض اللہ خان صاحب بہادر عرش منزل نور اللہ مرقدہ و برد اللہ مضجعہ

کہان تک کرین ساقیا انتظار
جو دیتا ہی دی بادۂ خوشگوار

مئی ناب کی دور دم بہر چلین
نہین تو اجازت دی ہم گہر چلین

رقم ہی کہ **نواب فیض اللہ خان**
ولایت مین جب تک رہی میہمان

مراتب مناصب مین شام و سحر
ترقی نمایش رہی جلوہ گر

کئی کم سنی مین وہ کار بزرگ
کہ ہین آج تک یادگار بزرگ

اگر اس جگہہ لکہئی تفصیل حال
تو یہ مختصر ہو مطوّل کمال

مگر کچہہ بطور مناسب قلم
مفصل کو کرتا ہی مجمل رقم

کہ تہا تورخان اک سپاہی وہان
مئی نخوت کبر سی سرگران

قوی ہیکل و شیر دل پیل زور
ستم پیشہ و برق خو رعد شور

بہت پہلوانون کی ظالم نی سر
گرائی تہی شمشیر سے خاک پر

[illegible]

ہوا ناگہان ایک موذی وہان
ہر اک عضو مین کر گیا زہر اثر
نہ منتر نہ افسونِ ساحر چلا
اسی کیفیت مین اسی حال مین
صفر کا مہینا تہا یوم الاحد
گیارہ سو اکاسی ہجرت کی تہی
کہ دنیا سی وہ آسمان اقتدار
سرای جہان سی مسافر ہوی
الگ ہو کی دنیا کی جنجال سے
سنا ہی کہ وہ آسمان پایگاہ
طبیعت تہی از بس نزاکت پسند
تہا سوی ترتیبِ دیوان خیال
غزل کو نہ پہر دیکہتے بہالتی
تخلص مین ہر روز ایجاد تہا
شعر مین لفظِ عاصی رقم
مرگ سی پیشتر ڈیڑہ سال
کی وہ فرزند مشہور تہے

شہادت کی اونگلی مین ایذا رس
رہی کچہ نہ اپنی پرائی خبر
کسی کا نہ کچہ زور آخر چلا
جوانی مین چہتیسوین سال مین
ہوا پانچوین کو غمِ لاتعد
یہی سال تاریخِ رحلت کی تہی
ہوی رونق افزای دار القرار
اوسی گاون مین دفن آخر ہوئے
وہین سو رہی فارغ البال سے
کہا کرتی تہی شعر بہی گاہ گاہ
سخن مین بہی کرتی تہی دقت پسند
طبیعت مین تہی بی نیازی کمال
جو کرتا طلب آپ وہی ڈالتی
کبہی مبتلا گاہ آزاد تہا
تخلص نہ تہا ایک زیبِ قلم
ملازم تہی اک شخص صاحب کمال
سرور بردل وجانِ مغفور تہی

نوابین کو جب یہ پہونچی خبر — ہوئی خرم و شادمان ہمدگر
گئی پیشوائی کو افسر تمام — ملی قرب امروہہ جاکر تمام
شریک خداوند نعمت ہوئی — سرافراز پابوس خدمت ہوئی
وہان سی بصد شوکت و اہتمام — پہونچکر کیا آنولی مین قیام
وہین دونون وہ نجم عالم فروز — رہی مسند آرا بہم چند روز
ریاست کی رونق بڑہاتی رہی — حکومت کا سکہ بٹہاتی رہی
پہر آخر یہ چرخ سراسر ستم — ہوا درپی اتفاق بہم
دراندازو مفسد فراہم ہوئی — عبث دشمن لطف باہم
کچہ ایسی لگائی ایدہر کی اودہر — کہ پیدا ہوا دل مین دونون کی شر
محبت مروت نہ باقی رہی — رہی ہی تو نا اتفاقی رہی
یہان تک کہ اعیان و ارکان ملک — گہٹانی لگی شوکت و شان ملک
خرابی نمودار کرنے لگے — قساوت کا اظہار کرنے لگے
نہایت کو نواب عبد اللہ خان — ہوئی تارک مملکت ناگہان
تردد مین آشفتہ و سینہ سوز — رہی فرخ آباد مین چند روز
پہر اوجہیانی مین تشکل شمس و قمر — رہی جلوہ افروز شام و سحر
وہان مشغلہ کوئی ایسا نہ تہا — کہ جس سی بہلتی طبیعت ذرا
ہوا شوق شیران خونخوار کا — بڑہا مشغلہ صحبت مار کا

دی خوش عنان گرم رو مثلِ برق — کہی گھوڑی خاصی کی زیور مین غرق
ضروری جو ساماں در کار تہا — جو اہلِ حشم کو سزاوار تہا
عنایات سی چاہ سی پیار سی — کیا ساتہ سب اپنی سرکار سی
برای مراعاتِ آرام راہ — پی حفظِ آدابِ اقبالِ جاہ
خصوصاً رئیسان ذی جاہ کو — عموماً خوانینِ درگاہ کو
کہی نامی اپنی طرف سی رقم — کہ آتی ہین یہ دونون فرخ شیم
کوئی امر ہوگا جو انکی خلاف — کریگا اطاعت سی جو انحراف
یہان سی تدارک کیا جای گا — عوض سرکشی کا لیا جای گا
پہونچکر دلیرانِ رستم قتال — کرین گی سرِ سرکشان پایمال
غرض جب وہ رخصت ہوئی شاہ سے — چلی ہند کو شوکت و جاہ سے
شب و روز ملتان ہوتی ہوئی — رئیسون کی مہمان ہوتی ہوئی
رہِ گنجپورہ سی مالیر سے — بچاتی ہوئی راہ کو بہید سے
کہی روز مین خرم و پُرسرور — ہوئی آکی زینت دہِ رامپور
وہان کی جو ذی رتبہ سردار تہے — ستودہ صفت نیک کردار تہی
ملقب نجیب اور دولت سی تہے — کہ شہر مین اربابِ عزت سبہی تہے
بجالائی وہ شرطِ خدمت تمام — رہی سامنی دست بستہ مدام
وہ سمجہے ولی نعمت اپنا انہین — کہی روز مہمان رکہا انہین

پلا مجھکو ساقی مئی خوشگوار
که بہولوں گھڑی بہر غمِ روزگار

نئی رنگ ڈہنگ اسکی ہین ہر کہین
کہین کچھ کہین کچھ کہین کچھ نہین

ولایت مین جسوقت پونہچی خبر
کہ ان دونون والا گہر کے پدر

گئی بہر گلگشت ریحانِ خلد
پسند آئی سیر خیابانِ خلد

ہوئی شادابِ الٰہی از بسکہ داس
نہ برجا رہی غم سی ہوش و حواس

بلا کر دل و جانِ نواب کو
تسلّے دی ہر ایک بیتاب کو

بزرگانہ لطف و عنایات سی
کیا خرم و شاد ہر بات سی

عطوفت سی الفت سبہی مثلِ پدر
انہین رکہتی ونرات پیشِ نظر

کسی کو کسی دم جو پاتی اوداس
محبت سی رہتی نہ قائم حواس

دل افسردگی کا سبب پوچہتی
بہت وجہ رنج و تعب پوچہتی

پڑہانی لکہانی مین شام و سحر
کیا کرتے تاکید بسکل پدر

سوا علم کی تیغ رانی کے فن
سکہاتی تہی خود شاہِ فخرِ زمن

زبس حسنِ فطرت خداداد تہا
ہراک بات مین لطفِ ایجاد تہا

کئی وہ فراست لیاقت سی کام
کہ ابتک ہی جسکے ولایت مین نام

سوئی ہند جبدم ارادا ہوا
وطن کی طرف شوق پیدا ہوا

شہنشاہ نے اپنی ایوان سی
کیا رخصت انکو بڑی شان سی

اکر۔ ایہ پہنائی خلعت انہین
کئی جیغہ کلغی عنایت انہین

